رسائل ۹۳۶

# مصنف

نمبر ۱۳

مجلس مصنفین علیگڑھ کا ماہی علمی رسالہ

جنوری سنہ ۱۹۴۶ء

(مدیر و ناشر)

سید الطاف علی بریلوی - بی - اے (علیگ)

قیمت سالانہ :- للعہ چار روپئے

بیت المصنف

کانفرنس کمپاؤنڈ مسلم یونیورسٹی علی گڑھ

باہتمام خانصاحب جواہر خاں

مسلم یونیورسٹی پریس علی گڑھ میں طبع ہوا

# کانفرنس گزٹ علی گڑھ

یعنی

## آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کا تعلیمی و اصلاحی اخبار

جو زیر نگرانی

## نواب صدر یار جنگ بہادر آنریری سکرٹری کانفرنس

مہینہ میں چار بار شائع ہوتا ہے اور اس میں علی گڑھ تعلیمی تحریک مسائل تعلیم و تربیت، موجودہ نظام تعلیم اور اصلاح تمدن و معاشرت پر بحث کیجاتی ہے۔ ہندوستان کے اسلامی پریس نے نہایت عمدہ و حوصلہ افزا الفاظ میں اس پر ریویو کیا ہے اور اس کے اخلاقی و اصلاحی بلند پایہ مضامین کی خاص طور پر مدح و ستائش کی ہے۔ طلبہ، اساتذہ، والدین اور عام ناظرین غرض سب کے لئے اس کا مطالعہ مفید اور ضروری ہے۔ اخبار بہت عمدگی اور نفاست سے اچھے کاغذ پر چھپتا ہے اور متعدد تعلیم یافتہ و لائق اصحاب اس میں بلند پایہ مضامین لکھتے ہیں اور جدید تالیفات پر خاص اہتمام سے ریویو کر کے ارباب تالیف کی حوصلہ افزائی کی جاتی ہے۔ **نمونہ** ایک کارڈ لکھنے پر مفت ملتا ہے۔ جو اصحاب بہ ادائے قیمت پیشگی اخبار کے خریدار ہوں گے ان کی خدمت میں دو کتابیں یعنی **التربیۃ والتعلیم** ضخامت ۵۰ صفحہ اور رسالہ **تمدن و معاشرت** ضخامت ۱۸۰ صفحہ ہدیۃً پیش کش کی جائیں گی۔ یہ دونوں کتابیں نہایت مفید و قیمتی مضامین پر مشتمل ہیں، جو تعلیم و تربیت، مذہب اور اصلاح معاشرت سے تعلق رکھتے ہیں۔ کانفرنس گزٹ کی سالانہ قیمت تین ۳ روپیہ ہے۔ جنگ کی وجہ سے قیمت میں اضافہ نہیں کیا گیا۔

**اڈیٹر:۔ محمد اکرام اللہ خاں ندوی**

ملنے کا پتہ

**صدر دفتر کانفرنس سلطان جہاں منزل علی گڑھ**

# مُصنّف

جلد ۴ | بابت ماہ جنوری سنہ ۴۶ء | نمبر ۱۳

## فہرست مضامین

# ذکرِ ماضی اور فکرِ فردا

آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کا ۵۴ واں سالانہ اجلاس ۲۷ لغایتہ ۳۰ دسمبر ۱۹۴۵ء آگرہ میں کامیابی کے ساتھ ختم ہوا۔ خاکسار مُدیر "معنف" کانفرنس کے صدر دفتر علیگڑھ کا ہیڈ اسسٹنٹ ہے، اس لئے رسالہ کا شمارۂ اکتوبر شائع ہونے کے بعد سے اس وقت تک اس کو شدید مصروفیت رہی، سوائے اجلاس کانفرنس اور اسکی تفصیلات کے کسی دوسرے اہم سے اہم علمی یا غیر علمی کام کی جانب مطلق توجہ نہ ہوسکی۔ "مجلس مصنفین" کے جلسے بھی ۳۰ اکتوبر کے بعد سے نہ ہوئے۔

فروری بلکہ وسط مارچ ۱۹۴۶ء تک علمی کاموں کے تعلق کا یہی عالم رہے گا۔ کیونکہ اجلاس کے بعد منظور شدہ تجاویز کی تعمیل اور کانفرنس کے سالانہ میزانیہ کا ناگزیر ہنگامہ رہتا ہے۔ غرض چھٹے ہوئے علمی مشاغل کا انشاءاللہ شروع اپریل سے ہی از سر نو آغاز ہوگا۔ "مجلس مصنفین" اور کانفرنس کی "اکیڈیمی آف اسلامک ریسرچ" پر بھی پوری توجہ اُسی وقت ہوسکے گی۔ لیکن اس عرصہ میں علیگڑھ کے دوسرے محترم بزرگ اور معارف پرور احباب کی جد وجہد بدستور جاری رہے گی۔ قومی کاموں کی رفتارِ ترقی میں کسی ایک فرد یا چند افراد کا عارضی یا مستقل قطع تعلق کوئی اہمیت نہیں رکھتا ہے۔ علیگڑھ خدا کے فضل سے بہت بڑی جگہ ہے اور یہاں کے کارکنوں میں اس خاکسار کی کوئی خاص اہمیت نہیں ہے۔

---

سطور بالا میں کانفرنس کے سالانہ اجلاس کو ہم نے کامیاب بتایا ہے، اس سے ممکن ہے کہ بعض اصحاب کو اتفاق نہ ہو۔ لیکن ہماری یہ رائے بوجوہ ہے۔ قطع نظر اس سے کہ صدر اجلاس عالی جناب نواب زادہ لیاقت علی خاں صاحب کا آگرہ کی تاریخ میں سب سے زیادہ تزک و احتشام کا جلوس نکلا۔ بیکر گارڈن میں بہت عریض وطویل خوبصورت پنڈال بنا۔ جو قریب قریب ہر جلسے میں بھر جاتا تھا۔ ہندوستان کے گوشہ گوشہ سے بڑی تعداد میں مہمان آئے۔ حتّٰی کہ سیلون تک کا وفد شریک ہوا۔ نیز مہمانوں کے قیام وطعام کا بھی موجودہ گرانی اور رہائش کی دقتوں کے باوجود معقول انتظام تھا ـــــ زنانہ تعلیمی نمائش۔ مینا بازار اور آل انڈیا اردو مشاعرہ بہت دل چسپ اور کامیاب رہا ـــــ کامیابی کے ان وجوہ کے علاوہ دوسرے اسباب بھی تھے جن پر نظر ڈالنی ضروری ہے۔

سب سے پہلے صدر کانفرنس کا انتخاب بہترین ہوا۔ موصوف موجودہ عہد کے مسلمانانِ ہند میں حد درجہ ہردل عزیز رہنما ہیں۔ اعلےٰ تعلیمی اسناد اور قابلیت کے حامل ہونے کے علاوہ بہت اچھے لکھنے والے اور مقرر ہیں۔ فکرِ صحیح کے بھی مالک ہیں۔ ایک مشہور مُدبّر اور ماہرِ سیاست ہونے کے ساتھ ہی ساتھ مسلمانانِ ہند کے مسئلۂ تعلیم سے بھی خاص شغف ہے جب تک صوبۂ متحدہ آگرہ و اودھ کی مجلس قانون ساز کے ڈپٹی پریسیڈنٹ رہے۔ اس خصوص میں مفید خدمات انجام دیتے رہے۔

چنانچہ ان ہی خدمات کے اعتراف میں ۱۹۳۳ء میں یو۔پی مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کے صدر بنائے گئے۔ ۱۹۳۸ء میں اس اعزاز کا پھر اعادہ کیا گیا اور صوبہ کانفرنس کے اجلاس علی گڑھ میں دوبارہ صدر بنائے گئے۔ آخر الذکر اجلاس کے بعد ایک اہم تعلیمی کمیٹی کی واردھا اسکیم کے سلسلے میں صدارت کی۔ اس کمیٹی کی رپورٹ جو نواب زادہ لیاقت علی خاں صاحب کے نام سے موسوم ہے ہمارے تعلیمی لٹریچر میں ایک خاص وقعت کی چیز ہے۔ کانگرسی عہدِ وزارت میں صوبۂ متوسط و بہار میں ودّیا مندر اسکیم جاری کی گئی تو اس میں آپ کی بروقت مداخلت سے وہاں کے مسلمانوں کو مؤثر فائدہ پہونچا۔ صوبۂ سرحد میں بھی اسلامی مدرسہ کے مشہور قضیہ کو آپ نے مناسب طریقہ پر سُلجھایا۔ آل انڈیا مسلم لیگ کے جنرل سکریٹری کی حیثیت سے آپ اس ادارہ کی توجہ مسلمانوں کی تعلیم کے بارے میں دلاتے رہتے ہیں جس کے نتیجہ میں لیگ کی مختلف تعلیمی کمیٹیاں مصروفِ کار ہیں۔ مسلم یونیورسٹی کورٹ اور اس کی ایگزیکیوٹو کونسل کے ذی اثر ممبر اور عربک کالج و اسکول سوسائٹی دہلی کے صدر کی حیثیت سے مسلمانوں کی مفید تعلیمی خدمت انجام دے رہے ہیں۔ دلّی یونیورسٹی کی مسلمانوں کے نقطۂ نظر سے اصلاح میں بھی موصوف کا کافی ہاتھ ہے۔

غرض ایسے ہمہ صفت موصوف صدر سے جیسی کامیاب رہنمائی کی توقع ہو سکتی تھی وہ بدرجۂ اتم پوری ہوئی۔ آپ کا فاضلانہ خطبۂ صدارت بار بار پڑھنے کی چیز ہے۔ اسی طرح مختلف جلسوں میں جو تقریریں ہوئیں وہ سننے سے تعلق رکھتی تھیں۔

---

گزشتہ دس سال سے جیسا کہ اعتراض کیا جاتا تھا، اب کانفرنس کے اجلاس میں صرف ریزولیوشن ہی پاس نہیں ہوتے بلکہ ان کو سب سے موخر رکھا جاتا ہے اور پروگرام میں اُن کو کم سے کم اہمیت دی جاتی ہے۔ اول اور آخر دُو اجلاس عام ہوتے ہیں جن میں خطباتِ صدارت، سکریٹری کی رپورٹ اور دوسری رسمی چیزیں شامل ہوتی ہیں۔ کانفرنس کا اصل کام شعبۂ تعلیمی، شعبۂ تعلیم نسواں، شعبۂ تصنیف و تالیف (اُردو)، شعبۂ اسلامی تاریخ و تمدن اور شعبۂ اصلاحِ معاشرت واقتصاد میں تقسیم کیا جاتا ہے، ان شعبوں کی صدارات کے لئے ملک کے مشہور ماہرینِ فن مدعو ہوتے ہیں مستقل اور مقامی سکریٹری صاحبان شعبہ وار موضوعات پر اُس سال کی ترقی و تنزل کا تفصیلی جائزہ لے کر اپنی رپورٹ تیار کر کے پیش کرتے ہیں اور ان ہی مندرج مسائل کی روشنی میں مقالات و تقاریر کے عنوانات کا تعین ہوتا ہے۔ نیز شعبہ کی تجاویز تیار کی جاتی ہیں۔ جلسے کی ایک پوری نشست صرف ایک ہی موضوع کے لئے مخصوص ہونے سے اور اُسی پر صدر شعبہ کا فاضلانہ خطبہ، سکریٹری کی رپورٹ، مقالات اور تقاریر مسلسل چار گھنٹے تک سننے اور غور کرنے سے مسئلہ کا کوئی پہلو تشنہ نہیں رہتا۔ اور معلومات کا زبردست ذخیرہ دماغ میں محفوظ ہو جاتا ہے۔ امسال کے پانچوں شعبوں کی صدارت مسٹر حبیب الرحمان ایم، اے، ایم، اے، ڈی پرنسپل ٹیچرس ٹریننگ کالج مسلم یونیورسٹی علی گڑھ۔ لیڈی سر علی امام صاحبہ پٹنہ، ڈاکٹر نواب صدر یار جنگ بہادر علی گڑھ، ڈاکٹر نواب ناظر یار جنگ بہادر حیدر آباد دکن، اور آغا محمد یعقوب صاحب دواشی دہلی، جیسے فاضل بزرگوں نے علی الترتیب فرمائی۔ ان سب صاحبوں کے خطباتِ صدارت ایسی قیمتی علمی دستاویزیں ہیں کہ اُن کی افادیت ہمیشہ باقی رہیگی۔ مقالات

علمی کا معیار بھی بہت بلند رہا۔ کانفرنس میں شرکت کی غرض سے آنریبل میجر شمس الدین صاحب بہادر وزیر تعلیم ریاست بھاولپور مع چند دیگر افسرانِ تعلیم تشریف لائے تھے۔ آپ نے نہ صرف ایک بلند پایہ علمی مقالہ پڑھا بلکہ ازراہ کانفرنس نوازی اس کے اگلے سالانہ اجلاس کو بھی بھاولپور میں مدعو فرمایا۔ اس معارف پرور اور مخیر اسلامی ریاست کی جانب سے آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کو مستقل سالانہ امداد بھی ملتی ہے۔

احباب اور بزرگانِ آگرہ نے اجلاس کانفرنس کو مجوزہ جناح میڈیکل و انڈسٹریل کالج کی تجویز کو تقویت دینے کی غرض سے مدعو کیا تھا۔ یہ اہم مسئلہ بھی نظرانداز نہ ہوا۔ صدر محترم نواب زادہ لیاقت علی خاں صاحب نے آخری اجلاس عام کے موقع پر اپنی تقریر میں اعلان فرمایا کہ " اس عقیدت و محبت کی بنا پر جو مجھکو قائد اعظم مسٹر محمد علی جناح کی ذاتِ گرامی سے ہے میں مسلمانانِ آگرہ سے وعدہ کرتا ہوں کہ اگر ایک سال کے عرصے میں وہ خود دو لاکھ روپیہ جمع کریں گے تو بقیہ دو لاکھ میں لاکر دیدوں گا۔" نواب زادہ صاحب کی اس موثر اپیل پر چھتیس ہزار روپیہ اُسی وقت جلسہ میں جمع ہوگئے۔ فراہمی سرمایہ کے لئے ایک کمیٹی کا تقرر عمل میں آگیا ہے اور چندے کا سلسلہ جاری ہے۔

دوسرا اہم اعلان جناب حافظ محمد صدیق صاحب رئیس اعظم کانپور کی جانب سے ہوا کہ "اگر کانفرنس ان کے وطن کانپور میں ایک ٹیکنکل کالج قائم کرنے کا ذمہ لے تو وہ اپنی جیب خاص سے پانچ لاکھ روپیہ کا گرانقدر عطیہ مرحمت فرمائیں گے۔" چونکہ حافظ صاحب موصوف اس سے قبل بھی مسلمانوں کے مختلف تعلیمی اداروں کو کئی لاکھ روپے کے عطیات دے چکے ہیں اور آپ کا وعدہ کبھی غلط نہیں ہوتا۔ اس لئے کانفرنس نے حافظ صاحب کی پیشکش کا پُرجوش خیر مقدم کیا۔ اِس سلسلے میں موصوف سے تفصیلات طے کرنے کے لئے مراسلت ہورہی ہے۔ اور یقین ہے کہ مستقبل قریب میں حافظ صاحب کی فیاضی کی بدولت کانپور میں بھی ایک صنعتی و حرفتی کالج جس کی سخت ضرورت ہے معرضِ وجود میں آجائے گا۔

مختصر یہ کہ بحیثیت مجموعی کانفرنس کا اجلاس آگرہ بہمہ وجوہ بہت کامیاب ہوا، جس کے لئے جملہ کارکنانِ کانفرنس نیز مجلس استقبالیہ کے متعدد ارکان اور عہدہ دار جنھوں نے بہت ایثار اور محنت سے کام کیا لائق مبارکباد ہیں۔

---

آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کے یہ صرف ایک اجلاس کی رُوداد کارگزاری اور صرف چند ماہ کی خدمت کا خلاصہ پیش کیا گیا ہے۔ ۱۸۸۶ء سے ۱۹۴۶ء یعنی گزشتہ ساٹھ سال کے عرصے میں اُس نے کس قدر قیمتی اور ٹھوس تعمیر ملی کی خدمات انجام دی ہیں ان کا اندازہ کرنا دشوار نہیں ہے۔

لیکن افسوس ہے کہ مسلمانانِ ہند کے اس عظیم الشان قدیم ادارے کی اہمیت و ضرورت کو خیال و زبان سے گھٹانا ہمارے تعلیم یافتہ طبقہ میں ایک عام فیشن سا ہوگیا ہے۔ اس کے بظاہر دو سبب سمجھ میں آتے ہیں۔ اوّل یہ کہ

لوگ کانفرنس کے اغراض و مقاصد اور اس کے میدانِ عمل کی وسعتوں سے نہ صرف یہ کہ ناواقف ہیں بلکہ واقفیت پیدا کرنے کی دانستہ یا نادانستہ کوشش نہیں کرتے۔ یہ بات ہمارے علم و تجربہ کی ہے کہ اگرچہ دارالعلوم علیگڑھ کے ایک نہایت مرکزی مقام پر احاطۂ کانفرنس، اس کا عالیشان ذاتی دفتر سلطان جہاں منزل اور دوسری دو۔ ڈھائی لاکھ روپیہ کی خوشنما عمارتیں واقع ہیں۔ لیکن خاص علی گڑھ میں کافی اصحاب کو ان چیزوں کا علم نہیں ہے۔ بالکل اسی طرح جس طرح مشہور ہے کہ خاص مکہ شریف میں بعض مستقل سکونت رکھنے والے لوگوں نے حج بیت اللہ شریف کی سعادت حاصل نہیں کی ہے۔ کانفرنس کا ایک شعبہ تصنیف و تالیف، اس کی اپنی بک ڈپو، پچاس کے قریب مطبوعات اعلیٰ درجہ کی لائبریری، اور ایک ہفتہ وار اخبار ہے۔ لیکن ان کو ملاحظہ کرنے کی تکلیف نہیں اُٹھائی جاتی۔

اس ادارہ نے ملک کے طول و عرض میں صدہا چھوٹے بڑے اسکولوں اور کالجوں کی بنا رکھی، بعض کو خود چلایا اور ترقی دی۔ لاکھوں روپئے ضرورت مند طلبا کو وظائف میں دئے۔ مرکزی اور صوبائی گورنمنٹوں کے سامنے موثر انداز میں مسلمانوں کی شکایات اور تعلیمی حقوق کو پیش کرکے انھیں منوایا۔ لیکن ان میں سے کوئی بات معترض حضرات کو یاد نہیں رہتی۔ کانفرنس کا ایک مطبوعہ دستور ہے اس کے ماتحت عام ممبران میں سے ہر صوبہ کے مقررہ تناسب نمائندگی کے مطابق ہر سال مجلس منتظمہ کا انتخاب عمل میں آتا ہے۔ ہر پانچویں سال مجلس منتظمہ میں سے ستر ہ اصحاب کی مجلس عاملہ اور عہدہ داروں کا باقاعدہ انتخاب ہوتا ہے۔ مگر قواعد کو پڑھنے کی کسے فرصت ؟

کانفرنس کی اہمیت کم نظر آنے کا دوسرا سبب یہ ہے کہ سیاسی جماعتوں کی طرح اس کے کاموں میں شور و غل اور جوش و ہنگامہ نہیں ہے۔ جوں جوں ملک میں سیاسی بیداری بڑھ رہی ہے، تعمیری کام کرنیوالی جماعتوں اور اداروں سے اسی تناسب کے ساتھ دلچسپی کم ہو رہی ہے۔ کچھ مسلمانوں پر ہی موقوف نہیں ہے ہم نے "سرونٹ آف پیپل سوسائٹی لاہور" اور "سرونٹ آف انڈیا سوسائٹی پونا" کو بھی قریب سے دیکھا اور اندازہ کیا کہ اُنکی طرف بھی توجہ تیزی کے ساتھ روز بروز کم ہو رہی ہے۔ تفصیل کا یہ موقع نہیں ورنہ ہم بتاتے کہ ان کے مقابلے میں ہماری آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس بدرجہا بہتر حالت میں ہے۔

مسلمانوں اور دوسرے اہلِ ملک کو دراصل انگریزوں سے سبق لینا چاہئے۔ کہ اس قوم نے گزشتہ سے پیوستہ جنگِ عظیم کے نازک ترین لمحوں میں اپنے یہاں ہائی اسکول تک کی مفت لازمی تعلیم کا قانون پاس کیا اور ایک دن کے لئے بھی اپنی تعلیمی اور اصلاحی کوششوں میں جنگ کی کھاگھمی کے باوجود کوئی کمی نہ آنے دی۔ تعمیری اور ہنگامی کاموں میں جب اس قسم کا توازن قائم رکھنے کی صلاحیت ہم میں پیدا ہو جائے گی تو ہماری قوم اور ہمارا ملک بغیر کسی وقت کے دوسروں کی غلامی سے آزاد ہو جائے گا۔

---

مندرجہ بالا ہرزہ سرائی کے باوجود بھی ہمیں یہ یقین نہیں ہے کہ کانفرنس کی بے عملی کے الزام سے اِس کے کارکن آئندہ کے واسطے محفوظ ہو جائیں گے۔ کیونکہ اتنے بڑے ملک اور اُس میں بسنے والے دس کروڑ مسلمانوں کے ہاتھوں میں غریب 'مصنف' اور اس کا یہ مقالۂ افتتاحیہ سمندر میں ایک قطرہ سے زیادہ وقعت نہیں رکھتا۔ اور ہماری کمزور آواز کروڑوں بنبہ در گوش ہمنواؤں کے جنگل کے ایک محدود گوشے میں گونج کر رہ جائیگی۔

اس حسرت ناک صورتِ حال کا چارہ کار بھی کیا ہو سکتا ہے ؟

ہمارے پیش رو بزرگ بھی اسی وقت سے دو چار تھے، اُن سے بھی اسی طرح سوال کیا جاتا تھا کہ :۔

کانفرنس کیا کرتی ہے ؟

یعنی کچھ نہیں کرتی۔ اور ایک بے کار جماعت ہے !!!

سر سید علیہ الرحمۃ کانفرنس کے بانی اور پہلے سکریٹری تھے، جب اُن پر مسلسل اعتراضات ہوتے رہے تو بالآخر دل تنگ ہو کر ۲۸ دسمبر ۱۸۹۰ء کانفرنس کے پانچویں اجلاس بمقام الہ آباد میں انھوں نے اپنی سالانہ رپورٹ میں فرمایا:۔

"جس کامیابی کی توقع پر ہم نے یہ سالانہ تعلیمی جلسہ قائم کیا ہے وہ کامیابی ابھی کوسوں دُور ہے۔ کسی کو ہمارے اس قومی جلسہ کی عیب جوئی ضرور نہیں ہے۔ ہم خود اُس کے نقصوں کو بیان کرتے ہیں۔ ہم خود کہتے ہیں کہ ہم کو اس کی کامیابی کی توقع نہیں ہے۔ مآل لَعَلَّ اللّٰہَ یُحْدِثُ بَعْدَ ذٰلِکَ اَمْرًا۔ ہم خود اس کو اب تک فعلِ لغو اور بحث عبث اور قول بے عمل قرار دیتے ہیں۔ ہم خود کہتے ہیں کہ اب تک اس پر بے سُود روپیہ خرچ ہوتا رہا ہے۔ پس اس سے زیادہ اور کسی کے کہنے کو کیا گنجائش ہے۔ مگر کریں سو کیا کریں قوم کو مرتے ہوئے دیکھا نہیں جاتا۔ بیمار جاں بلب کو سب جانتے ہیں کہ دوا دینی بے سُود ہے۔ پھر بھی اُس کے حلق میں دوا ڈالے جاتے ہیں۔ یہ ہی ہم سے ہو سکتا ہے۔ نجات دینی یا نہ دینی خدا کے ہاتھ ہے۔"

اس یاس انگیز تقریر سے متاثر ہو کر علامہ شبلی نعمانی مرحوم نے جو اجلاس میں موجود تھے ایک جوابی تقریر کی۔ اور سر سید کی تسکینِ خاطر کا حسب ذیل الفاظ میں سامان بہم پہونچایا۔

"بے شبہ یہ افسوس کی بات ہے کہ پارسال جو رزولیوشن پاس ہوئے ان کے مطابق عملی کارروائیاں بہت کم ہوئیں۔ نہ اسکالرشپ فنڈ میں کوئی معقول اضافہ ہوا نہ اعلیٰ تعلیم اور ادنیٰ تعلیم کے موازنہ پر مضامین لکھے گئے، تاہم میں سکریٹری صاحب کے ان الفاظ سے کہ ہماری کانفرنس بے فائدہ چیز ہے۔ اور مفت میں ہزاروں روپئے برباد کرتی ہے، ہرگز اتفاق نہیں کر سکتا بلکہ اگر سکریٹری صاحب معاف فرمائیں تو

میں کہہ سکتا ہوں کہ ان کی یہ رائے غلط اور بالکل غلط ہے۔ بے شبہ ایک ایسا شخص جو ایک عمر سے اِن کوششوں میں معروف ہے، جس نے اِنھیں افکار میں اپنے بال سپید کر دیے، جس کو معمولی طور پر دنیا میں زیادہ رہنے کی توقع نہیں رہی ہے، ضرور ہے کہ اس کا دل تھوڑی سی بات پر رنجیدہ ہو اور اس حالت میں وہ مجبوراً نا امیدی کے الفاظ کہہ اُٹھے، لیکن حقیقت یہ ہے کہ برسوں کے کام دو دن میں نہیں ہو سکتے۔ قوم میں ایک مدت سے خاموشی چھائی ہوئی تھی، تعصب، غفلت، جہالت کی کچھ حد نہیں رہی تھی، تمام روحانی قوتیں افسردہ ہو گئی تھیں۔ دل و دماغ عموماً بیکار ہو گئے تھے، کیا ایسی مُردہ قوم صرف دو چار لکچروں اور اسپیچوں سے سنبھل سکتی ہے۔

ایسی مُردہ قوم کیلئے کم از کم پچاس برس کا زمانہ درکار ہے کہ اس کو ترقی کا خیال بھی آئے۔"

مارچ ۱۸۹۸ء میں سر سید علیہ الرحمۃ کا انتقال ہوا اور نواب محسن الملک ان کی جگہ کانفرنس کے آنریری سکریٹری ہوئے۔ چھ سال کام کرنے کے بعد دسمبر ۱۹۰۴ء کے اجلاس کلکتہ میں مرحوم نے اپنی تقریر میں کانفرنس کی بے عملی کے اعتراضات پر اسی طرح تبصرہ کیا:۔

"اگرچہ یہ کانفرنس اٹھارہ برس سے قائم ہے، ہر سال شاندار جلسے ہوتے ہیں، نئے نئے رزولیوشن پاس ہوتے ہیں اور فصیح و بلیغ لکچر دیے جاتے ہیں، لیکن نہایت افسوس ہے کہ اصل نتیجہ بہت کم حاصل ہوتا ہے۔ کیونکہ رزولیوشنوں کی تعمیل نہیں ہوتی۔ میں چونکہ کانفرنس کا سکریٹری ہوں، لہٰذا سب سے زیادہ مورد ملامت میں ہوں اور کانفرنس کی اس ناکامیابی پر خود شرمندہ ہوں۔ شرمندگی سے کام کو چھوڑنا چاہتا ہوں۔"

اس اجلاس کے صدر مسٹر ماریسن تھے۔ آپ نے نواب صاحب کی تقریر ختم ہونے پر ارشاد فرمایا کہ:۔

"عملی کام نہ ہونے کی سب شکایت کرتے ہیں۔ لیکن رُوپیہ کا انتظام نہیں کیا جاتا جس سے کام ہو۔"

۱۹۰۵ء میں قریباً آٹھ سال کام کر کے نواب محسن الملک نے کانفرنس کے بارے سبک دوشی حاصل کر لی اور اُن کی جگہ نواب وقار الملک آنریری سکریٹری اور صاحبزادہ آفتاب احمد خاں صاحب جوائنٹ سکریٹری منتخب ہوئے، تقریباً بارہ سال یعنی ۱۹۱۷ء تک صاحبزادہ صاحب کانفرنس کے روح رواں رہے۔ بہترین کام ہوا لیکن بے عملی کے الزام سے کانفرنس ایک دن محفوظ نہ رہ سکی۔ صاحبزادہ صاحب کے زمانے میں کانفرنس کے خلاف بکثرت مضامین اور پمفلٹ نکلے۔ جن میں "کانفرنس پر ایک نظر"... "دوسری نظر"... اور "تیسری نظر" خصوصیت کے ساتھ قابل ذکر ہیں۔ (اسی بنا پر صاحبزادہ صاحب نے اجلاس راولپنڈی منعقدہ ۱۹۱۴ء میں کانفرنس کے "ماضی، حال اور مستقبل" کے عنوان سے اپنے ایک مضمون میں ارشاد فرمایا:۔

"گزشتہ چار سال کے واقعات اور حالات کے سبب سے قوم کی توجہ میں انتشار پیدا ہو گیا ہے اور سابق میں جو دلچسپی تعلیمی تحریک سے تھی اُس میں فرق آ گیا ہے.... اس میں شک نہیں کہ ۲۸ سال سے یہ کانفرنس قائم ہے اور برابر قوم نے اُس کی قدر اور مدد کی لیکن کچھ عرصہ سے اس قسم کی آوازیں بھی سنائی دیتی ہیں۔ کہ

ابتک کانفرنس نے کچھ نہیں کیا' اور اس لئے آیندہ اس کے قائم رکھنے کی کوئی ضرورت نہیں.....''

اس اعتراض کا جواب کہ کانفرنس نے اسوقت تک کچھ نہیں کیا' صاحبزادہ صاحب نے تفصیل کے ساتھ دیا نیز آئندہ کے متعلق ایک پروگرام بھی پیش فرمایا۔ ۱۹۱۷ء میں صاحبزادہ آفتاب احمد خاں صاحب ممبری کونسل وزیر ہند کے عہدہ پر مامور ہو کر انگلستان تشریف لے گئے' اور موصوف کی جگہ نواب صدر یار جنگ بہادر مولانا مولوی محمد حبیب الرحمن خاں صاحب شروانی کا انتخاب بعہدۂ جوائنٹ سکریٹری کانفرنس عمل میں آیا۔

۱۹۲۰ء میں کانفرنس کے جدید قواعد منظور شدہ اجلاس امراؤتی کی رُو سے مسلم یونیورسٹی کے پہلے وائس چانسلر سر راجہ صاحب محمود آباد کانفرنس کمیٹی کے مستقل پریسیڈنٹ اور نواب صدر یار جنگ بہادر تین سال کے لئے آنریری سکریٹری مقرر ہوئے۔ ساتھ ہی ۱۹۲۲ء میں مولانا سید طفیل احمد صاحب جوائنٹ سکریٹری منتخب ہوئے۔ جناب نواب صاحب اسوقت تک بحمداللہ کانفرنس کی خدمت کر رہے ہیں۔ مولانا طفیل احمد صاحب البتہ ۱۹۳۵ء میں اپنی دوسری علمی اور قومی مصروفیتوں کی وجہ سے جوائنٹ سکریٹری کے عہدہ سے سبکدوش ہو گئے' اور انکی بجائے خان بہادر پروفیسر عبدالمجید صاحب قریشی ایم۔ اے کام کر رہے ہیں۔

---

چونکہ دُنیا کا یہ عام دستور ہے کہ ہمیشہ گزرے ہوئے زمانہ اور اُسوقت کے کارکنوں کو اچھا اور موجودہ دَور اور اس وقت کے لوگوں کو بُرا کہتے ہیں۔ ماضی پر فخر اور حال پر اعتراضات کی بھرمار ہوتی ہے۔ اس لئے موجودہ عہدہ داروں کی مخلصانہ خدمت گزاری سے بھی بعض لوگ مطمئن نہیں ہیں۔ اور کہتے ہیں کہ:۔

''کانفرنس نے سر سید محسن الملک۔ وقار الملک اور صاحبزادہ آفتاب احمد خاں صاحب مرحوم کے زمانے میں تو خوب کام کیا اور ترقی کی لیکن اب اس کا عدم وجود برابر ہے۔''

اگرچہ یہ یقین ہے کہ آیندہ جلد یا بدیر اسوقت کے کارکن کام چھوڑ دیں گے تو ان کا شمار بھی اچھے کام کرنے والوں میں ہو جائیگا اور دنیا اس بات کو بالکل فراموش کرنے گی کہ ان میں بھی کوئی بُرائی تھی۔ لیکن چونکہ دنیا کی اس تلون مزاجی اور حافظہ کی کمزوری سے مخلص کارکنوں کا بروقت اعترافِ خدمت نہیں ہوتا۔ جس کے نتیجے میں سخت ہمت شکنی اور قومی کام کو نقصان پہونچتا ہے۔ لہٰذا ضرورت ہے کہ معترض حضرات محض اعتراضات کر کے اپنا اور دوسروں کا وقت ضائع نہ کریں' اور کانفرنس کو ایک قومی امانت سمجھ کر اس کی ہمدردانہ خدمت گزاری کو اپنا شعار بنائیں۔ اُن کے طرزِ عمل میں اس مبارک تبدیلی سے انشاء اللہ ''ماضی'' کی طرح کانفرنس کا ''مستقبل'' بھی روشن ہونے میں بہت کچھ مدد ملے گی +

سید الطاف علی بریلوی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# رُوسی اَدَب کی عالمگیر اہمیّت

(از جناب ل۔ احمد صاحب اکبر آبادی)

پچھلے سَو سال میں ایسا کوئی زمانہ نہیں گزرا کہ دُنیا نے رُوسی اَدب کی عظمت کا اعتراف نہ کیا ہو۔ زمانۂ حال میں بھی جب رُوس کا نام لینا بھی خطرناک سمجھا جاتا تھا گورکی متعدد تصانیف، شولاخوف کی QuiteFlowsTheDon اور الیکزی ٹالسٹائی کی RoadTo Calvary قسم کی اہم اور وزنی کتابوں نے رُوسی ادب کی روایت کو قائم ہی نہیں رکھا بلکہ اُس کی عظمت و اہمیت میں اضافہ کیا۔

بین الاقوامی اَدب اور زندگی کے دوسرے معاملات کے متعلق ہم ہندوستانیوں کی معلومات کا ذریعہ انگریزی زبان ہے۔ لیکن رُوسی اَدب اور زندگی کے متعلق خود انگریزی زبان میں باوجود بہت بڑا ذخیرہ موجود ہونے کے جو معلومات ہیں وہ رُوسیوں کی نظر میں ناقص ہیں بایں ہمہ انگریزی زبان میں رُوسی کتابیں اُس وقت بھی منتقل ہوتی رہیں جب سوویٹ نظام قائم ہونے کے بعد رُوس کا ذکر تک سرمایہ دار ملکوں میں بغاوت کا ہم معنی سمجھا جاتا تھا۔ اور صرف یہی ایک حقیقت امر رُوسی اَدب کی بڑائی اور برتری ثابت کرنے کو کافی ہے۔

پھر جب یورپ کی زبانوں اور خاص کر انگریزی میں جو ہماری معلومات کا ذریعہ ہے کامل اطلاعات موجود نہ ہوں تو نہ صرف ہمارے لئے نہیں بلکہ فرداً فرداً ہر قوم کے لئے صحیح اندازہ کر سکنا

مشکل ہے کہ دُنیا کی اَدبی ترقی میں رُوسی اَدب کا کیا درجہ اور کتنا حصّہ ہے۔ میں سوویٹ مصنّفہ تمارہ موتی لوفا[۱] کا اِس مضمون کی تیاری کے لئے بے حد ممنون ہوں۔

اس مصنّفہ کا نام میری نظر سے اگرچہ پہلی مرتبہ گزرا، لیکن موضوع بحث کی اہمیت سے قیاس ہوتا ہے کہ تمارہ کوئی دوسرے درجے کی لکھنے والی نہیں ہے۔ ایک دوسری حقیقت یہ سامنے آتی ہے کہ سوویٹ نظام نہایت پچھڑی ہوئی قوموں میں بھی ایسے مصنّف پیدا کر رہا ہے۔ علم دوست قوموں کے لئے ضروری ہو جاتا ہے کہ وہ سوویٹ رُوس کی اَدبی و علمی زندگی کے متعلق زیادہ سے زیادہ معلومات حاصل کریں۔

رُوسی ادب کو بہتر سمجھنے کے لئے رُوسی زبان کی بعض خصوصیات کا علم ہو جانا بھی ضروری ہے۔ اس لئے کہ رُوسی ادب کی تیز ترقی اور اس کی گہرائی یا بلندی کے صناعانہ اظہار میں رُوسی زبان کو اتنا ہی دخل ہے جتنا رُوسی ادب کی ان خصوصیات نے خود رُوسی زبان کو ہر ممکن اظہار خیال پر قادر کر دیا۔

مشہور عالم رُوسی سائنسداں LAMONOSOV اٹھارھویں صدی کے نصف اوّل میں یعنی آج سے تقریباً دو سو سال پہلے لکھ گیا ہے کہ "شاہ رومہ چارلس پنجم نے کسی سے کہا تھا کہ آدمی کو خدا سے بات کرنا ہو تو اسپینی زبان میں کرے، دوستوں سے گفتگو فرانسوی زبان میں کرے، دشمنوں کے سامنے جرمن زبان استعمال کرے، اور صنفِ نازک کو اطالوی زبان میں مخاطب کرے۔ لیکن شاہ رومہ اگر رُوسی زبان جانتا ہوتا تو یقیناً یہ کہتا کہ آدمی کو جس سے بھی بات کرنا ہو رُوسی زبان میں کرے۔ اس لئے کہ رُوسی زبان میں اسپینی کی سی شان و شوکت ہے، فرانسوی کی سی شگفتگی و زندہ دلی ہے، جرمن کی سی درشتی ہے، اور اطالوی کی سی نرمی اور لوچ ہے۔ اور ان سب خوبیوں کے علاوہ اس میں یونانی اور لاطینی زبانوں کا سا ایجاز و اختصار اور تمول و قوتِ بیان موجود ہے۔

---

[۱] تمارہ یقیناً ترکستان میں زنانہ نام ہے۔ تمارہ خانم ایک مشہور اُزبک مغنیہ و رقاصہ ہے جس نے تمام یورپ کے بائے تختوں سے اپنے فن و کمال کا خراجِ تحسین وصول کیا ہے۔ موتی لوفا، میں سمجھتا ہوں کہ مطیع اللہ کی بگڑی ہوئی صورت ہے۔ رُوسی عورتوں کے نام بالعموم لفظ "فا" پر ختم ہوتے ہیں۔ چنانچہ تمارہ موتی لوفا، میرے قیاس کے مطابق ترکستانی ہے۔ ل۔ احمد

الیکزی ٹالسٹائی رُوسی زبان کے اوصاف بتا کر اُن اوصاف کو اس عہد کی ادبی خصوصیات کے زیادہ موافق و مطابق بنا دیتا یعنی اس کی نوعیت بیان کر دیتا ہے :-

"روسی زبان تمام زبانوں سے زیادہ جادو بھری زبان ہے، اور اس کی خاص وجہ یہ ہے کہ رُوسی ادبی زبان عوام کی بول چال سے اتنی مختلف اور جُدا نہیں جتنا کہ اور زبانیں ہیں - بول چال کی اور تحریر کی رُوسی زبان بہت زیادہ قریب ہیں - اور روسی زبان کسی قسم کی آمیزش اور تصنع کو بھی قبول نہیں کرتی - اس کا تجربہ بھی ہو چکا ہے - لیو ٹالسٹائی ہر قسم کی آمیزش کا مخالف تھا اور وہ اپنی اس مخالفت سے صداقت کو روشن کر گیا اور رُوسی الفاظ کی ساحری کو بڑھا گیا - رُوسی زبان اوّل و آخر پشکن کی زبان ہے، اور اس کا خزانہ لارمانتوف، ٹالسٹائی، لیسکوف، چیخوف، اور گورکی ہیں -

۱۸۸۸ء میں شاید سب سے پہلے ENGEL نے اس واقعیت نگاری (REALISM) سے الگ جو فرانس میں رومانوی دور کے بعد رونما ہوئی (زولا وغیرہ جس کے پیرو تھے) اصلاح تعریف (؟) کی "مصنف کا عندیہ یا خیال بیان ہو جانا ہی صحیح نہیں ہے بلکہ اس خیال کو کردار کی صورت میں متشکل ہونا چاہئے، اور مصنف کی غایت یا مقصد پلاٹ کی ترتیب دینے اور صورت حال (SITUATION) کو تصنع یا آورد کے بغیر پیش کرنے میں مرکوز ہونا چاہئے"۔

ENGEL نے واقعیت نگاری کی یہ نئی تعریف قائم کرنے میں ایسکی لاس، ڈانٹے، سروانتے کے علاوہ رُوسی ناولوں سے مثالیں پیش کی ہیں - اور جن رُوسی ناولوں سے اس نے یہ مثالیں لی ہیں وہ ایک پورا سلسلہ نہیں، بلکہ ایک جلوس ہے جس میں ترجنیف، ٹالسٹائی، دوستو یفسکی وغیرہ سلسلہ وار چلے آتے ہیں - اس سے ہم یہ نتیجہ نکالنے پر مجبور ہیں کہ آنٹریل کے سامنے اُنیسویں صدی کے نصف آخر کا تمام رُوسی ادب تھا - ان ناولوں کو آنٹریل نے "افضل و اعلیٰ" کہہ کر ان کا حوالہ دیا ہے -

یہ بات بھی یاد رکھنے کے قابل ہے کہ مغربی یورپ نے رُوسی اَدب کا مطالعہ محض فیشن کی خاطر شروع نہیں کیا بلکہ اس کی بنا، اِس حقیقت پر تھی کہ یورپ کا اَدب رُوسی اَدب سے شدت کے ساتھ متاثر ہو رہا تھا، اور اس مطالعہ کی اہمیت تقریباً سَو سال کی مدت میں برابر بڑھتی رہی ہے۔

خود رُوس کے اندر رُوسی اَدب کی اہمیت کا احساس شاید سب سے پہلے بیلنسکی کو ہوا -
بیلنسکی ایک مشہور مفکر و نقاد تھا اور اس کا زمانہ اُنیسویں صدی کا وسطی زمانہ ہے - وہ لکھتا ہے :-

"....... یہ قوت واستحکام کسی ایسی قوم میں آ ہی نہیں سکتا جو داخلی بروز یعنی تدریجی ترقی

حاصل نہ کر رہی ہو۔ بلاشبہ ہماری قومی زندگی کا وجود ہے اور یہ مقدر ہے کہ رُوس دُنیا کو اپنی بات سنائے! لیکن دُنیا کے لئے ہمارا پیغام کیا ہوگا؟ اس پر توجہ کرنے کا وقت آج نہیں ہے، اس پیغام کا علم ہمارے پوتے پروتے حاصل کریں گے اور ہمارا پیغام دُنیا انھیں کی زبان سے سُنے گی!"

۱۹۰۲ء میں لینن نے یہ بتاتے ہوئے کہ رُوسی اَدب کس طرح عالمگیر اہمیت حاصل کر رہا ہے اُسی احساس کا اظہار کیا جو بیلنسکی کا تھا۔ پھر چند ہی سال بعد لینن نے ٹالسٹائی کی اَدبی اہمیت کو ان لفظوں سے اُجاگر کیا کہ:۔

"ٹالسٹائی کے اَدب نے انسان کی ذہنی و فکری اور کلچری و ثقافتی ترقی کو نہایت تیز کر دیا ہے۔"

تہذیب کی دُنیا میں رُوسی ادب کو کیا درجہ و اہمیت حاصل ہے اس کے متعلق گورکی کا قول ہے کہ:۔

"یورپی اَدب کی تاریخ بروزیں ہمارا نوعمر رُوسی ادب حقیقتاً ایک منظر (PHENOMENON) کی حیثیت رکھتا ہے، اور اس میں ذرہ بھر مبالغہ نہیں کہ کسی قوم و ملک کا اَدب اس قوت اور ایسی تیزی سے، جو ہمہ قابلیت کی ایسی سیلابی صورت میں رونما نہیں ہوا جس طرح رُوسی اَدب وجود میں آیا۔ کسی قوم نے آتنی بہتر و اعلیٰ اور ایسی عالمگیر مقبولیت پانے والی کتابیں تصنیف نہیں کیں۔ کسی قوم نے ایسے دُشوار حالات کے اندر اتنے اونچے پائے کا اور ایسا حسین اَدب پیدا نہیں کیا۔ تاریخ اَدبیات کا تقابلی مطالعہ بآسانی ثابت کر دیتا ہے کہ پچھلے سَو سال کی قلیل مدت میں بلند مرتبہ اَدیبوں کا ایسا عظیم الشان جلوس دنیا کی کوئی قوم پیش نہیں کر سکی ہے۔ ہمارا اَدب ہمارا سرمایۂ فخر و غرور ہے...... رُوسی اَدب کی قوت اور اُس کے حُسن و جمال نے دُنیا کو ششدر کر دیا ہے........"

اپنے اَدب کے متعلق رُوسی اہلِ قلم کا خیال و احساس ان چند مثالوں سے پوری طرح ظاہر ہو جاتا ہے۔ مگر رُوسی اَدب کی عالمگیر اہمیت کا اندازہ اسی وقت ہو سکتا ہے جب ہم دُنیا کے بلند پایہ اَدیبوں اور نقادوں کے تاثرات معلوم کریں۔ لیکن رُوسی اَدب کے متعلق غیر رُوسی اہلِ قلم کی رائے معلوم کرتے وقت یہ نکتہ سامنے رکھنا نہایت ضروری ہے کہ رُوسی اَدیبوں کے خیال میں دُنیا ابھی تک صحیح اور واقعی طور پر رُوسی ادب کی اہمیت کا اندازہ نہیں کر سکی ہے۔ اس کی دلیل وہ یہ دیتے ہیں کہ مغربی نقادوں نے رُوسی اَدب کو ناقص و ناکافی ترجموں کے ذریعے سے جانا ہے، اور رُوسی اَدب پر یورپ میں جو تبصرے ہوئے ہیں اُن میں واقعات کی غلطیاں ہیں۔ یہ تبصرے مبالغے سے خالی نہیں اور بعض صورتوں میں رجعت پسندی لئے ہوئے ہیں۔ لیکن بایں ہمہ یہ تنقیدیں چونکہ رُوس سے باہر کی دُنیا میں رُوسی اَدب کے پڑھنے والوں کی رائے کا اظہار کرتے ہیں، اس لئے قابلِ قدر ہیں۔

رُوسی اَدب پر سب سے پہلے جس یورپی اَدیب نے توجہ کی وہ فرانس کا مشہور نثر نگار میریمے (P. MERIMEE) تھا۔ ترجنیف کے قول کے مطابق میریمے نے پشکن کو قدیم یونانی اساتذہ کا ہم پلہ ٹھیرایا ہے۔ رُوس سے باہر پشکن کی فطانت یا جینیس کا پورا اندازہ نہیں کیا جاسکا اور اسی وجہ سے باہر کے ملکوں میں پشکن کو وہ شہرت حاصل نہ ہوئی جو اسے خود اپنے وطن میں حاصل ہوئی۔ اس کے کئی سبب تھے۔ بہرحال پشکن کی شاعری پر مختلف زبانوں میں تبصرے لکھے گئے اور یہ سب میریمے کی تائید کرتے ہیں۔

۱۹۲۳ء میں جرمن نقاد گنتھر (J. VON GUENTHER) لکھتا ہے:۔

"موجودہ زمانہ مانتا ہے کہ الیگزنڈر پشکن کی جگہ ان غیر فانی ہستیوں کی صف میں ہے جن کی ابتدا ہومر سے ہوتی ہے، اور جس میں یورپ بھی ڈانٹے، شکسپیر، کالدرون اور گیٹے شامل ہیں۔ ان پانچ غیر فانی ہستیوں کے ساتھ چھٹی پشکن کی ہستی ہے۔"

جرمن نقاد کی اس فہرست کو ممکن ہے کہ "خود رائی" سے تعبیر کرنے والے بھی موجود ہوں لیکن اسے کیا کہا جائے گا کہ دوسرے غیر رُوسی اہلِ قلم بھی رُوسی کلاسکی ادب کو ہمیشہ سے برترین ضاعت مانتے آئے ہیں، اور رُوس کے اَدبی کارناموں کا ذکر تاریخ کے نہایت زرخیز عہد یعنی زمانہ قدیم اور "رینے سانس" کے کارناموں کے ساتھ کیا جاتا رہا ہے۔

ہیپولیت تین (H. TAIN) نے ترجنیف کو قدیم یونانی صناعوں کی صف میں کھڑا کیا ہے۔ روماں رولاں نے گورکی کو ڈانٹے کے مقابل رکھا اور مغربی یورپ کے نقاد مسلمہ طور پر ٹالسٹائی کو ہومر کا اور دوستویافسکی کو شکسپیر کا مماثل قرار دیتے آئے ہیں۔

لیکن اس تمام اعتراف و قدردانی کے اندر ایک یہ بات سامنے آتی ہے کہ غیر ملکوں میں رُوسی اَدب کی قدر بس اسی بنا پر ہوتی ہے کہ اس کے اندر وسیع امکانات ہیں اور دُنیا کے اَدب میں اسے بڑی اہمیت حاصل ہے۔ رُوسی اَدب کے اصل خط و خال کے بارے میں غیر رُوسی اَدیب و نقاد ہم خیال نہیں ہیں۔ تعریف اور قدردانی کے اس اختلاف پر جرمن مصنفہ روزا الیگزبرگ نے اپنی تصنیف SOUL OF RUSSIAN LILERATURE میں صحیح زاوئے سے نظر ڈالی ہے۔ اور وہ لکھتی ہے:۔

"رُوسی اَدب مغربی اَدب کا شاگرد بھی ہے اور استاد بھی۔ رُوسی ادب کی تیز ترقی کی ممتاز خصوصیت

یہ حقیقت ہے کہ وہ عصری نظام حکومت کی مخالفتوں کے اندر پروان چڑھا اور آزادی کی جدوجہد کی اسپرٹ کے اندر پھلا پھولا۔ رُوسی اَدب کی یہ خصوصیت اس کے پوری اُنیسویں صدی کے ارتقا میں نظر آتی ہے۔ رُوسی اَدب میں فکری جوہر کی گہرائی اور تموّل، جوہر و جدت، اور رضا عانہ شکل و پیکر کی صراحت بھی اسی حقیقت کے اندر چھپی ہوئی ہے کہ وہ حکومت کی مخالفت اور عوام کی جدوجہد کے اندر پلا بڑھا ہی یہی نہیں، بلکہ رُوسی اَدب کی قوتِ محرکہ اور اس کی الہامی نوعیت بھی اسی حقیقت سے واضح ہوتی ہے!"

رُوسی اَدب کے مغربی مطالعہ کرنے والوں میں روزا لیگزمبرگ کے علاوہ چند ہی اہلِ نظر ہونگے جنھوں نے رُوسی اَدب کے ترقی پسندانہ جوہر اور حریت پرستانہ اساس کو سمجھا ہو۔ لیکن یہ چند نقاد بھی جنھوں نے رُوسی اَدیبوں کی شدید قسم کی جمہوریت پرستی اور ان کے ادب میں قومی خصوصیت کو سمجھا ہے، جب اس کا اعتراف کرتے ہیں تو وہ اعتراف سرسری اور عمومی ہوتا ہے، گہری فہم اور سچی قدردانی پر مبنی نہیں ہوتا۔ فرانسوی نقاد ژول لیگرا (JULELEGRAS) ایسے لوگوں کا نمونہ ہوسکتا ہے۔ وہ لکھتا ہے:۔

"انیسویں صدی کے رُوسی اَدب کے اندر جدت یا اُپج کی شدت و کثرت کی علت یہ ہے کہ اس کا تعلق اپنے عوام سے کسی وقت بھی ترک نہیں ہوتا۔۔۔۔۔۔۔"

دوسری مثال میں پولستانی نقاد بروکنر (ELERANDER BRUCKNER) کو پیش کیا جاسکتا ہے۔ بروکنر اپنی رُوسی اَدب کی تاریخ کے دیباچے میں لکھتا ہے کہ:۔

"رُوسی اَدب دُنیا میں سب سے کم عمر ادب ہے۔۔۔۔۔۔ اس کی نوعمری کا نعم البدل اس کی کثرتِ پیداوار سے، اس کے اندر اُپج کی کثرت سے، اس کی اخلاقی قدروں سے، اس کی دیانت اور سچائی کی تعلیم سے روحِ انسانی کے گہرے مطالعے اور زندگی کے متجسس مشاہدے سے اور اس کی راست بیانی اور جمہوری اسپرٹ سے ہوجاتا ہے۔ پڑھنے والا اس اہمیت سے متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا جو رُوسی اَدب نے رُوس کے اندر حاصل کرلی ہے، اور اس اعتبار سے رُوسی اَدب دُنیا کے ہر اَدب سے ممتاز و مختص ہے۔۔۔۔
رُوسی اَدب درحقیقت ایک منبر ہے جس پر خیر و حُسن کی محافظت اور حریت و انسانیت کی مدافعت کا وعظ ہوتا ہے! رُوسی اَدب فی الواقعہ ضمیرِ عامہ کا اظہار ہے، اس لئے کہ وہ ہر قسم کے جبر و تشدد، تمام غیر اصولی طریقوں، ظلم اور ظالم کی موافقت، اور ایسی ہر بات کی مذمت و ملامت کرتا ہے۔ اسی بنا پر رُوسی اَدب کی اخلاقی قدر سب سے زیادہ بلند ہے۔۔۔۔۔۔۔"

ان مثالوں سے یہ بات واضح ہوجاتی ہے کہ رُوسی ادیبوں کا یہ خیال صحیح ہے کہ غیر رُوسی اہلِ قلم رُوسی اَدب کو اس کی اخلاقی قدروں کی بنا پر سراہتے ہیں، اور ان کے اندر یہ رجحان کام کرتا ہو کہ وہ رُوسی اَدب کو ایک مبہم سی انسانیت پرستی کی اسپرٹ تک محدود رکھیں، اور ان کا یہ رجحان اس شعوری یا غیر شعوری خواہش کا نتیجہ ہو کہ رُوسی اَدب کے ترقی پسندانہ خط و خال کو دھندلا بنا دیا جائے۔

اس کوشش کا ایک واضح ثبوت امریکن نقاد و ادیب نوئس (R. NOYES) کی تحریر سے مل جاتا ہے۔ نوئس کا دعویٰ ہے کہ :۔

"رُوسی اُدب کی سوشل یا سماجی قدر بڑی حد تک خیالی یا وہمی ہے' اس کی اہمیت اولاً صناعانہ اور اخلاقی ہے ـــــ سماجی زندگی سے اس کا بس دُور کا واسطہ ہے!"

غیر رُوسی نقادوں کا یہ زاویۂ نظر ان کو وہاں پہنچا دیتا ہے جہاں پہنچ کر وہ رُوسی ادیبوں کو ولیوں کا درجہ دینے پر مجبور ہوتے ہیں۔ چنانچہ فرانسوی نقادوں کی تحریروں میں تقوائے و تقدس (SOCIAL BIETY) کا لفظ بار بار استعمال ہوتا ہے۔ ژان (JEAN) شوزویل (CHOUSEVILLE) رُوسی شعر پر اپنی تصنیف میں لکھتا ہے کہ :۔

"روسی اُدب کا مشن ضمیر انسانیت کو گہرا بنا دینا ہے۔"

فرانس سے باہر دوسرے ملکوں میں بھی عام خیال یہی ہے۔ چنانچہ اسٹیفان زوائگ (STEFAN ZWEIG) نے ٹالسٹائی کے باب میں بالکل یہی بات کہی ہے۔ وہ لکھتا ہے کہ :۔

"ٹالسٹائی نے ضمیر انسانیت کو گہرا کر دینے کے سوا کچھ نہیں کیا۔"

لیکن اس کے برخلاف رُوسی اہلِ قلم مدعی ہیں کہ :۔

"روسی اُدب کی عالمگیر اہمیت اس کی جمہوریت پرستی میں ہے!"

مغربی نقاد اپنی نظر کو رُوسی اُدب کے اخلاقی پہلو تک محدود کر کے فی الواقع اس قابل نہیں ہے کہ وہ اس کی ذہنی و فکری طاقت اور اخلاقی و صناعانہ عظمت کا اندازہ کر سکتے۔ یہ لوگ صرف "روسی اسپرٹ" کے قابل قدر وصف کا ذکر کرتے ہیں۔ اس کے ساتھ ان کو رُوس کی سرقبیلہ (PA TIARCHAL) دَور کی پس ماندگی بھی بیان کرنا پڑتی ہے جو قبل انقلاب کی رُوسی زندگی کی خصوصیت تھی۔ اور یہی وہ نکتہ ہے جو انھیں غلط نتیجے نکالنے پر مجبور کر دیتا ہے۔ اس لئے کہ پُرانے رُوسی اُدب کی عظمت کا راز اس کی سرقبیلہ زندگی میں نہ تھا بلکہ اس زندگی کی پس ماندگی دُور کرنے کی کوشش میں تھا۔

رُوسی اُدب کی عظمت اور عالمگیر اہمیت کی بنیاد سمجھنے کے لئے تاریخ کے اس پہلو کو نظر سے اوجھل نہ ہونا چاہئے کہ رُوسی اُدب "سرفیت" (زرعی غلامی) کے اجزا کے خلاف احتجاج اور

جدوجہد کرتا چلا آیا ہے۔ زمانہ حال کے رُوس کی تاریخ قومی آزادی کی جدوجہد کی تاریخ ہے۔ اور اس جدوجہد کے اندر سے ہی وہ روایات پیدا ہوئیں اور پلی بڑھیں جو لینن کی نظر میں علم و روشنی کی بنیادیں ہیں۔ اور یہ روایات عوام کے حقوق کے لئے سینہ سپر ہو جانے کی روایات ہیں۔ پھر یہ روایات ہی وہ سوتے ہیں جن سے رُوسی اہلِ قلم کے اوصاف کے چشمے اور دریا بہے، وہ اوصاف جن کو آج کا یورپ "قابلِ احترام" کہتا اور مانتا ہے۔

جدید رُوس میں جو سماجی ترقی ہوئی اور جس شدت اور تیزی کے ساتھ ہوئی اس کا تجربہ عہد تاریخ کے کسی دَور میں کسی قوم یا ملک کو نہیں ہوا۔ مابعد اصلاحات (POST-REFORM) رُوس کا ذکر کرتے ہوئے لینن نے کہا ہے کہ :۔

"روس میں جو تبدیلیاں دس دس اور بیس بیس سال کے اندر مکمل ہو گئیں ایسی تبدیلیوں کے لئے دوسرے ملکوں کو صدیاں درکار ہوئیں۔"

رُوس کے سماجی تغیر کا یہ امتیاز ظاہر ہے کہ جدید رُوس کے اَدب کی تیز رفتاری کا نتیجہ تھا۔ رُوسی اَدب نے ناقابلِ یقین مختصر مدت میں یورپ کے فلسفہ و ادب کے بہترین اجزا کو جزو بدن بنا لیا اور رُوسی زندگی پر منطبق کر کے وہ قومی کلچر اور صناعت پیدا کر دی جس کے اندر عالمگیر اہمیت تھی۔ پشکن کی تصانیف "ریفے سانس" عہد کی صناعتی غایت کا نظریہ، تعقل کی روشنی اور ترقی پسند رومانیت کا ورثہ ہیں، اور بایں ہمہ، واقعیت نگاری کے بنیادی اصول کا پیکر ہیں۔ اور اسی خصوصیت کو غیر رُوسی علما رُوسی اَدب کی نمایاں خصوصیت باور کرتے ہیں جس نے رُوسی اَدب کے اندر جدت یا اُپج کا مادہ پیدا کیا۔

غور طلب پہلو یہ ہے کہ اُنیسویں صدی میں رُوسی اَدب کے رجحان وہی تھے جو یورپ میں ترقی پسندانہ خیال اور صناعت کے رجحان تھے۔ اور جو موضوع یا مسئلے یورپ کے پیشرو اہلِ قلم کے سامنے تھے ویسے ہی موضوع و مسائل رُوسی اَدیبوں کے سامنے بھی تھے۔ مگر اس وجہ سے کہ رُوسی واقعیت نگاری حریت اور جمہوریت کی اسپرٹ میں ڈوبی ہوئی تھی، رُوسی اَدیبوں نے ان مسائل کا حل اس طریقے سے نہیں ڈھونڈا جو یورپ کا طریقہ تھا۔ انھوں نے ان مسائل کا وہ حل نکالا جو ان کے طریق کے لئے مخصوص تھا۔ اور اس لئے کہ رُوسی اہلِ قلم ہمیشہ رُوسی عوام کی

قومی آزادی کی تحریک کے ساتھ رہے اس لئے وہ واقعیت نگار ضاعت کے اندر موضوعات کی تعبیر کرنے میں اس تحریک سے برابر اثر لیتے رہے۔

گورکی نے بار بار بتایا ہے کہ اُنیسویں صدی کے نوجوان کا افسانہ یا دوسرے لفظوں میں انفرادی حصول مسرت کی خواہش اُنیسویں صدی کے یورپی ادب پر چھائی ہوئی تھی۔ اس دور کے مستند یورپی ادیبوں کے ادبی کردار معلوم ہوتا ہے کہ خواہی نخواہی وجود میں لائے گئے ہیں جن کو بورژوا سماج اسی مقصد کے لئے پیدا کرتی ہے۔ اس حقیقت کو بلزاک کا پیدا کیا ہوا کردار RASTIGNEC نہایت واضح طور پر پیش کر دیتا ہے۔ یہ بھی حقیقت ہے کہ یہ یورپی ادیب اس بات سے ناواقف نہ تھے کہ بورژوا تعلیم یافتہ طبقے کی راہ ایسی ہی بے غیرتی اور پندار کی راہ ہو سکتی ہے۔

ہیگل نے یورپ کی کلاسکی واقعیت نگاری کا خلاصہ بتاتے ہوئے ایک ناول کا خاکہ بھی پیش کیا ہے۔ اس ناول کا ہیرو اپنی بلند آرزؤں اور بلند خیالات کے ساتھ بالآخر زمانے کے تعلقات یا زندگی کے رشتوں اور سوچنے کے طریقوں کے جال میں پھنس جاتا ہے، اور آخری تجزئے میں وہ ویسا ہی عامیانہ خیالات اور پست آرزؤں کا آدمی بنجاتا ہے جیسے اور اس کے اردگرد نظر آتے تھے۔ کلاسکی جمال پرست بورژوا اس حقیقت سے آگاہ تھے کہ اُس سماج کے افراد کا معمولی یعنے NORMAL طریق صرف ذاتی بہبود اور بھلائی ہے۔

یورپی ادب کے اس انداز کے برخلاف رُوسی اَدب نے انیسویں صدی کے نصف اوّل ہی میں نہایت پُرزور طریق پر اور قطعیت کے ساتھ اس عقیدے کو مسترد کر دیا تھا کہ انسانی ہستی کا مقصود افراد کے اندر ملکیت کی اغو ہے اور بس۔ چنانچہ زار شاہی کے اس دور میں بھی جب "سرفیت" کا رواج تھا خود غرضی اور طمع کو حقارت کی نظر سے دیکھا جاتا۔ لالچ مکروہ ترین خاصۂ انسانی تھا اور کسی نہایت قدیم اور متروک نظامِ زندگی کا پس ماندہ سمجھا جاتا تھا۔

موجودہ حالات میں اونچے درجے کی سماج میں پیدا ہونا نکمی اور طفیلئے کی زندگی بسر کرنے کا ہم معنی ہو گیا ہے۔ اور چونکہ پُرانے رُوس میں انسان کا انسان کی لوٹ کھسوٹ کرنا عام بات تھی، اس لئے رُوس کے تمام اعلےٰ مصنف اس خود غرضی کی مخالفت، اور اس کی بُرائیوں کا اعلان

مختلف صورتوں سے کرتے رہتے تھے۔ چنانچہ ایک قابل ذکر بات ہے کہ پشکن نے فرانسوی ناول نویسوں کو اس لئے ملامت کی کہ وہ فسق و فجور کو پسندیدہ چیز بنا کر پیش کرتے ہیں اور انھیں انسانی زندگی میں خود غرضی و خود پرستی کے سوا کوئی دوسری شے نظر ہی نہیں آتی۔ اس امر واقعہ سے اُنیسویں صدی کے رُوسی اور یورپی ادب کے اخلاقی معیار کا فرق بھی واضح ہو جاتا ہے۔

اخلاقیات کے ذیل میں روسی اہلِ قلم کی یہ سخت گیری تاریخی اور مقصودی (OBJECTIVE) چیز تھی۔ اس لئے کہ رُوسی زندگی جن حالات میں گزر رہی تھی اس کا اقتضاء تھا کہ رُوسی اُدیب اس اخلاقی معیار سے برتر اخلاقی معیار کا مطالبہ کریں جو اس وقت کا یورپی اُدب پیش کر رہا تھا۔ چنانچہ اُنیسویں صدی کے نوجوان کی طرزِ زندگی کا مطالعہ کرنے میں رُوسی اُدیبوں نے یہ دیکھنے کے عوض کہ وہ ایک فرد کی حیثیت سے خوش حالی کیونکر حاصل کرتا ہے یہ دیکھا کہ وہ سماج کا ایک فرد ہونے کے اعتبار سے اپنا سماجی فرض کس طرح ادا کرتا ہے۔ زواگ نے اس پہلو سے رُوسی اور یورپی ادب کا دلچسپ مقابلہ کیا ہے۔ وہ لکھتا ہے کہ:۔

> "ڈکنس کے تمام کرداروں کی برترین خواہش ہوتی ہے کہ چھوٹا سا آرام دہ مکان ہو جس میں ایک خوبصورت باغچہ ہو اور بچوں کا ایک غول اس کے اندر کھیل رہا ہو۔ بلزاک کے کرداروں میں یہ چھوٹا سا مکان ایک قصر بن جاتا ہے، شرافت و افراز کے لئے ایک اعلےٰ سرکاری خطاب اور لاکھوں کروروں روپیہ کی طلب آجاتی ہے۔۔۔۔۔۔۔۔ لیکن اس کے مقابلے میں دوستو یافسکی کے کسی کردار کو ان چیزوں میں سے کسی کی بھی آرزو نہیں ہوتی، کسی کو عیش و راحت یا دولت و اعزاز کی ضرورت نہیں ہے ـــــ یہاں تک کہ کسی کو شخصی مسرت کی بھی تلاش نہیں ہے، سب کے سب اس دُھن میں نظر آتے ہیں کہ آگے بڑھتے جائیں۔ قدرت نے ان سب کو ایک شریف دل دیا ہے ـــــ ایسا شریف دل جو اندیشوں اور فکروں میں بتلا رہتا ہے!"

اس اقتباس کے اندر زواگ نے دوستو یافسکی کے کرداروں کے باب میں جو کچھ لکھا ہے بڑی حد تک وہ سب باتیں رُوسی کلاسکی اُدب کے بارے میں صحیح اترتی ہیں، مرتبہ و دولت سے بے پرواہی، زندگی کے بنیادی مسئلوں سے دلچسپی، اپنے وجود کو جائز قرار دینے کی کوشش، انسانوں سے متعلق اپنے فرائض کا شدید احساس، یہ وہ خاص خصوصیتیں ہیں جو

راڈیشیف سے لیکر گورکی تک کے تمام رُوسی اُدب میں موجود ہیں۔

اب چونکہ رُوسی اُدب میں سرمایہ داری استحصال یا لوٹ کھسوٹ اور جبر و زیادتی کی اخلاقی مذمت کی گئی ہے، غیر رُوسی نقادوں نے رُوسی اُدب کی سب سے بڑی تعریف یہ قرار دی کہ اس میں واقعیت نگاری اور انسانیت پرستی باقی دُنیا کے اُدب سے بہت زیادہ ہے۔ ان نقادوں نے رُوسی اُدب کے اس جوہر کو رُوسیوں کی مذہب پرستی کا نتیجہ قرار دیا جو یقیناً غلط تھا۔ اور اس کی صراحت رُوسیوں کی مخصوص قومی فطرت اور تاریخی سماجی حالات سے ہو جاتی ہے۔

جس نظام زندگی کی بنیاد استحصال یا لوٹ کھسوٹ پر ہوتی ہے اس نظام کے اندر مخالفت و تضاد کا ہونا لازمی ہے ایسے مخالفت و تضاد سے بحث کرتے ہوئے اسٹالین ایک جگہ کہتا ہے کہ:۔

"رُوس میں یہ مخالفت اس وجہ سے جلد سامنے آگئے کہ وہ خصوصیت کے ساتھ گھناونی صورت اختیار کر چکے تھے۔"

اسٹالین کا یہ بیان رُوسی سامراج ہی کے متعلق نہیں بلکہ پوری اُنیسویں صدی کے رُوس کے بارے میں صحیح ہے۔

یورپی اہل قلم کے مقابلے میں رُوسی اہل قلم کے لئے ہر قسم کی لوٹ کھسوٹ اور بنیادی ناانصافیوں کا سمجھ لینا اور اس ظلم کا یقین آجانا اس لئے آسان تھا کہ وہ زرعی غلامی کی کروہ حقیقت سے دو چار تھے۔ "سرفیت" کی شدید مخالفت نے جو بالآخر ہر قسم کے جبر و تشدد کی مذمت میں بدل گئی، رُوسی مصنفوں کو وہاں پہنچا دیا جہاں پہنچ کر وہ ملکیتی سماج کے رشتوں کا تجزیہ نہایت سنجیدہ واقعیت نگاری میں کر سکتے تھے۔ اور پھر یہی چیز ایک نامیاتی جمہوریت پرستی بن گئی جو اب تمام اعلیٰ رُوسی اُدب کی سرشت معلوم ہوتی ہے۔

بورژوا سماج کا دو فرقوں میں بٹ جانا لازمی ہے۔ ایک چھوٹا فرقہ جو استحصال کرتا ہے اور دوسرا بڑا فرقہ جس کی لوٹ کھسوٹ ہوتی ہے۔ یورپی اہل قلم کے سامنے یہ حقیقت ۱۸۴۸ء سے پہلے نہ آسکی۔ ڈکنس کا ناول S: HARD ··iM اس خیال کا ثبوت ہے۔ لیکن رُوس کے اندر جب سماج کی یہ تقسیم شروع ہوئی، اسی وقت RADISEHEV اور VOUVIZIV نے محسوس کر لیا تھا کہ ایک کی دو قومیں بنی جا رہی ہیں۔

یہ تسلیم کیا جائے گا کہ ایسا اَدبی کردار جس کی لوٹ کھسوٹ کی گئی ہو مغربی یورپ کے اَدب میں پہلے نمودار ہوا اور رُوسی اَدب کے اندر بعد میں۔ لیکن اس وجہ سے کہ ان کے اردگرد کی زندگی مختلف یا مخصوص نوعیت کی تھی، رُوسی اَدیبوں نے اس موضوع کو کثرت اور تیزی کے ساتھ استعمال کیا۔ چنانچہ ترجنیف کی تصنیف A SPORTSMANS SKETCH کو اس کے یورپی ہم عصر کے افسانے سے مقابلہ کیا جائے تو نظر آجاتا ہے کہ ترجنیف کے دیہاتی کردار اتنے اونچے نہیں جتنے جارج سینڈ کے دیہاتی کردار اونچے ہیں۔ لیکن اسی بنا پر ترجنیف کے دیہاتی کردار زندگی کے سچے نمونے بنجاتے اور قابل قبول ہو جاتے ہیں۔ KALINIK BEZHIN MEDOW اور LUKARYA لڑکوں کے وہ کردار ہیں جن پر "سرفیت" کی مُہر لگی ہوئی ہے، جس نے ان کو بے عذر، جاہل، اور ضعیف الاعتقاد بنا دیا ہے۔ لیکن اسی کے ساتھ ان کے اندر بعض خصوصیتیں بھی ہیں۔ ان میں عالی اخلاق کی پاکیزگی ہے، تحمل اور برداشت ہے اور انصاف پسندی کی جبلت ہے۔ بلزاک کو یہ خوبیاں فرانس کے دیہاتیوں میں نہیں ملیں۔ کیونکہ ان کو نجی ملکیت کی دیمک چاٹ گئی تھی۔ ترجنیف نے رُوسی کاشتکاروں کے گوشت پوست کے اندر روحانی حُسن کو دیکھا جس نے اسے ایسی تصانیف کا اہل بنا دیا جن کے اندر داخلی شعریت ہے۔ غیر رُوسی پڑھنے والا آج بھی ان کتابوں میں رُوسی سماجی نظام پر خروشس اور پُر عظمت تنقید پڑھ کر حیرت میں پڑ جاتا ہے۔

رُوس کی قومی آزادی کی تحریک نے وہاں کے مزدوروں کو اندرونی یا داخلی آزادی کا ذائقہ دیدیا جس کا اظہار مختلف صورتوں میں ہوتا رہا۔ ان مزدوروں کو اپنے اندر سوئی ہوئی طاقت کا جزوی احساس تھا۔ چنانچہ ایسے مزدوروں کی تصویریں رُوسی اَدب کے اندر بے گنتی کرداروں میں دیکھی جاسکتی ہیں۔ مثال کے طور پر دوستویفسکی کی مزیک (دیہاتی) میری کی پرپا KEKRASOV اور گورکی کے کرداروں میں یہ مرقعے سامنے آجاتے ہیں۔

گورکی نے جب انقلابی پرولتاریا کو اَدب میں داخل کیا تو یہ ایک حیرت انگیز جدت یا بدعت تھی۔ رُوس میں ایک مخصوص طرح کی صف بندی ہو چکی تھی اور یہ صف بندی رُوسی اَدب کے اندر وہاں کے ادنے طبقوں کے حالات پیش کرنے کے لئے مناسب صورتِ حال ثابت ہوئی۔ اس لئے

رُوسی اَدب کا ارتقا جس کے اندر جمہوریت پرستی کی روایات بن چکی تھیں، گورکی کی اس جدت یا بدعت کو قبول کرنے کے لئے بالکل طیار تھا۔

یہ سمجھنے کے لئے کہ رُوسی ادب میں واقعیت نگاری اور اس کے منا ماد خصوصیات پر یورپ کے نقادوں کی رائے کیا ہے، یہ دیکھنا ضروری ہے کہ رُوسی اَدب کی عظمت کا راز اس کے سماجی تاریخی اصول میں موجود تھا مگر یورپی نقاد اس نکتے تک نہ پہنچ سکے بعض تقابلی تبصروں اور فیصلہ کُن بیانات کی تہہ میں یہ کھُلا اعتراف موجود ہے کہ رُوسی اہلِ قلم اپنے عوام سے قریب رہتے تھے اس لئے ان میں تخلیقی قوت پیدا ہو گئی تھی، اور جو ان نقادوں کے ہم وطنوں میں پیدا نہ ہو سکی۔

انگریز نقاد ایڈورڈ گارنیٹ نے چیخوف اور موپساں کی عدم مماثلت پر بحث کی ہے۔ گارنیٹ مانتا ہے کہ ان دونوں مختلف الخیال واقعیت نگاروں کے اَدب میں شدید قسم کی تلاش حقیقت اور حُسن کا شاعرانہ احساس موجود ہے۔

موپساں جس ماحول کی پیداوار ہے اس کو دیکھ کر کہا جا سکتا ہے کہ اس کا کسی وقت بے مہر اور تُرش و درشت ہو جانا ممکن ہے۔ اس کے برخلاف چیخوف کا پس منظر ملائم لچیلا اور گرمجوش بھی ہے اس فرق کو پہچان کر گارنیٹ اس نتیجے پر پہنچتا ہے کہ اس بحث میں سوال دو خلاق شخصیتوں کے اختلاف کا نہیں بلکہ واقعیت نگاری کے دو قومی نمونوں کے اختلاف کا ہے۔ چنانچہ نارمنڈی اور رُوس میں پیدا ہونے والے دو انسانوں کے مزاجی اختلاف کی وجہ قومی روایات اور ذہنی ارتقا کا اختلاف ہے جو ان دونوں کے قومی تمدن میں مرکوز ہے۔ اس لیے چیخوف کا مطالعہ روسی کلچر کی نظر ہی سے کیا جا سکتا ہے، کیونکہ تمام رُوسی اُدب کی خصوصیت گرم جوشی اور روحانی احساس ہے، اور چیخوف کے ذی وقعت پیشروؤں کے یہاں گرم جوشی اور روحانی احساس کی روایات ان کے ذہنی خلوص کی روایات کے ہم پلہ ہیں۔

اس بحث میں گارنیٹ نے کچھ ذہنی دلیلیں پیش کر کے بتایا ہے کہ رُوسیوں کی یہ خصوصیت خطرے میں ہے۔ وہ کہتا ہے کہ "اپنے پیشروؤں کی طرح چیخوف کی صناعت کی اہم خصوصیت یہ حقیقت ہے کہ پڑھنے والے کو انسانیت کا اور خاص طور پر لاکھوں کروڑوں دیہاتیوں کا احساس ہونے لگتا ہے، اور یہی چیز تمام رُوسی اہلِ قلم کی ادبیت کا پس منظر ہے جو چیخوف کے اَدب میں چھپی ہوئی

گہرائیوں کا احساس و شعور ان تصانیف کو یورپ کی محدود سماجی سطح سے بہت بلند کر دیتا ہے اور لامحدود رمزناک پہنائی کا یہ پس منظر ہی وہ اصل شے ہے جس نے رُوسی اَدیبوں کو خیال و نظر کی وسعت بخشی اور ان کے تصورین جذبات کے مدارج قائم کئے۔ اس کمال و قابلیت نے ہی رُوسی اَدیبوں کو نئی اخلاقی قدریں قائم کرنے کے قابل بنایا، اگرچہ یہ اخلاقی قدریں یورپی معیار سے نہایت مختلف قدریں ہیں۔

موپساں اور چیخوف کا مقابلہ کرتے، ظاہر ہے کہ گارنیٹ نے موپساں کی اہمیت اور مرتبہ کو کم نہیں کرنا چاہا ہے بلکہ صناعی مسلک کے فرق کا اندازہ کیا ہے، اس مختلف حیثیت کا امتیاز دیکھنا چاہا ہے جو ان دو ادیبوں کو زندگی میں حاصل تھی۔ لیکن گارنیٹ نے ان دونوں میں جو فرق دکھایا ہے وہ دراصل ایک استثنا ہے جو کلیے کو ثابت کرتا ہے۔ اس لئے کہ جدید رُوسی اور یورپی اَدب کے راستے جدا کر دینے والی چیز سماجی حالات کی عدم مماثلت تھی۔

۱۸۴۸ء کے بعد سے سرمایہ دار سماج کے تضاد جب بیش از بیش ناقابل حل ہوتے گئے تو یورپ کے اہلِ قلم کو اپنی سماجی بے کسی کا احساس شروع ہوا، اور بالآخر ان کے اندر ہزیمت، مراجی حالت اور مردُم بیزاری کا رجحان بڑھا، حتےٰ کہ ترک علائق اور تیاگ کی ذہنیت تک پہنچ گئے۔ ان کیفیات کی جھلک بڑے بڑے اہلِ قلم جیسے فلابیر اور موپساں وغیرہ کی بعض تصانیف میں بھی نظر آجاتی ہے۔ دوسرے درجے کے اہل قلم تو سرے سے ان حالات کا شکار ہو گئے۔ اس کے نتیجے میں فرانسوی اَدب کے اندر اخلاقی اور ذہنی قدریں پست ہونے لگیں، اور اُس زمانے میں فرانسوی اُدب ہی یورپ کا ممتاز ادب تھا۔ جرمن اور انگریزی اَدب اس زمانے میں لبرل رجحانات اور اور ایک حساس قسم کی پند آمیزی پر مشتمل تھا جو زندگی کے گوناگوں استدلال سے بلند ہونے کی کوشش سے زیادہ معنی نہ رکھتا تھا۔ اس ذیل میں جارج برانڈیز (GEORGE BRANDES) کا قول بڑی اہمیت رکھتا ہے:-

''ترجنیف کے زرخیز تجربات زندگی نے اس کو نہ تو فرانسوی اہلِ قلم کی طرح بمک چڑھا اور دُنیا بیزار بنایا، اور نہ اکثر انگریز ادیبوں کی طرح اخلاقی معلم اور واعظ''

چنانچہ اصل حقیقت یہی ہے کہ رُوسی اَدب صرف اس سبب سے ایک بہت بڑی اخلاقی قوت

بن سکا کہ اس کے اندر جمہوریت کے لئے رُوسی عوام کی جد وجہد نمایاں تھی، اور اسی بنا پر رُوسی ادیب عالم بیزاری کی ذہنیت سے محفوظ رہے۔ اور اس لئے کہ رُوسی ادیبوں کو تضادِ زندگی کی صحیح فہم اور سچی سمجھ آگئی تھی، وہ مصنوعی ناصح بنجانے سے بھی بچے رہے۔

اُنیسویں صدی میں جمہوریت اور انسانیت پرستی کے رجحانات نے جو سب سے بلند پایہ تصنیف پیدا کی وہ وکٹر ہوگو کی LES MISERABLE ہے۔ متعدد نقادوں نے اس ناول سے کئی رُوسی ناولوں کا تقابل کیا ہے۔ ان میں ایک فرانسوی نقاد ANDRELE BRETON ہے۔ برتیوں نے ہوگو اور ٹالسٹائی کا مقابلہ کیا ہے۔ لیکن جہاں اس نے "لے میزرے رابل" اور "ریزرکیشن" کی مماثل نمایتیں اُجاگر کی ہیں وہاں ان کے مابین اہم فرق و اختلاف کو بھی ظاہر کیا ہے۔

ٹالسٹائی کی کتاب واقعی زندگی کو انتہائی سادگی اور راست بیانی کے ساتھ پیش کرتی ہے۔ اس کے برعکس ہوگو کی تصنیف قصے کہانیوں کے ناممکنات سے بھری پڑی ہے۔ پھر ان دو ادیبوں کے درمیان صرف صناعت کے طریقوں کا ہی نہیں بلکہ اصل و جوہر کا فرق و اختلاف بھی ہے۔

ہوگو کی کوشش یا آرزو تھی کہ وہ غریب کو دولت مند اور تعلیم یافتہ کے برابر بٹھا دے یعنی پرولتاریا کو ایک بورژوا اور سٹیزن بنا سکے۔ اس کے برعکس ٹالسٹائی دولت مندوں کو ترغیب دیتا ہے کہ وہ اپنی ملکیت کو تج دیں اور تعلیم یافتہ سے کہتا ہے کہ وہ اپنی کتابیں بند کر کے غریب دہقانی ہو جائے اور وہی زندگی گزارنے لگے۔

برتیوں لکھتا ہے کہ ہوگو اور ٹالسٹائی، دونوں کے مطمح نظر مساوی طور پر یوٹوپیائی یعنی ناقابلِ حصول ہیں۔ ہوگو نے جو نصب العین پیش کیا ہے وہ اس سماجی رشتے سے آگے نہیں جاتا جو خود ہوگو کا مسلک ہے۔ چنانچہ ہوگو قدرتی طور پر ٹالسٹائی کی یوٹوپیا کے خلاف ہے۔ ہوگو پیرس کے BARICADE کو اس طرح بیان کرتا ہے کہ وہ ایک مقدس چیز بنجاتا ہے، لیکن اس نے جو اخلاقی نظریہ پیش کیا ہے وہ بس سمجھوتے کی ایک اپیل معلوم ہوتی ہے۔ اس کے بالمقابل ٹالسٹائی تشدد کو مسترد کر دیتا ہے، لیکن اس کا اخلاقی نظریہ ملکیت کی اغوا کو بنیادوں سمیت ڈھا دینا چاہتا ہے۔

یہ تقابل رُوسی ناولوں کی اُنیسویں صدی کی بڑھی ہوئی مقبولیت کو قابلِ فہم بنا دیتا ہے۔
اصلاحات جاری ہونے کے بعد رُوس میں سرمایہ داری کی تیز ترقی نے رُوسی اُدب کے موضوعی بروز کی بڑی مدد کی اور اس اعتبار سے مالامال کردیا۔ یورپ کے نقادوں نے مانا ہے کہ رُوسی اُدب کے موضوع اور جن مسئلوں سے اس نے بحث کی ہے، اس نے رُوسی اُدب کو بالکل مطابقِ حال یعنے UPTODATE بنا دیا۔ رُوسی ناولوں کا پڑھنے والا زندگی کے ایسے مظاہر (PHENOMENEA) سے دوچار ہوا جن سے خود واسطہ پڑ رہا تھا، اور ان کے اندر جو چیز اسے سب سے زیادہ بھائی وہ یہ حقیقت تھی کہ رُوسی ناولوں میں دنیا بیزاری اور لبرل ریاکاری، ان دونوں باتوں کا شائبہ تک نہ تھا۔ رُوسی ناول نویس سماجی اور اخلاقی مسائل پیش کرتے ہوئے مطلق نہ ہچکچاتے تھے اور ان مسئلوں کے جو حل وہ پیش کرتے تھے انھیں سے سرمایہ دار سماج کے تضاد رفع ہو سکتے تھے۔ دوسرے لفظوں میں ہم کہہ سکتے ہیں کہ جدید رُوسی اُدب یورپی ضاعت کے زوال پزیر رجحانات کا سخت مخالف تھا۔

چنانچہ یورپی نقادوں نے اس پر بہت زور دیا ہے کہ رُوسی اُدب اپنی نوعیت یا خلقت کے اعتبار سے جمالیاتی تقلید پرستوں (FORMALISTS) کے رجحانات کا مخالف ہے۔ یہ بھی امر واقعہ ہے کہ کئی نسلوں تک رُوسی اہلِ قلم اس عقیدے کے مدعی تھے کہ جمالیات اور اخلاقیات کا رشتہ اٹوٹ ہے اور اُدب کا درس آمیز پہلو اہم مسئلہ ہے۔ رُوسی ادب کا یہ انداز اس بات کی ضمانت بن گیا کہ اس کے اندر یورپی اُدب کے بُرے اثرات یعنی عالم بیزاری کی ذہنیت نہ آسکی جو ضاعت کے اندر خواص و اشراف کی خود پسندی اور علیحدگی کی تحریک کی بنیاد تھی۔
فرانسوی نقاد EMMILE HENNGUIN ٹالسٹائی اور دوستویفسکی کے ذکر میں لکھتا ہے کہ:۔

"زندگی کی بصیرت میں رُوسی اہلِ قلم جس گہرائی تک جا پہنچے، اگر اس گہرائی کا اندازہ کر لیا جائے، اگر اس نئے طریقے کو ذہن نشیں کیا جا سکے جس طریقے سے رُوسی اُدیب انسان اور ان کے متعلقات پر بات کرتے ہیں، اگر رُوسی مصنفین کے جوہرِ قابل اور ان کے خلوصِ مقصد کو سمجھا جا سکے اور ان کے مسلک کی گرمجوشی رحمدلی کا احساس ہو جائے۔ تو ضاعت برائے ضاعت کے مدعی اپنے عقیدے پر کرر غور کرنے کے لئے مجبور ہو جائیں گے۔"

فصاحت میں فطرت پرستی ( NATURALISM ) کی تحریک یورپ سے نکلی اور اس کے بعض مدعیوں نے ترجنیف، ٹالسٹائی اور دوستویفسکی کو بھی فطرت پرست باور کرلیا۔ یہ نہایت غلط تفہیم یا فیصلہ تھا۔ اور اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ یورپی نقاد آنکھیں بند کرکے ہر اس ضاع وادیب کو فطرت پرست ماننے لگے جو آورد و تصنع کا مخالف ہو یا روزمرہ کی زندگی سے قریب رہنا چاہتا ہو۔

رُوسی اُدیبوں کو اس بات کا یقین تھا کہ واقعیت نگاری کا مسلک یورپ کے اندر بھی مقبول ہوگا۔ چنانچہ A COMMON STORY کی GONCHAROY نے اور ترجنیف کی A SPORTSMANS SKETCH کے بعض مقامات سے یورپ گئے فطرت پرستوں کو بہت ہدایت ملی ( آخر الذکر تصنیف فلابیر کی "مدام بوورری" سے دس سال پہلے لکھی گئی تھی )۔

یہ بات مسلمہ ہے کہ ہر دَور میں یورپ کے نقادوں نے رُوسی اہل قلم کی پوری پوری تحسین کی ہے اور یہ مانا ہے کہ رُوسی اہل قلم جمالیاتی نظریوں کو پیش کرنے میں بھی واقعیت نگاری کے مسلک پر قائم رہے۔ چنانچہ ترجنیف پر گفتگو کرتے ہوئے موپاساں لکھتا ہے کہ :-

> "اس کے ادبی نظریات نہایت ترقی پسندانہ تھے اور ناول کے از کار رفتہ پیکر و انداز کو جس کے اندر ڈراما اور علیت کو آمیز کرنے کی کوشش کی جا رہی تھی، مسترد ٹھیراتے تھے، اور مطالبہ کرتے تھے کہ ناول میں زندگی اور صرف زندگی پیش ہونا چاہئے۔ اس کے اندر پیچیدگی، آدیزش اور تلاش واردات مطلق نہ ہو۔"

اس ضمن میں اس کشاکش کو یاد رکھنا ضروری ہے جو اُنیسویں صدی کے فرانسیسی اُدب میں مختلف رجحانات کے درمیان کئی نسلوں تک جاری رہی۔ فلابیر اسکول کے اہلِ قلم کی طرح موپاساں نے ایسے اُدب کی مخالفت کی ہے جس میں ڈرامائی انداز کے ساتھ علیت کو سمویا جا رہا تھا۔ موپاساں تمام جھوٹے سوز و گداز اور روماں پرستی کے بچھے کھچے رجحان کا بھی دشمن تھا۔ موپاساں کے اس انداز کو جان لینے کے بعد اس نے ترجنیف کی جو داد دی ہے، آسانی سے ذہن نشین ہو جاتی ہے۔ مگر یہ بات بھی فراموش نہ ہونا چاہئے کہ ترجنیف، موپاساں کا بزرگ ہم عصر تھا اور موپاں پرانے ڈھرّوں کے خلاف جنگ کرنے میں اس کو اپنا فوجی ساتھی مانتا تھا۔

بلزاک کے بعد ہر وہ بات جو یورپی اُدبی ترقی پر واقعی اثر ڈال سکتی تھی یعنی اُدبی خصوصیات

کی بہتات، جمہوریت کی تحریک، زندگی کے منافی پہلوؤں کے بیان میں صاف گوئی، زندگی کی نقاشی کے نئے وسائل کی کثرت، سامنے کی زندگی کا بیان، جمالیاتی انداز میں لوچ کا ہونا، بول چال کی زبان کو ادبی بیان میں روا رکھنا، یہ تمام باتیں روسی واقعیت نگاری کی نوعیت سے ہم نوا تھیں اور روسی ادب میں بلا تکلف جگہ پا رہی تھیں۔ یہ باتیں روسی ادب کے اندر پہلے رونما ہوئیں اور یورپی ادب نے بعد میں اختیار کیں، لیکن اختلاف یہ رہا کہ جو باتیں روسی ادب کی واقعیت نگاری کو ترقی دینے کا ذریعہ بنیں اور خود بھی اسی کے اندر سے پیدا ہوتی گئیں، یورپی ادب کے اندر وہی باتیں جب داخل ہوئیں تو بعض ایسے رجحان پیدا ہو گئے جو ذہنی جوہر کو ماند کرنے والے تھے اور جو زندگی کی سست نقالی کا سبب بن گئے۔

یورپ کے عظیم الشان دار الحکومت اپنی کثیر آبادیوں میں بہت سا انسانی کوڑا کرکٹ بھی رکھتے ہیں۔ اس انسانی گروہ پر ادب نے پہلی بار نظر ڈالی اور بورژوا زندگی کے گھناؤنے زخم کے احساس کو پہلی بار بیان کیا۔ اور بلاشک یہ اظہار احساس زندگی کی موجودہ حالت پر ایک فردِ جرم کا درجہ رکھتا تھا۔ لیکن زولا اور اس کے متبعین کے ادب میں زندگی کے ان مکروہ حالات و موضوعات کے بیان نے ان کی ادبیت کو کھردرا اور اوکھڑ بنا دیا۔ اس کا اصل سبب یہ تھا کہ یورپی ضاعت اس جمالی حقیقت کو خلوص کے ساتھ نہیں دیکھ سکتی تھی۔ ان موضوعات کے ساتھ ان ادیبوں کے احساس میں سچائی اور گہرائی نہ تھی۔ اس کے برخلاف روسی ادب نے زندگی کے ان المناک پہلوؤں کو ضاعتی احساس کے ساتھ اختیار کیا۔ OPENSKY کی "MORALS OF RASTERYAEVA UTILSA"، OSTROPSKY کی "THE STORM"، ٹالسٹائی کی "ریزریکشن" اور گورکی کی "LOWER DEPTHS" اس کی روشن مثالیں ہیں۔

زارشاہی روس میں جبر و تشدد، دارو رسن، درندگی و حیوانیت کے منظر ایک عام بات تھی، اور اس کے خلاف قومی جدوجہد بھی برابر زور پکڑتی رہی، اور روسی ادب چونکہ زندگی سے کبھی الگ نہیں چلا اس لئے روسی ادیب کو ان حالات کا شدید احساس ہوا اور وہ ضاعانہ خلوص کے ساتھ اسے بیان کر سکا۔ ان کے یہ بیان ظاہر ہے کہ عوام کے نقطۂ نظر سے تھے اور عوام کی حمایت میں تھے۔

اس لئے یورپی فطرت پرستوں کی واقعیت نگاری اور روسی ادیبوں کی واقعیت نگاری سے

اصولاً مختلف نوعیت کی تھی۔ رُوسی ادیب جب سماجی خرابیوں پر سے پردہ اُٹھاتا اور احتجاج کرتا تھا تو اُسے عوام کی حمایت پر کامل یقین ہوتا تھا۔ لیکن مغربی یورپ میں ذرا سا جمہوریت پرست ان رشتوں پر جو اسے اپنے عوام سے وابستہ کرتے تھے، اُسی طرح بھروسا نہ کر سکتا تھا۔ ایسی صورت میں یہ ایک قدرتی سی بات تھی کہ روسی اہلِ قلم صناعت اُدب اور سماج کی مکروہ واقعیتوں کے درمیان حدِ فاصل قائم کر سکے۔ غیر شاعرانہ اور زندگی کے تلخ حقائق کو موضوع ادب بنانے میں رُوسی ادیبوں کو جس طرح کبھی تذبذب نہیں ہوا، اُسی طرح ان کو صناعتی بلندی سے موضوع کی پستی تک اُتر آنے کی ضرورت کبھی محسوس نہیں ہوئی۔ اور رُوسی صناعت اُدب کا یہ روشن پہلو یورپی نقادوں کا مستقل نقطۂ بحث رہا ہے۔ پال بورژے، فرانسوی نقاد ترجنیف کی آدمی مخلوق کی بحث میں لکھتا ہے :-

> "بلاشبہ جس ناول کی بنیاد گہرے مشاہدے پر ہو وہ اسی قسم کے کرداروں کا مطالبہ کرتا ہے۔ ایسے کردار جن کے اندر کوئی نمایاں خصوصیت نہیں اور جو معمولی انسان ہیں۔ نہایت عجیب بات یہ ہے کہ ترجنیف کے یہ عومی انسان پڑھنے والے کے دماغ یا خیال پر کوئی ایسا اثر نہیں چھوڑتے کہ ان کی زندگیاں بالکل ہی ناکام رہی ہیں، جس طرح فلابیر کی 'سینٹی منٹل ایجوکیشن' پڑھنے کے بعد محسوس ہوتا ہے۔ ترجنیف کے کرداروں میں ارادوں کے ناکام رہنے کے بعد بھی ایک داخلی قوت موجود رہتی ہے اور وہ اپنے اندر کی شعریت کو برقرار رکھ سکتا ہے۔ چنانچہ آخر میں ہم اسی نتیجے تک پہنچتے ہیں کہ ترجنیف کے کردار اپنی زندگی جیتے تھے —— ان کو کسی سے جینے کا نسخہ دیا نہ جاتا تھا۔ یہی وجہ ہے وہ فلابیر کے کردار فریڈرک مورا اور ولاریٹیر کی طرح مایوسی کے سمندر میں ڈوب نہیں گئے۔"

اسی ذکر میں پال بورژے نے یہ بھی کہا ہے کہ ترجنیف نے صناعت محض (PUREART) کے نظریے کو ایک لمحے کے لئے تسلیم نہیں کیا اور نہ اسے کبھی زندگی کی حقیقتوں کو دیکھ کر ہیبت ہوئی۔

رُوسی ادیب اور رُوس کے قومی جدوجہد کرنے والے عوام کا قریبی رشتہ یورپ والوں کے لئے ہمیشہ ایک انوکھی بات بنا رہا ہے۔ اور فی الواقعہ اسی مطالعے کے طفیل یورپی اُدیب اس قابل بھی بن سکے کہ حدِ نظر سے آگے یعنی حقیقت کو دیکھ سکیں۔

رُوس کے بے رحم آقاؤں کے خلاف عوام کی طاقت کا وجود اور اس طاقت سے رُوسی ضاعت کا نزدیکی رشتہ، وہ الہام تھا جس نے ظلمات کے عالم میں رُوسی اَدیب کو روشنی کی کرن دکھائی اور اس کے ضاعانہ اظہار پر قادر کر دیا۔ یعنے رُوسی اَدیب حال کے اندر مستقبل کی نشانیاں دیکھ سکتا تھا۔ رُوسی افسانے کا ہیرو اگر موجودہ نظام کے جبر اور حیوانیت کی مخالفت اپنے عمل سے نہیں کر سکتا تب بھی خیال و احساس میں اس کا مخالف ضرور ہے۔ اس کا یہ احساس مبہم ہے، نامکمل ہے، غیر شعوری ہے، لیکن اس کے باوجود اس کا یہ احساس اَدب کے اندر مخصوص قوائے شعری کو جگا دیتا ہے۔ داخلی حُسن و شعریت کے ایسے نمونے "ٹیا نا"، "لفر ٹیسکی"، اور "اینا کرینناہیں" بکراسوں کے مزیکوں اور چیخوف کے فنکزوف میں بھی نظر آسکتے ہیں۔

فلابیر اور اس کے بعد کے تمام فطرت پرست یورپی اہل قلم غیر جانبداری کے ساتھ روزمرہ کی زندگی بسر کرتے ہیں اور مایوس نتیجوں تک جا پہنچتے ہیں، اور اپنے پڑھنے والے کو بھی مایوسی و شکست کا احساس کرا دیتے ہیں۔ اس کے برعکس رُوسی ادیب اپنے سامنے مستقبل کے امکانات بکھرے دیتا ہے، اور مستقبل پر اس کا یہ عقیدہ ہیرو کی ذات میں جسم اختیار کر لیتا ہے۔ رجائیت کی یہ خصوصیت رُوس کے طنزیہ اَدب میں بھی اسی قوت و جمال کے ساتھ نظر آتی ہے۔ جرمن اَدیب ٹامس مان، گوگول سے بحث کرتے ہوئے کہتا ہے کہ:۔

> "DEAD SOUL" کے اندر جو طنز و مزاح نظر آتا ہے، وہ درد اور تلخی کی گہرائیوں سے نکلتا ہے اور وہ گہرائیاں اتھاہ ہیں۔ لیکن غور طلب بات یہ ہے کہ گوگول کے پاس آزیں مزاح اور شکست خوردہ طنز کے اندر اس کی قوم پرستی کا عقیدہ بھی اسی درجے پر نمایاں ہے۔ اس کی وطنیت جس قطعی انداز میں سامنے آتی ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ گوگول کی روح کے اندر سموئی ہوئی تھی۔ گوگول کی انشا کے اندر مادرِ رُوس کی محبت ہمارے کانوں میں اس طرح پہنچتی ہے جیسے نغمۂ عبودیت سنائی دے رہا ہو! اس کی حُبّ قومی تلخیٔ احساس کی تہوں میں چھپی رہتی ہے۔"

ٹامس مان اس حقیقت سے آشنا ہے کہ رُوس کے طنزی اَدب میں ایک قطعی اور اثباتی عنصر کی موجودگی کی بنا، گہری اور مقصودی ہے۔ چنانچہ آگے لکھتا ہے کہ:۔

> "روس اور بدنصیب! غلط ہے! روس نہایت خوش قسمت حصۂ زمین ہے۔ روس کو

احساس ہے کہ وہ شدید افلاس اور تمام مایوسیوں کے باوجود حسین ہے —— محبت کئے جانے کے قابل ہے!"

گوگول کے باب میں انگریز نقاد چارلس ٹرنر کہتا ہے کہ :۔

"وہ بدی یا شر کی نقاشی جس تکمیل کے ساتھ کرتا ہے اسی تکمیل کے ساتھ وہ ہمیں اپنے مطمحِ نظر کا احساس بھی کرا دیتا ہے۔ اور ہمیں چاہئے کہ ہم گوگول کے نصب العین کے لئے جہد وسعی کریں۔"

سوئس نقاد میتھو روسی کلاسکی ادب سے گفتگو کرتے ہوئے کہتا ہے :۔

"روسی واقعیت نگاری جس کے سامنے یورپ کی واقعیت نگاری ہیچ ہے، بلند ترین نصب العین پیش کرتی ہے۔ دُنیا کے کسی ادب نے باطن حیات کو اس بیدردی سے الٹ کر نہیں دکھایا جس طرح رُوسی ادب نے دکھایا۔ زندگی کو کثافتوں اور گندگیوں سے پاک کرنے کے لئے ایسے قوی عزم کا اظہار کسی ادب نے نہیں کیا جو رُوسی ادب میں نظر آتا ہے۔"

الحاصل، مختلف ملکوں کے ادبی نقاد اس بات پر متفق ہیں کہ رُوسی واقعیت نگاری سخت "فردِ جرم" ہونے کے باوجود محض تنقیدی واقعیت نگاری نہیں بلکہ اپنے ضمنی مقصود ومفہوم کے اعتبار سے ایک اثباتی حقیقت ہے۔ اور اسی بناء پر کہا جا سکتا ہے کہ رُوسی کلاسکی واقعیت نگاری اور گورکی کی اشتراکی واقعیت نگاری ہم رشتہ ہیں۔ ایک دوسرے سے مختلف نہیں۔ رُوسی کلاسکی ادب کے اندر سماجی تضاد کا پردہ فاش کرنے میں گورکی کی سی بے رحم صداقت بھی موجود ہے اور انجام کار فتح مند انسان کی "پُرمسرت زندگی" کا الہامی تصور بھی۔ البتہ یہ مانا جائے گا کہ رُوسی کلاسکی ادب میں یہ حقیقتیں بکھری ہوئی ہیں اور گورکی کے ادب میں مربوط اور مجتمع ہو گئی ہیں۔ وہ تمام کلاسکی کردار ادب جو یورپی ادب کے پڑھنے والوں کو متاثر کر چکے اور عالمگیر شہرت حاصل کر چکے ہیں، گورکی کی اشتراکی واقعیت کے اندر زیادہ مکمل صورت میں سامنے آتے ہیں۔

رُوسی ادب کی عالمگیر اہمیت کے ذیل میں اس عام تبصرے کے بعد ضروری معلوم ہوتا ہے کہ بعض خاص مثالیں بھی پیش کی جائیں جن سے معلوم ہو سکے کہ بلاواسطہ طور پر رُوسی ادب نے یورپی ادب کو کس حد تک متاثر کیا۔

اُنیسویں صدی کے نصف آخر اور بیسویں صدی کی ابتداء تک یورپ میں رُوسی ادب کا پڑھنے والا

رُوسی اَدب کے تاریخی مقصد اور سماجی منشاء کی صحیح تفسیر کرنے کے تو قابل نہ تھا، لیکن ادبی کردار کی تصویروں کی اس نمائش سے متاثر بہت تھا۔ اور اس مطالعے کے نتیجے میں اس کی تنقید نظر قوی ہو گئی، اہم اور بنیادی مسئلے سامنے آنے لگے اور اخلاق کے مسلّم ضابطے پر شک کرنے لگا۔ اس لئے یہ کہنا غلط نہ ہوگا کہ رُوسی اَدب نے یورپ کے اندر ایک مقصودی ترقی پسندی کا بیج ڈال دیا۔

یورپی اَدب پڑھنے والے کے اندر رُوسی اَدب کے مطالعے نے غیر شعوری طور پر یہ آرزو پیدا کر دی کہ موجودہ نظامِ زندگی کو بدل جانا چاہئے۔ دوسرے لفظوں میں یوں کہئے کہ اس کے اندر احتجاج کی حِس قوی ہو گئی۔ اور رُوسی ادب کی یہ حِس احتجاج یورپی اَدب کو تقویت پہنچ جانے کا سبب بن گئی جس کے اندر تعمیری احساس بڑھ رہا تھا۔ یعنی یورپی اَدیبوں کو انسانیت پرستی کا سوز و گداز اور اس سوز و گداز کے لئے فضا عانہ وسیلۂ اظہار مل گیا۔

اِس زمانے کے یورپی اہلِ قلم میں ایسے بہت کم ہوں گے جنھوں نے سماجی موضوعات کو اپنا موضوعِ قلم نہ بنایا ہو یا اپنے کرداروں کی داخلی دنیا میں داخل ہونے کی کوشش نہ کی ہو۔ دوسرے لفظوں میں یوں سمجھئے کہ رُوسی اَدب سے الہام یعنی ہدایت حاصل نہ کی ہو۔ یہ الہام یا ہدایت ان مصنفوں کے باب میں زیادہ صحیح ہے جنھوں نے ایک ہی وقت میں دونوں باتوں پر عمل کرنا چاہا۔ اس لئے کہ فرد اور سماج کے رشتۂ و تعلق کے پسِ منظر پر انسانوں کی تصویر کشی میں رُوسی اَدب نے نئے طریقے سکھا کر عالمگیر اَدب کے لئے امکانات کا ایک خزانہ بہم کر دیا تھا۔

سب سے پہلے جس رُوسی اَدیب کو یورپ میں شہرت حاصل ہوئی اور جس نے یورپی اہلِ قلم کی فضا عانہ بروز کو متاثر کیا وہ ترجنیف تھا۔ HAUMANT اپنی تصنیف " ایفاں ترجنیف " میں لکھتا ہے کہ جارج سینڈ نے سب سے پہلے ترجنیف سے ربط پیدا کیا اور اسے یہ لکھ کر کہ " مرشد! ہم سب کو آپ کے اسکول میں سبق لینا چاہیے۔" درحقیقت سارے یورپ کی طرف سے ترجنیف کے اَدب کی عالمگیر اہمیت کا اعتراف کیا۔

فرانسوی اہلِ قلم کی جماعت نے جس کا سرخیل میریمے تھا اور جس میں فلابیر، گون کور، دودے اور زولا شامل تھے۔ ترجنیف کی استادی کو مانا ہے۔ یہ لوگ ترجنیف کو اپنے مسودّے سُنایا کرتے تھے، اس سے مشورہ لیتے اور اس پر عمل کرتے تھے۔ موپساں کے بروز میں جو اس وقت نو عمر تھا، ترجنیف کی

اثر کو بڑا دخل ہے۔ سماج کے ادنےٰ طبقے سے موپساں کی ہمدردی اسی اثر کا نتیجہ ہے۔ اور فرانس کے تمام نقاد اس پر متفق ہیں کہ صناعت محض PURE ART سے موپساں کو ہٹانیوالا ترجنیف تھا DUMESNIL نے موپساں پر اپنی تصنیف میں اس کا اعتراف کیا ہے۔

اسی طرح ترجنیف کے جرمن ہم عصر اس سے متاثر ہوئے۔ مثال کے لئے AUERBACH کا نام کافی ہوگا۔ مگر انیسویں صدی کے نصف آخر میں جرمن ادب پر ایک جمود طاری تھا اس لئے ترجنیف کا یہ اثر محدود رہا۔ اس کے برخلاف اسکینڈی نیویا کے نوعمر ادب کو ترجنیف کے ادب میں واقعیت نگاری اور اخلاقی احساس کا ایک قوی محرک مل گیا۔ K. TINDER نے اسکینڈی نیویا کے ادب پر کافی تحقیق کی ہے۔ "ٹنڈر" "انٹرنیشنل لٹریچر" میں ترجنیف کی بین الاقوامی اہمیت کا اعتراف کرتے ہوئے لکھتا ہے:۔

"ترجنیف کے ناول ON THE EVE میں ایلین کے کردار نے نوروے کے اہل قلم کو عورتوں کی آزادی پر متوجہ کر دیا، اور IBSEN کے ناول DOLLS HOUSE میں ترجنیف کا اثر بلاواسطہ موجود ہے۔"

دوستوئیفسکی نے بھی یورپی زبانوں کے ادب کو کم متاثر نہیں کیا۔ یورپ میں جتنے تبصرے اور مقالے اس مصنف پر لکھے گئے اتنے خود روس میں نہیں لکھے گئے۔ تبصرہ نویسوں کا یہ جلوس اگرچہ دوستوئیفسکی کے بارے میں ایک رائے نہیں رکھتا لیکن تمام قابل ذکر نقاد یہ دیکھنے پر مجبور تھے کہ اس کے ہیرو کا دردناک اور خطرناک تجسس خوفناک حد تک باغیانہ ضرور ہے مگر وہ اسی حد تک انسانیت پرست بھی ہوتا ہے۔ جے مڈلٹن مرے، انگریز نقاد نے دوستوئیفسکی کی سوانح عمری لکھی تو اسوقت اس کے ذہن میں یہی چیز تھی۔ وہ لکھتا ہے کہ:۔

"دوستوئیفسکی ایک قوت تھا جو انگریزی ادب کی اسپرٹ اور انگریز ادیبوں کی فکر کو ناقابل اندازہ حد تک متاثر کر رہا تھا۔ اس کا سب سے بڑا کارنامہ ذہنی و فکری بغاوت کے وہ مرقعے ہیں جن کو اس نے نہایت بے خوفی سے پیش کیا اور جو ادنےٰ طبقوں کی ابتلا اور مصیبتوں کے ذمہ دار نظام معاشرت کے خلاف پُر زور احتجاج ہیں۔"

امریکائی مصنف E. I. SIMMONS اپنے حالیہ مقالے "دوستوئیفسکی" میں لکھتا ہے:۔

"دوستویفسکی کی سب سے بڑی خصوصیت یہ ہے کہ وہ ساری عمر حریت کا جویا رہا —— ذہنی و اخلاقی حریت کا۔ وہ اپنے عہد کی سماج کا اتنا بڑا دشمن تھا بڑے سے بڑا انقلابی جتنا ہو سکتا ہے۔ اس کے ناول خود دوستویفسکی سے زیادہ اشرف و پاکیزہ ہیں، اور یقیناً اس کے سماجی اور مذہبی خیالات کی عمر بہت طویل ہے۔"

پھر، دورِ انحطاط میں یورپ کے بہترین اہلِ قلم میں سے بیشتر جیسے میٹر لنک، ہاپتمان، اور آسکر وائلڈ وغیرہ دوستویفسکی سے متاثر تھے۔ ان سب کو پست و مجبور طبقۂ انسان سے جو محبت تھی، اور زندگی کی بے رحمیوں کے خلاف اس طبقے کی جد و جہد سے جو ہمدردی تھی وہ تمام تر دوستویفسکی کا اثر ہے۔ دوستویفسکی میں انسان کی باطنی دنیا کی الجھن اور کش مکش کو مصور کر دینے کی جو قابلیت تھی اس کو سب نے مانا اور الہام سے تعبیر کیا ہے۔ اُنیسویں صدی کے تمام تحلیل نفسی کرنے والے ادیبوں کا استاد یعنی CHARLES LAIUS PHILLIPPE سے لیکر STEPAN ZWEIG اور HEMMINGWOY تک اسی رُوسی استاد کے مکتب سے نکلے ہیں۔

ان دو رُوسی ادیبوں کے بعد لیو ٹالسٹائی آتا ہے جس کی بین الاقوامی اہمیت ان سے بھی زیادہ ہے۔ زوائگ کے لفظوں میں ٹالسٹائی نے دنیا کو بتایا کہ "جدید عہد کا تمدن جس بنیاد پر کھڑا ہے وہ بنیاد جھوٹی ہے!" ٹالسٹائی ہی نے دنیا کو یہ عقل دی کہ "انسان پر انسان کا جبر روا رکھنے والا سماجی نظام کھوکھلا اور نا انصافی پر مبنی ہے۔" ٹالسٹائی نے اپنے یورپی ہم عصروں پر کتنا گہرا نقش قائم کیا وہ موپساں کے الفاظ میں صحیح بیان ہوا ہے۔ موپساں نے ٹالسٹائی کی تصنیف DEATH OF IOAN ELYACH کو پڑھ کر کہا کہ:-

"آج میں سمجھا کہ میں نے جتنی محنت کی بے کار محض تھی۔ میری تمام کتابیں بے وقعت ہیں!"

روماں رولاں کی ادبی تنقید پر جتنی تصانیف ہیں ان کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ یورپ کے جمالیاتی اور ترقی پسند ادب پر ٹالسٹائی کا اثر اس سے بہت زیادہ ہے جتنا قیاس کیا جاتا ہے۔ رولاں نے اپنی ابتدائی تصنیف THE PEOPLS THEATER میں پہلی مرتبہ اس خیال کا اظہار کیا تھا، لیکن اس کے بعد کی ہر تصنیف میں وہ اس خیال پر اصرار کرتا گیا ہے۔ اور اپنی عمر کے آخر میں فرانس کے اس عظیم المرتبت ادیب و نقاد نے اعلان کیا کہ:-

"ٹالسٹائی نے تفوق اور اقتدار یافتہ طبقے کی ضاعت اور سماج کی تنقید کا جو کام شروع کیا تھا اسے برابر جاری رکھا"

فرانس کا مشہور و معروف ناول نویس مارسل پریوو س نے ITERNA TiONAL TOLSTOY ALMANICE میں لکھا ہے کہ "اگر ٹالسٹائی پیدا نہ ہوتا تو عہدِ حاضر کے تمام فرانسوی ناول نویس وہ نہ ہوتے جو وہ آج نظر آتے ہیں!"

اناتول فرانس اور ٹالسٹائی کے مابین بڑا فاصلہ تھا لیکن سماجی خرابیوں کو بیان اور آشکار کرنے والے مصنف کی حیثیت سے اناتول فرانس نے بھی ٹالسٹائی کا اثر قبول کیا۔ ستمبر ۱۹۲۸ء کے "انٹرنیشنل لٹریچر" میں اناتول فرانس تسلیم کرتا ہے:۔

"ٹالسٹائی Epic مصنف کی حیثیت سے ہم سب کا استاد ہے...... وہ بالذات ایک سبق ہے!"

بیسویں صدی کے مسلم الثبوت انگریز مصنف، ہارڈی، بٹلر، گالزوردی اور بالخصوص برنارڈشا جنھوں نے ذاتی یا نجی ملکیت کے حامیوں کی جھوٹ اور ریاکاری کا پردہ فاش کیا، بلا استثناء ٹالسٹائی کے اثر میں تھے۔ اور بالکل یہی صورت یورپ کے Epic مصنفوں کی ہے جنھوں نے انسان کی انفرادیت کا بروز سماج کے رشتے کے ساتھ بیان کیا ہے۔ ان اہم کتابوں میں ٹامس مان کی BUDEN BROOK، روماں رولاں کی CHRISTOPHER اور ROGER DU GARD کی THIBAULT ہیں۔ ان Epic مصنفوں کی طرح وہ تمام ادیب بھی ٹالسٹائی سے اسی درجہ متاثر ہوئے جنھوں نے جنگ کے روزمرہ کے واقعات کو واقعیت نگاری کے ساتھ پیش کیا۔ اور یہی عالم یورپ کے تاریخی ناول نویسوں کا تھا۔

گورکی کے ادب نے دنیا کے ادبی بروز میں بالکل ایک نئے باب کا اضافہ کیا۔ بیسویں صدی کے عالمگیر ادب کے اندر جتنی واقعیت نگاری نظر آتی ہے اور قوم پرستانہ جذبات کا جس قدر اظہار ملتا ہے، اس سب کا سلسلہ گورکی پر پہنچ کر ختم ہوتا ہے، اور اسی کے اثر کا نتیجہ ہے۔ موجودہ دور کے تمام قابل ذکر یورپی اہلِ قلم گورکی کے ذاتی دوست تھے، اس کے ساتھ ادبی رشتہ رکھتے تھے اور اس سے تبادلہ خیال کرتے تھے۔ آنری باربوس، فرانسوی ادیب گورکی کا متبع تھا اور فاشی حیوانیت کے خلاف جدوجہد میں اس کا ہم سفر بھی۔ باربوس نے اپنے مقالے میں جو ۱۹۳۸ء کے انٹرنیشنل لٹریچر میں

شائع ہوا تھا، لکھا ہے کہ "ہمارے زمانے میں گورکی ایک مشعل ہے جو دنیا کے لئے ایک نئی راہ روشن کر رہی ہے!" MARTIN ANDERSON NENO فاشی دشمن ادیب اعلیٰ گورکی کا پیرو اور پرولتاریا جدوجہد کا نقاش ہے۔ اس نے اپنے امام کی اہمیت کو ان لفظوں میں بیان کیا ہے:۔

میکسم گورکی ایک اعلیٰ و برتر ضاع ادب سے بھی اونچی شخصیت ہے۔ وہ اپنے عہد کا پیکر یا عہد مجسم ہے!
گورکی نے کروڑوں انسانوں کو ـــــ تمام مجبور انسانیت کو آواز بخشی ہے جس کو اب کوئی طاقت خاموش نہیں کر سکتی!"

UPTON SINCLAIR نے اپنے مضمون مطبوعہ "انٹرنیشنل لٹریچر" فروری ۱۹۳۸ء میں اعتراف کیا ہے:۔

"جوانی میں گورکی کے ادب کا مطالعہ میری شخصیت کے بروز میں ایک اہم عنصر ہے!"

غرض موجودہ عہد کے تمام اہل قلم جو مجبور و مظلوم انسانیت کی آرزوئے آزادی کا اظہار کر رہے ہیں، گورکی کی شخصیت ان سب کے سامنے رہتی ہے، اور یہ سب (رومان رولاں، ہائنرخ مان، لیون فیوخت وانگر اور دوسرے مسلم الثبوت اہل قلم جو روس کے اکتوبری انقلاب کے بعد منظر عام پر آئے) گورکی ہی کا عکس و مثال ہیں۔ یہ لوگ اس وقت بھی گورکی کے ادبی منشاء و مقصد کو نظر سے اوجھل نہیں ہونے دیتے اور اس کی تعمیل میں لگے ہوئے ہیں۔ گورکی کا منشاء و مقصد اس کے ان لفظوں کے اندر رہے کہ:۔

"دنیا کو ایسی کتابیں درکار ہیں جو فاشیت کے خبث کو دنیا سے مٹا دیں۔ دنیا ہم سے ایسی کتابوں کا مطالبہ کر رہی ہے اور ہم کو یہ مطالبہ پورا کرنا ہے!"

بیسویں صدی کے آغاز میں روسی اثر یورپ میں اتنا بڑھا کہ تمام کلچری ادارے اس کی زد میں آ گئے۔ روسی رقص و ڈراما، روسی علم و فن، اور روسی کلچر و ادب پچھلی جنگ عظیم سے پہلے بڑی تیزی سے یورپ کو متاثر کر رہے تھے۔ چنانچہ ماگھم نے جو جنگ عظیم ۱۸ء میں ڈپلومیٹک خدمات پر بھی مامور رہا، اس حقیقت کا اعتراف شد و مد کے ساتھ کیا ہے۔

روسی ادب نے یورپی اہل قلم کو جس حد تک متاثر کیا، وہ اثر اپنی واقعی صورت اور اپنے تخلیقی اظہار کے اعتبار سے مختلف النوع ہے۔ لیکن اثر کی نوعیت کا یہ اختلاف فی الجملہ ایک وحدت رکھتا ہے، اور وہ وحدت اثر یہ ہے کہ روسی ادیبوں کے اثر نے نہ صرف یورپ بلکہ دنیا کے تمام ملکوں اور قوموں کے ادب میں ترقی پسندی کا نظریہ پہنچا دیا، اور اب روسی ادب اس نظریے کا

مرکز بن گیا ہے اور اُسے برابر قوی بنا رہا ہے۔

اس جنگِ عالم ۲ میں سویٹ عوام نے فاشی حملہ آوروں کو شکست دے کر نہ صرف یورپ بلکہ دُنیا بھر میں رُوسی ادب کے مطالعے کا ایک نیا شوق پیدا کر دیا ہے اور ٹالسٹائی کا ناول "امن اور جنگ"، ترجنیف، دوستویافسکی، چیخوف، گورکی، شولاخوف، الیکزی ٹالسٹائی اور الیا اہرنبرگ کے علاوہ اور بہت سے ادیبوں کے کارنامے کثرت سے ترجمے ہو کر شائع ہو رہے ہیں۔

لیٹن امریکا اور ایشیائی ممالک میں موجودہ نسل کے اہلِ قلم ترقی پسند ادب پیدا کر رہے ہیں۔ چین اور جاپان کے نئے ادیب "انٹرنیشنل لٹریچر" کے مضمون نگار ہیں۔ ہندوستان میں ترقی پسند ادب کی تحریک برابر بڑھ رہی ہے۔ اور روسی اُدب نہ صرف اُردو بلکہ ہندوستان کی دوسری زبانوں میں بھی بکثرت منتقل ہو رہا ہے۔ اُردو کے مشہور فسانہ نویس منشی پریم چند کے ناولوں میں ٹالسٹائی کا اثر جھلکتا ہے۔

غرض، جے بی پریسٹلی کے بقول "روسی اُدب انسان کا ضمیر ہے"۔ اور دُنیا بھر کے اہلِ قلم متفق ہیں کہ رُوسی اُدب ایک طاقت ہے جو فاشیانہ ظلمت پرستی اور جبر و تشدد کے خلاف جد و جہد کر کے انسانیت کا وقار قائم کرتی اور انسانی آزادی کو مقدس چیز قرار دیتی ہے۔ لفظ "فاشیت" کا نیا مفہوم رُوسی اُدب ہی نے پیدا کیا جس کو دنیا نے بلا تکلف قبول کر لیا۔ فقط

ل۔ احمد

———•×؛×•———

# قدیم اُردُو

## (دکھنی) میں نیچرل شاعری

(از جناب مولوی نصیرالدین صاحب ہاشمی حیدرآباد دکن)

میں نے اپنی کتاب "دکن میں اردو" کے تیسرے اڈیشن میں اس امر پر تفصیل کے ساتھ روشنی ڈالی ہے کہ جنوبی ہند میں اُردو زبان عرصہ دراز تک دکھنی کے نام سے موسوم تھی۔ ولی نے غالباً اپنے سفر دہلی کے بعد اس کو ریختہ سے موسوم کیا تھا ؂

یہ ریختہ ولی کا جا کر اُسے سُنا دے
رکھتا ہے فکر روشن جو انوری کے مانند

اس کے بعد بھی جنوبی ہند میں دکھنی کا رواج تھا، مگر چونکہ اب نام تبدیل ہو گیا تھا۔ اس لئے اگر ولی کی شاعری تک ہم اپنے عنوان کی سرحد مقرر کریں تو نامناسب نہیں ہو سکتا۔ اُسی زمانہ سے شمالی ہند کے نامور شعراء دکن میں زیادہ آنے لگے۔ ان کی وجہ سے یہاں کی زبان میں تغیر ہونے لگا۔ بول چال کی زبان سے تحریری زبان میں فرق آگیا۔ اگرچہ اس کے بعد عرصہ تک مدراس میسور وغیرہ میں دکھنی زبان ہی کا رواج تھا۔ مگر ہم عنوانِ بالا پر صرف ولی کے زمانہ تک صراحت کریں گے۔

واضح ہو کہ اُردو شاعری کے متعلق یہ عام خیال ہے کہ اس میں نیچرل اُمور کی ترجمانی اور فطرتی عنوانوں پر خیال آرائی مغربی شاعری کے اثر سے ہوئی ہے۔ اور یہ مغربی مضراب ہی کا ایک سر ہے۔ جو اُردو شاعری کے بربط سے نکل رہا ہے۔ اس میں کوئی شک و شبہ نہیں کہ اُردو کی جدید شاعری کے متعلق یہ خیال بڑی حد تک صحیح بھی ہے لیکن دکھنی شاعری کے متعلق یہ رائے صحیح نہیں ہو سکتی۔

کیونکہ دکھنی میں نیچرل شاعری کا وجود اس وقت سے ہے جبکہ مغربی شاعری سے کوئی واقف بھی نہیں تھا۔ اور نہ مغربی شاعری کے اثرات شروع ہوئے تھے۔

اس موقع پر اولاً نیچرل شاعری کی توضیح کرنی چاہیئے اس کے متعلق مولانا حالی نے اپنے "مقدمۂ شعر و شاعری" میں حسب ذیل صراحت کی ہے:۔

"نیچرل شاعری سے وہ شاعری مراد ہے جو لفظاً و معنےً دونوں حیثیت سے نیچرل یعنی فطرت یا عادات کے موافق ہے۔ لفظاً نیچرل کے موافق ہونے سے یہ غرض ہے کہ شعر کے الفاظ اور ان کی ترکیب و بندش تابمقدور اس زبان کے معمولی بول چال کے موافق ہو جس میں شعر کہا گیا ہے۔۔۔۔۔۔

معنی نیچرل ہونے سے مطلب ہے کہ شعر میں ایسی باتیں بیان کی جائیں جیسی کہ ہمیشہ دُنیا میں ہُوا کرتی ہیں۔ یا ہونی چاہئیں۔۔۔۔۔۔۔۔۔"

مولانا عبدالسلام ندوی نے اس کے متعلق اعتراض کر کے وضاحت فرمائی ہے۔ چنانچہ وہ لکھتے ہیں کہ:۔

"مولانا حالی نے اپنے دیوان کے مقدمہ میں نیچرل شاعری کی جو تعریف کی ہے۔ اسی بنا پر مثنوی غزل اور قصیدہ غرض قدیم شاعری کے تمام اصناف جن میں یہ تعریف صادق آسکے۔ نیچرل شاعری میں داخل ہو سکتے ہیں۔ اور خود مولانا حالی نے مثنوی اور غزل کے متعدد اشعار کو نیچرل ثابت کیا ہے۔ لیکن اس دَور میں اس لفظ کا اطلاق صرف مناظرِ قدرت اور وصف نگاری میں محدود ہو گیا ہے۔ اور عام طور سے جب یہ لفظ بولا جاتا ہے تو اس سے یہی دونوں صنفیں مراد ہوتی ہیں۔"

(صـ۴۱۳ شعر الہند جلد اوّل)

اس میں کوئی شک نہیں کہ اب فطرتی شاعری یا نیچرل شاعری صرف مناظر قدرت پر خیال آرائی اور وصف نگاری کا نام ہے۔ مناظر قدرت اور وصف نگاری کے متعلق بھی وضاحت ضروری ہے۔ مناظر قدرت میں صرف جذبہ انگیز چیزیں شامل کی جا سکتی ہیں۔ مثلاً چاندنی۔ برسات۔ بہار۔ جنگل۔ پہاڑ۔ پھول چرند و پرند وغیرہ۔ جب شاعر ان میں سے کسی پر اظہارِ خیال کرے تو اس کو منظر نگاری کہا جائے گا۔

وصف نگاری میں موجوداتِ عالم کی حقیقت اور ان کے مخصوص اوصاف نمایاں کئے جانے

ہیں۔ اس میں مصنوعی چیزیں مثلاً باغ کی آرائش وزیبائش کسی جلوس یا دربار کی صراحت۔ برات اور رسومات وغیرہ کا تذکرہ ہو تو اس کو وصف نگاری سے موسوم کیا جاتا ہے۔

قدیم اُردو شاعری میں میر حسن۔ میر انیس کے بعض نمونے اور نظیر اکبرآبادی کے کلام میں اس قسم کی نظمیں ملتی ہیں۔ حاتم نے بھی ایک دو نظمیں لکھی ہیں۔ بقول مولانا عبدالسلام ندوی یہی قدما کا سرمایہ نیچرل شاعری ہے۔ لیکن دکھنی شاعری کے متعلق یہ دعویٰ کیا جا سکتا ہے کہ اس میں نیچرل شاعری کا بہت زیادہ ذخیرہ دستیاب ہوتا ہے۔ اور جدید شاعری نے جو ترقی نیچرل شاعری میں کی ہے اس کے کئی ایک امتیازات دکھنی شاعری میں پائے جاتے ہیں۔ اُردو کی جدید شاعری میں نیچرل شاعری کے متعلق جو امتیازات موجود ہیں وہ حسب ذیل ہیں :۔

(۱) جدید شاعری میں مناظرِ قدرت میں بہت زیادہ تنوع پیدا کیا گیا ہے اور ہر قسم کے مناظر دکھائے گئے ہیں۔

(۲) قدما کی طرح صرف بہار۔ خزاں کے فرضی مناظر نہیں دکھاتے بلکہ سیرِ کشمیر۔ سیرِ ڈیرہ دون۔ دھان کے کھیت۔ گنگا۔ جمنا۔ جنگل وغیرہ اصلی مناظر پر اظہارِ خیال ہوا ہے۔

(۳) قدیم شعرا کے یہاں محاکات سے زیادہ تخیل کا عنصر پایا جاتا ہے وہ نیچرل تصویر پوری طرح نہیں کھینچتے۔

یہ اور اس قسم کے امتیازات جدید شاعری کے لوازم اور خصوصیات ہیں۔ اگر دکھنی نیچرل شاعری پر غور کریں تو معلوم ہوتا ہے کہ اس میں بھی کئی امتیازات موجود ہیں۔ جو نیچرل طریقہ سے اہم حیثیت رکھتے ہیں۔

اس تفصیل کے بعد اب میں دکھنی نیچرل شاعری کا تعارف کراتا ہوں۔ دکھنی زبان کی شاعری کے مطالعہ سے واضح ہوتا ہے کہ اس میں منظر نگاری کئی طرح سے ہوئی ہے۔ مثلاً موسم (بارش۔ گرمی۔ سردی) بہار و بسنت۔ نوروز۔ پھول اور پھل۔ سبزہ و ترکاری وغیرہ اسی طرح وصف نگاری میں شاہی محل و ایوان۔ عیدیں۔ رسومات۔ شادی و بیاہ۔ کھیل۔ تماشے وغیرہ کے متعلق بھی نظمیں دستیاب ہوتی ہیں۔ جن شعرا نے منظر نگاری اور وصف نگاری کے متعلق زیادہ خیال آرائی کی ہے یہاں ان کی کسی قدر تفصیلی صراحت کی جاتی ہے۔

**محمد قلی سلطان قلی**

دکھنی شعرا میں سلطان محمد قلی قطب شاہ ایک ایسا شاعر ہے جس نے منظر نگاری اور وصف نگاری کے موضوع پر بہت زیادہ اپنے طائرِ خیال کو پرواز دی ہے۔ اس کے کلیات میں کئی نظمیں نیچرل شاعری کی حیثیت سے ممتاز ہیں۔ اس نے نیچر کے متعدد اُمور کو جولان گاہ بنایا ہے اور طرح طرح سے اظہارِ خیال کیا ہے۔ جن جن موضوع پر اس نے طبع آزمائی کی ہے وہ یہ ہیں۔

بارشس۔ سرما۔ بسنت۔ نوروز۔ ہلال عید۔ ترکاری۔ پھول پھل۔ سالگرہ۔ رسم جلوہ۔ دیگر رسومات شادی۔ بیاہ۔ شبِ معراج۔ عید رمضان۔ عید غدیر۔ عید الضحیٰ۔ عید مولود نبی۔ چوگان۔ بازی وغیرہ

دکھن میں کو موسم بہار نہیں ہوتا، گر موسم بارشس ہی یہاں کا زمانۂ بہار ہے۔ دکن میں نہ تو بنگال، آسام اور سواحل ملیبار کی طرح کثرت سے بارش ہوتی ہے اور نہ بعض اضلاع مدراس اور راجپوتانہ کی طرح اس کی کمی ہے۔ اس افراط و تفریط کے نہ ہونے کی وجہ سے موسم بارشس نہایت خوشگوار ہوتا ہے۔ نہریں۔ ندی۔ نالے۔ چلنے لگتے ہیں۔ تالاب۔ کنٹے۔ پُر ہوا چلتے ہیں۔ ہر طرف سبزہ زار سے زمردیں فرش بچھ جاتا ہے۔ کھیت لہرانے لگتے ہیں۔ جنگل اور بیابان تازگی اور شادی کا ایک ایسا منظر پیش کرتے ہیں۔ جو نشاط افزا اور سرور انگیز ہوتا ہے۔ چوپائے اور جاندار غذا اور پانی کی افراط کے باعث تنومند ہو جاتے ہیں۔ باغوں میں رنگ برنگ کے پھول بہار دینے لگتے ہیں۔ غرضکہ موسم بارشس دکن میں دامانِ باغباں اور کفِ گل فروش کیلئے اپنی نمود و نمایشس کا سامان مہیا کرتا ہے۔

سلطان محمد قلی نے اپنی کئی نظموں میں موسم بارشس کا تذکرہ کیا ہے۔ اور مختلف انداز سے اس نے اپنی جولانیِ طبع کے جوہر دکھائے ہیں۔ سلطان کی ان نظموں سے نہ صرف منظر نگاری کا کمال ظاہر ہوتا ہے۔ بلکہ اس وقت کی معاشرت اور تمدن کے متعلق بھی بہت ساری باتیں معلوم ہوتی ہیں۔

ان نظموں سے معلوم ہوتا ہے کہ موسم بارشس کے آغاز یعنی مرگ کے دن سلطان بہت دھوم دھام سے ایک جشن مناتا تھا۔ شرابِ ناب کے دَور چلتے۔ مطربانِ خوش نوا نغمہ طرازی

کرتے ۔ رقص و سرود کے کمالات دکھائے جاتے ۔ باغوں میں جھولے ڈالے جاتے ۔ شاہی بیگمات بیر بوٹیوں کے رنگ کے سُرخ کپڑے زیب تن کرتیں ۔ مشک ۔ زعفران ۔ عبیر مل کر حسینانِ جہاں جھولوں میں جھولا جھولتیں ۔ شاہی قصر اور ایوان میں زمردی رنگ کی مسندیں بچھ جاتیں ۔

اب مختصر نمونہ کلام ملاحظہ ہو : ؎

مرگ مہینے کوں ملائے ملکاں مل گگناں میں　　سمندر موتیاں کے جو برسائے سو انگناں میں

دھرت بند چیر جواہر چولی رنگ پاچ کر انگ پر　　بر بہوٹیاں لعلاں سو اترے ہیں یمناں میں

کوکے چوندھرتے موراں ہرے بن چو طرفاں دیکھ　　پنکھی رنگارنگی نغمیں کریں مست ہو چمناں میں

ہرے صحرا میں نہوے لالی گلالاں نہوے بن میں　　شبنمی تیل سوں شمعاں جوں زمرد لگناں میں

موہنیاں تازے طراوت سوں سرنگ رنگ رنگ کی ابرتی　　جھونے بند چھند سوں لٹکتیا جو بنالے جوبناں میں

امرت اوصاف سجل سات ہے ظلمات سوں بھیئیں　　یا نچھل و و بدلاں سیام ہے جوبن کے کھناں میں

دیکھ عجب چھند و دتیں مچ رہے حیراں ہو کے یوں　　جو اہے کیوں لگناں ابر سوں کنچک سناں میں

کرنے نظارے ہوا کے پیاں سے مست سہلیاں　　میگ ملہار بھو نرگائے سو تن تن سمناں میں

نہوے مشکیں بھنوراں دو جو وطن کر رہیں پھل میں　　نرمل آ بچھے ہیں تلاں دو سمناں سے وقتاں میں

---

یہ نظم طویل ہے اس کا خلاصہ ہم ڈاکٹر زورؔ کے الفاظ میں پیش کرتے ہیں جس سے اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ سلطان نے کس طرح اظہارِ خیال کیا ہے : ۔

" آسمان پر فرشتوں نے مرگ کے مہینے کو دعوت دی اور خوشی میں سمندر کے موتیوں کو آسمان سے برسایا ۔ جن سے ہمارے صحن بھر گئے ۔ زمین نے سر پر جواہر کی پگڑی باندھی اور تن میں کانچ کے رنگ کی چولی پہن لی ۔ لعلِ یمن ۔ جیسی بیر بوٹیاں تمام ملکوں میں نکل آئیں ۔

ہر طرف ہرے بھرے جنگل دیکھ کر چاروں طرف مور کوک رہے ہیں اور رنگ برنگ کے پرندے چمنوں میں مست ہو کر نغمے گا رہے ہیں ۔

ہر جنگل میں لال لال پھول نہیں ہیں بلکہ زمرد کے لگنوں میں شبنمی تیل سے شمعیں جل رہی ہیں ۔

اس تازگی اور طراوت کو دیکھ کر موہنیاں اپنے خوش رنگ جسموں پر رنگ برنگ کے لباس

پہنتی اپنے جوبنوں کی بہار دکھاتی ہوئی ناز و انداز کے ساتھ محو خرام ہیں۔

ان کے آب حیات جیسے صاف شفاف پستانوں کے ساتھ سیاہ سرپستاں ظلمات کی طرح لگی ہوئی ہیں۔ یا جوبن کے پاک وصاف آسمانوں پر دو کالے کالے بادل چڑھ آئے ہیں۔

ہُوا کا نظارہ کرنے کے لئے مست سہیلیوں نے شراب پی لی ہے۔ اور چنبیلی کے پھولوں میں بھنورے ملہار کے گیت گاتے پھر رہے ہیں۔

یہ مشک جیسے سیاہ بھنورے نہیں ہیں جو پھولوں کو اپنا وطن بنائے ہوئے ہیں بلکہ چنبیلی جیسی نرمل ٹھوڑیوں کی کالی کالی تلیں ہیں۔

زرّیں لباس میں سکھیاں سر سے پاؤں تک زرق برق نظر آرہی ہیں۔ اور ان کے گھنگروؤں نے میرے دل کو لبھاکر مچھلی کی طرح بے تاب بنادیا ہے۔"

موسم بارش اور آغاز بارش کے متعلق سلطان محمد قلی کی (۱۶) نظمیں ہیں۔ جن میں اس نے مختلف نہج سے اپنے طائرِ خیال کو پرواز دی ہے۔

بسنت وہ تہوار ہے جس کو ہندو موسم بہار کے آغاز پر مناتے ہیں۔ ہندوستان میں بہار کا موسم وسط مارچ میں سمجھا جاتا ہے۔ جب پھولوں کی کثرت ہوتی ہے۔ سلطان محمد قلی اس تقریب کو نہایت کرّوفر اور شاندار طریقہ پر مناتا تھا۔ بسنت کے متعلق اس کے کلیات میں (۱۴) نظمیں ہیں جو رنگینی اور برجستگی کے لحاظ سے خاص طور پر قابلِ تذکرہ ہیں۔ چونکہ وہ خود رنگین مزاج اور عیش پسند واقع ہوا تھا۔ اس لئے ان نظموں میں خصوصیت سے عریانی کا پہلو زیادہ ملتا ہے۔ ان نظموں سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ بسنت کے موقع پر قصر و ایوانوں اور باغوں میں پھولوں کے انبار جمع کر دئے جاتے تھے۔ حوضوں کو رنگوں سے بھر دیا جاتا اور دل کھول کر رنگ کھیلا جاتا۔

ایک نظم کے چند اشعار ملاحظہ ہوں:۔

بسنت کھیلیں عشق کی آ پیارا
تمیں ہیں چاند میں ہوں جوں ستارا

نجھل کندن کے تاراں انگ جھونا
بندی ہوں جھند برسوں کر سنگارا

بسنت کھیلیں ہمیں ہور ساجنا یوں
کہ آسماں رنگ شفق پایا ہے سارا

پیا پگ پر ملا کر لیا تی پیاری / بسنت کھیلی ہوا رنگ رنگ سنگاداا

جوبن کے حوض خانے رنگ مدلو بھر / سورو مارو م چرکیاں لائے دھارا

بھیگی چولی میں بھئیں نس نشانی / عجب سورج میں ہے کیوں نس کوں ٹھلا

بسنت ونت جھمد ہو گندن گال اوپر / پھول یا آگ کیسری کی بہارا

ڈاکٹر زور کے الفاظ میں اس نظم کا خلاصہ یہاں پیش کیا جاتا ہے:۔

"اے پیارے آؤ عشق کی بسنت کھیلیں کیونکہ تم چاند ہو اور میں تارا ہوں۔ میرا جسم خالص کندن کی طرح چمک رہا ہے۔ اور میں سنگار کر کے ہر طرح سے آراستہ ہوں۔

ہم اور ہمارا ساجن اس طرح بسنت کا رنگ کھیلیں جیسے آسمان شفق کی وجہ سے رنگا رنگ ہو جاتا ہے۔

شفق کے رنگ کے پیچھے سے جس طرح تارے جھلکنے لگتے ہیں اسی طرح ہمارا سورج کی کرنوں جیسے تاروں سے بنا ہوا لباس جھلکنے لگا۔

پیاری بسنت کو پیا کے قدموں تے مل کرلے آئی اور پھر اس طرح بسنت کھیلی کر رنگ رنگ کو سنگار حاصل ہو گیا۔

اپنے جوبن کے حوض خانوں میں عشق کا رنگ بھر کر جسم کے رویں رویں میں بجلی کی رو دوڑا دیتی ہے۔ رنگ سے بھیگی ہوئی چولی میں سے سر پستاں رات کی نشانی بن کر سیاہ نظر آتی ہے۔ اور اسکو تعجب ہوتا ہے کہ سورج (جیسے پستان) کے بیچ میں رات کو کیسی جگہ مل گئی۔

بسنتی رنگ کے جسموں اور کندنی گالوں سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کیسر کی آگ کی بہار پھل پھول رہی ہے۔

پیا کے صدقے میں قطب شاہ نے ایسی دھوم دھام کی بسنت کھیلی کہ تینوں عالم رنگیلے ہو رہے ہیں"

سلطان محمد قلی کو پانی۔ سبزہ اور روشنی سے بڑی محبت اور دلچسپی تھی جس طرح موسم بارش اور آغاز بارش کے متعلق اس کی متعدد نظمیں ہیں۔ اسی طرح شب برات کے متعلق بھی اس نے دل کھول کر اپنی طبیعت کی جولانی دکھائی ہے۔ شب برات کے عنوان پر اس کی دس نظمیں ہیں۔

ان سے معلوم ہوتا ہے کہ شب برات کو کثرت سے روشنی کی جاتی تھی اور آتشبازی چھوڑی جاتی تھی۔ ایک نظم کا اقتباس پیش کیا جاتا ہے:۔

"شب برات کی وجہ سے تمام راتوں کو شرف حاصل ہوا اور سب راتوں میں شب برات ہی کو شرف حاصل ہے۔

کثرت چراغاں کی وجہ سے رات ایسی منور ہوگئی کہ معلوم ہوتا ہے کہ بغیر سورج کے دن نکل آیا ہے۔

زمین کے ان چراغوں کا عکس جب آسمان پر پڑا تو وہ بھی آئینہ کی طرح چمکنے لگا۔ آتشبازی اور چراغوں کی وجہ سے دنیا ایسی روشن ہو جاتی ہے کہ اس اجالے کو دیکھ کر آفتاب شرما گیا اور اسی شرم کے مارے رات کو کبھی اپنا منہ نہیں دکھاتا۔

شب برات میں جو مہتاب چھوڑے جاتے ہیں ان کی تابانی ایسی معلوم ہوتی ہے کہ جیسے ظلمات میں آب خضر۔ گلشن میں جب پھول جھڑیاں چھوڑی جاتی ہیں تو زمین پر سورج چاند اور تارے اتر آتے ہیں اور ان کی روشنی کی جھلک آسمان تک پہنچ جاتی ہے۔

خدائے تعالی نے قطب شاہ کو ایسی تجلی بخشی کہ اس نے رات کو دن سے زیادہ روشن کر کے چمکا دیا۔"

سلطان محمد قلی نے اپنے شاہی قصر و ایوانوں اور باغوں مثلاً خداداد محل۔ محل کوہ طور۔ سجن محل۔ املی محل۔ باغ محمد شاہی وغیرہ پر کئی نظمیں لکھی ہیں۔ قصر و ایوان کی شان دار عمارات، ان کی شان و شوکت، باغوں کی سرسبزی و شادابی، پانی سے لبریز حوض، پھول اور پھلوں سے لدے ہوئے درخت، انواع و اقسام کے میووں، ترکاری وغیرہ پر خوب خوب داد سخنوری دی ہے۔ افسوس ہے کہ مطبوعہ کلیات میں ایسے وہ طویل قصیدے، مثنویاں اور ترجیع بند نہیں ہیں جو اس نے اپنے قصر و ایوان، دیگر عمارتوں اور باغوں پر لکھے تھے۔ اگر یہ دستیاب ہو جاتے تو شائع شدہ کلیات کا حجم دوگنا ہو جاتا۔

یہاں اس امر کا موقع نہیں ہے کہ اس قسم کی نظموں کی تفصیل کی جائے یا ان کا خلاصہ پیش کیا جائے۔ اس لئے ہم صرف ایک نظم کا خلاصہ پیش کرتے ہیں اور سلطان محمد قلی کے بیان کو ختم کرتے ہیں۔ یہ نظم باغ محمد شاہی پر لکھی گئی ہے۔ بقول ڈاکٹر زور کے یہ باغ اس جگہ تھا جہاں پر عالم کی بارہ دری ہے۔ دہلی دروازہ کے ایک طرف آئین الملک کا باغ تھا۔ جواب زنانہ دواخانہ

بنا ہوا ہے اور اس کے دوسرے طرف باغ محمد شاہی واقع تھا :۔

"محمد قلی کا یہ تمام چمن مُحمّدؐ کے نام سے سرسبز و شاداب ہو رہا ہے۔ اس وجہ سے اپنے طوبیٰ جیسے درختوں کی وجہ سے یہ چمن کی طرح سُہانا معلوم ہوتا ہے۔

جس طرح فانوس کے اندر سے چراغوں کی روشنی خوبصورت نظر آتی ہے، اسی طرح دیواروں کے پیچھے سے میووں اور پھولوں کے جسم نظر آرہے ہیں۔

چمپا کی کلی ناک کی طرح نظر آرہی تھی جس کی دو دو پتیاں دو دو پھول کی طرح ہیں اور اس جگہ بھونرے کو تل کی طرح دیکھ کر سب کا دل حیران ہو گیا۔

لاکھوں انگوروں کے خوشے ثریا اور سنبلہ کی طرح دکھائی دیتے ہیں اور اس انگور کے منڈوے کی تازگی کے سامنے آسمان پرانا نظر آتا ہے۔

اناروں میں دانے ایسے معلوم ہوتے ہیں جیسے یاقوت تھیلیوں میں اور کھجوروں کے خوشے مرجان کے گچھوں کی طرح نظر آتے ہیں اور سیپاروں کے لال خوشے دن اور رات کی طرح سیاہ و سفید نظر آتے ہیں۔

ناریل کے پھل زمرد کے مرتبانوں کی طرح دکھائی دیتے ہیں اس کے تاج کو اہل دکن بیالگتے ہیں۔

جامن کے پھل بن میں سالم نیلم کی طرح نظر آتے ہیں اور اس کو اس لئے رکھا ہو کہ دوسرے میووں کو نظر نہ لگے۔

اس باغ کی تعریف و توصیف کے لئے سوسن نے بھی دس دس زبانیں کھولی ہیں اور دکن اپنی سب سُندریوں اور حسینوں کی وجہ سے کھلی نرگس کی طرح بارونق ہو گیا ہے۔

چمن کا شہرہ سُنکر بلبل سب آپس میں خوشی سے الاپ رہے ہیں اور ان کی آواز سُنکر جنت کی حوریں رقص کر رہی ہیں جس کو دیکھ کر درخت مست ہو رہے ہیں اور اپنے پتّوں جیسے ہاتھوں سے تالیاں بجا رہے ہیں۔

ڈالیاں پھولوں کی شراب جیسی خوشبو سے مست ہو کر ڈول رہی ہیں، شاید یہ شبنم کی شراب ہے یا کسی کے ہونٹوں کے عرق کا پیالہ۔ یہ بھی اچھا ہے اور وہ بھی اچھی بشرطیکہ اے محبوب تیرے ساتھ بل کر پینے کا موقع ملے"

سلطان محمد قلی نے اسی طرح اپنی نظموں میں تمدن اور معاشرت کا بھی اظہار کیا ہے۔ عیدوں،

تہواروں۔ شادی وبیاہ کے رسوم۔ کھیل اور تماشوں کے متعلق اس نے اپنے تخیل کی پرواز دکھائی ہے۔ ان کی تفصیل اس موقع پر طوالت کا موجب۔

بہرحال سلطان کی شاعری میں ہم کو نیچرل شاعری کے نہایت عمدہ اور گراں بہا نمونے ملتے ہیں۔

**نصرتی**

دکن کا دوسرا زبردست شاعر جس کے کلام میں ہمیں نیچرل شاعری کے عمدہ نمونے دستیاب ہوتے ہیں وہ بیجاپور کا ملک الشعرا نصرتی ہے۔ اس کی تصانیف گلشنِ عشق۔ علی نامہ اور تاریخ اسکندری نہ صرف واقعہ نگاری کا اچھا نمونہ ہیں بلکہ اگر ان پر نیچرل شاعری کی حیثیت سے بھی نظر ڈالیں تو معلوم ہوتا ہے کہ نصرتی نے وصف نگاری اور منظر نگاری کا بھی بہترین سرمایہ فراہم کیا ہے، اس کی مثنوی گلشنِ عشق اگرچہ کہ ایک عشقیہ مثنوی ہے۔ مگر اس میں باغ کا منظر، صبح کا سماں، چاندنی کی کیفیت، کشتی کی روانی، سردی کا حال، تمازت آفتاب، وغیرہ کی کیفیت جس طرح واضح کی ہے۔ وہ منظر نگاری کا بہترین نمونہ ہے۔

نصرتی کا دوسرا شہ کار علی نامہ ہے۔ جو ایک تاریخی اور رزمیہ مثنوی ہے۔ لیکن اس میں بھی نیچرل شاعری کا بہت اچھا ذخیرہ ہمدست ہوتا ہے۔ اس میں نصرتی نے بادشاہ کی تخت نشینی کے جشن، شہر کی آرائش و زیبائش، رعایا کی خوش حالی کا بیان نہایت خوبی سے کیا ہے۔ ایک قصیدہ میں موسم سرما کی حالت بیان کی ہے۔ سردی کی شدت، شبنم کی کیفیت، باغوں کی حالت، گل و گلشن کی پژمردگی کا حال جس قابلیت سے کیا ہے، وہ نصرتی کی اعلیٰ قابلیت پر بخوبی دال ہے۔

علی عادل شاہ کو جب صلابت خاں پر پوری طرح فتح مندی اور کامیابی حاصل ہوئی اور بادشاہ نے بعد فتح و فیروزی جشن منایا تو نصرتی نے اس موقع پر جو قصیدہ پیش کیا ہے، وہ بھی وصف نگاری کی حیثیت سے قابل ستائش ہے۔ شہر کی آراستگی، آئینہ بندی، دکانوں کی آرائش و زیبائش لوگوں کی مسرت اور شادمانی اگم گم خوشی و مسرت کے جلسوں کا ہونا، چراغوں کی کثرت سے رات کا شب مہتاب بن جانا، ہزاروں آدمیوں کا بادشاہ کی سواری کا منتظر بیٹھنا، جدھر دیکھو آدمیوں کا سمندر معلوم ہوتا، ان میں خورد و کلاں، جوان، بوڑھے، مرد اور عورت سب کا شامل ہونا منظر ان تمام واقعات کی نہایت عمدہ وصف نگاری کی ہے اور حق یہ کہ زندگی جاوید کا مستحق ہے۔

اسی طرح نصرتی نے ملیبار کی فتح پر جو قصیدہ پیش کیا ہے اس میں جس خوبی سے باغ کی تعریف و توصیف کی ہے۔ وہ منظر نگاری کی حیثیت سے قابلِ تعریف ہے۔ نمونہ کلام ملاحظہ ہو ؎

ڈوباتی رُو نیلاب مغرب میں وخش ۔۔۔ نکل آئی نس ہو ہٹو فیض بخش
چندر پاک چھاتی تے دھویا غبار ۔۔۔ سورج کا ہوا آئینہ تا بدار
لے جلوہ خوش نیسنی کے حضور ۔۔۔ کیا پردہ پردہ نشیناں تھے دُور
دینے جوش پر نور سیلاب کا ۔۔۔ ہوا تھا کوا چاند سیماب کا
گگن پر نہ ہو ٹھا رتا راد سے ۔۔۔ کٹورے بھریا سب او پارا دسے
صفائی سوں چندنے کے چار و رفن ۔۔۔ چھلکتی تھی بھوئیں صاف ابرک نمن
فلک اور زمیں سوا تھے نور میں ۔۔۔ چھپا تھا جنا مشک کا فور میں
مگر کھم پہ چادر مُرصّع کی ست ۔۔۔ زمیں پو بچھائے تھے اجلا نکٹ
یوں اپ وطن میں دھریا تھا قرار ۔۔۔ نہ کوئی پات ہلتا اتھا اس منھار
سہاتے تھے یوں پھول پھل ڈال پر ۔۔۔ پیالے ہیں چینی کے جیوں دودھ بھر

---

نصرتی کے منظر نگاری کا خلاصہ ڈاکٹر عبدالحق صاحب کے الفاظ میں چاندنی کی کیفیت اس طرح واضح ہوئی ہے:۔

"رات نے اپنا مشکی گھوڑا مغرب کے دریا میں ڈالا اور فیض بخش دوست بن کر نکلی۔

پاک چاند نے اپنی چھاتی سے غبار دھویا اور سورج کا آئینہ (بدر) روشن ہوا۔ تاجدار شب کے حضور میں جلوہ دکھانے کے لئے سب پردہ نشینوں نے پردے اُٹھا دیئے۔

پر نور سیلاب کے جوش دینے کے لئے چاند سیماب کا کنواں بن گیا تھا۔ آسمان پر کہیں کوئی تا نظر نہ آتا تھا وہ بالکل ایک پارا بھر کٹورا معلوم ہوتا تھا۔

چاندنی کی بُراقی سے چاروں طرف زمین ابرک کی طرح چمک رہی تھی۔ زمین اور آسمان نور سے بھر پڑے تھے جس قدر بھی سیاہی تھی وہ سب کافور (روشنی) میں چھپ گئی تھی۔

ایسا معلوم ہوتا تھا کہ گویا آسمان پر مُرصع چادر تان دی ہے اور زمین پر شفاف روپیلی چادر بچھی ہوئی تھی۔

اس وقت کوئی پتہ تک نہیں ہلتا تھا۔ شائد ہوا وہاں سے رخصت ہو گئی تھی۔

ڈالیوں پر پھول پھل ایسے بھلے معلوم ہوتے تھے جیسے دودھ بھرے چینی کے پیالے۔

حوض میں پانی اس طرح ساکت کھڑا تھا گویا دودھ کا پنیر بنا کر رکھ چھوڑا ہے"

گلشن عشق کے نمونہ کی طرح ایک اقتباس علی نامہ سے بھی پیش کیا جاتا ہے :۔

"کوہستان کے منہ پر نہایت دشوار گزار گھاٹ تھا۔ جس کا تنگ راستہ معمے سے بھی زیادہ موہوم تھا۔

اس دشوار راستہ کا نام لیتے ہوئے زبان کا پاؤں ہمیشہ منہ میں پھسل پھسل جاتا تھا۔

اور اس گھاٹ کے نیچے جو کوکن کا علاقہ ہے۔ وہاں روز روشن رات کی طرح نظر آتی ہے۔

اندھیرا نور سے یوں ملا جلا نظر آتا ہے گویا دن شام و بجور کا جفت ہے۔ اندھیرا اس غضب کا تھا کہ دن کو تارے نظر آتے تھے۔ اور رصد والے وہاں بیٹھ کا کام کر سکتے تھے۔

اگرچیکہ وہ روئے زمین محجوب ہے لیکن سورج کی نظروں سے بھی حجاب میں ہے۔

زمین ایک صاحب جمال عورت ہے۔ اور یہ قطعہ زمین گویا اس کے چہرے کا خال ہے۔

اگرچیکہ سارے عالم کا اندھیرا وہاں جمع ہے۔ لیکن اندھیرے میں کئی لاکھ شمعیں روشن ہیں۔

گویا ایک رات میں ہزاروں سورج نکلے ہوئے ہیں اور گلستان کا نور چھایا ہوا ہے۔

طرح طرح کے حسین پرندے اپنے رقص اور نغموں سے عجب بہار دکھا رہے ہیں، درخت آپس میں اس طرح جڑے ہوئے ہیں کہ آسمان کو چھپا لیا ہے۔ اور زمین پر ستاروں کی طرف جھلک نظر آتی ہے۔

ایک ایک بانس کا یہ حوصلہ ہے کہ وہ آسمان کی چھت پر سے مکڑیوں کے جالے اتارنے کا خیال رکھتا ہے۔

بانس آسمانوں سے یوں بھڑے ہوئے نظر آتے ہیں گویا منصور تو ایک ہے اور داریں ہزاروں ہیں۔

اس زمین میں شیروں کے خاص گھر ہیں جن کے منہ پہ بانسوں کی گھنی جالیاں بنا رکھی ہیں۔

جابجا غار اور خون ریز کانٹے نظر آتے ہیں اور ہر قدم پر ہزاروں طشت اور نشتر موجود ہیں۔"

نصرتی نے علی نامہ میں جنگ کے واقعات اور حالات اس خوبی سے نظم کئے ہیں کہ بیساختہ داد دینی پڑتی ہے۔ حق یہ ہے کہ اس نے واقعہ نگاری کا بہترین نمونہ اپنی مثنوی میں پیش کیا جسکی صراحت کا یہاں موقع نہیں ہے۔

**شاہیؔ** علی عادل شاہ ثانی المتخلص بہ شاہیؔ وہ دوسرا تاجدار ہے جس نے منظر نگاری اور وصف نگاری کا سرمایہ چھوڑا ہے۔ اس کے کلیات کا نایاب نسخہ جو ہم کو دستیاب ہوا تھا۔ اس کو دفتر دیوانی ومال نے اپنے کتب خانہ کے لئے خرید ا ہے۔ اس کلیات کے متعلق راقم کے دو مضمون رسالہ معارف اور رسالہ شہاب میں چھ سات سال پہلے شائع ہو چکے ہیں۔

سلطان محمد قلی قطب شاہ کی طرح شاہیؔ کے دیوان میں نظمیں نہیں ہیں، مگر قصائد وغیرہ میں منظر نگاری کا ذخیرہ موجود ہے۔ شاہیؔ کا ایک قصیدہ علی داد محل کے عنوان پر ہے۔ اس طویل قصیدہ میں اس نے وصف نگاری کا بڑا اچھا نمونہ پیش کیا ہے۔

اس نے اس امر کا تذکرہ کیا ہے کہ قصر کی بنیاد پاتال تک ہے، اس کی بلندی آسمان سے ہم کلام ہے۔ آفتاب اس سے نور حاصل کرتا ہے۔

طاقِ کسریٰ کی بلندی اس کا صرف زینہ ہے۔ حوض کا پانی اس قدر صاف اور شفاف ہے کہ آسمان معلوم ہوتا ہے۔ فوارہ سے پانی اس طرح گرتا ہے کہ موتی بکھرے جا رہے ہیں۔

باغ میں قسم قسم کے پھولوں کے تختوں کا تذکرہ کرتے ہوئے اس کے کئی پھولوں کے نام گنائے ہیں چنبیلی، جوئی، گلاب، سیوتی، غرض کہ بیسوں نام گنائے ہیں۔ اس طرح باغ کے بیسوں درختوں۔ سرو شمشاد کی بہار اور دوسری طرف میووں کے درختوں کے اقسام بیان کئے ہیں، اور اچھوتی نسبتوں سے ان کو بیان کیا ہے ان سب کی تفصیل طوالت کا موجب ہوگی۔

**قطب شاہی و عادل شاہی دیگر شعراء** قطب شاہی اور عادل شاہی عہد کے دوسرے شعراء جنھوں نے ایک سے زیادہ مثنویاں لکھی ہیں، ان میں جابجا منظر نگاری اور وصف نگاری کا حق ادا کیا ہے۔ ان کی مثنویوں میں صبح شام، طلوع آفتاب، رات، تاریکی جنگل، موسم بہار، محل، ایوان، باغ، گلشن، پھول، اور پھل وغیرہ پر جو اظہار خیال ہوا ہے وہ نیچرل شاعری کا نہایت عمدہ اور کارآمد سرمایہ ہے۔ اگر ان سب کا تذکرہ کیا جائے تو ایک دفتر درکار ہے۔ اس کیلئے یہاں وقت ہے اور نہ مجھے فرصت۔

قطب شاہی دور کے بعد مغلیہ زمانہ آتا ہے۔ جبکہ عالمگیر خلد آشیاں کے عہد میں بھی دکھنی زبان کی شاعری رائج رہی۔ اور اس زمانہ کے شعراء نے بھی اپنے پیش رو شعراء کی طرح مثنویاں

لکھی ہیں۔ مگر اس زمانہ میں عشقیہ مثنویاں یا رزمیہ مثنویوں کے بجائے زیادہ تر تصوف، اخلاقیات اور سیرت نبوی صلعم کے متعلق مثنویاں لکھی جاتی رہیں۔ جن کی تفصیلی صراحت میں نے اپنی زیرِ اشاعت کتاب "دکھنی مثنویاں" میں کردی ہے۔ اس قسم کی مثنویوں سے بھی منظر نگاری اور وصف نگاری کا مواد دستیاب ہو سکتا ہے۔ اور وہ اس نوع کا بہترین سرمایہ قرار دیا جا سکتا ہے۔

آخر میں ہم کو ولی کا تذکرہ کرنا ہے، جو اس دور کے آخر شاعر ہیں، اور جنھوں نے مثنویوں کے قدیم طرز کو چھوڑ کر غزلوں میں اظہارِ خیال کا طریقہ رائج کیا اور ان کے بعد ہی غزل گوئی پروان چڑھی۔ ولی نے بھی وصف نگاری کا ایک نمونہ چھوڑا ہے۔ چنانچہ اونھوں نے "سورت" کے متعلق جو نظم کہی ہے وہ وصف نگاری کا ایک اچھا نمونہ ہے۔ اس کے چند شعر حسب ذیل ہیں :-

عجب شہراں میں ہے پُر نور یک شہر — بلاشک وہ ہے جگ میں مقصد دھر
رہے مشہور اس کا نام سورت — کہ جاوے جس کے دیکھے سب کدورت
جگت کی آنکھ کا گویا ہے یہ نور — رکھو اس نور سوں ہو چشم بد دور
شہر جیوں منتخب دیوان ہے سب — ملاحت کی وہ گویا کھان ہے سب
سرج سُن آب اس کی جگ میں کانپا — سمندر موج زن رگ رگ میں کانپا
کنارے اس کے اک دریائے تپتی — کہ دنیا دیکھنے کوں اس کے بھٹی

. . . . . . . . . . . . . .

عجب قلعہ ہے وہاں اک با قرینہ — انگوٹی میں دنیا کے جیوں نگینہ
نزک قلعے کے باڑا گھاٹ ہے وہاں — کہ دائم گل رُخاں کی ہاٹ ہے وہاں
رہے اس حاشیے پر جائے آرام — طلسمی باغ وہاں ہوتا ہے ہر شام

---

**تبصرہ** اس تفصیل سے واضح ہو سکتا ہے کہ قدیم اردو میں نیچرل شاعری کا بہت کچھ ذخیرہ موجود ہے۔ ہمارے شعرا نے نیچرل شاعری کی حیثیت سے بھی کافی بلند پایہ اور عمدہ خیالات کا اظہار کیا ہے۔ ان کے کلام میں تخیل کی پرواز۔ اسلوب بیانی کی جدت۔ تشبیہوں اور استعاروں کی ندرت قابل داد ہے۔ انھوں نے فطرت کے مختلف اشیاء کو اپنے سخن گوئی کا محور بنایا تھا

اور نیچرل طور سے نہایت عمدہ طور پر دادِ سخن وری دی ہے۔ ان کی جودتِ طبع اور ان کی رسائی ذہن ان کے بلند پایہ افکار ہر حیثیت سے مستحق ستائش ہیں۔ آج نیچرل شاعری کے نام سے جن امور پر طبع آزمائی ہوتی ہے۔ اور جو خیالات ظاہر کئے جاتے ہیں ان میں سے بہت سارے مضامین اور موضوع ایسے ہیں جن پر قدیم اردو کے شعرا نے بھی دادِ سخنوری دے دی ہے۔ صرف فرق یہی ہے کہ اس زمانہ کی زبان آج کل کی زبان کی بہ نسبت زیادہ شستہ اور رواں نہیں تھی لیکن چاہے ہماری زبان آگے چل کر اور زیادہ شستہ اور ترقی یافتہ کیوں نہ ہو جائے اور چاہے آیندہ ہماری زبان اور زیادہ نازک اور دقیق مطالب کی مخزن کیوں نہ ہو جائے۔ ہم ابتدائی زمانہ کی ادبی کوششوں کی احسان مندی سے کبھی سبکدوش نہ ہوسکیں گے۔ فقط

نصیر الدین ہاشمی



# تعلیم بالغان کی ایک اسکیم

(از مولوی منظر الرحمٰن صاحب بچھرایونی)



چند سال تعلیم بالغان کے کام کا عملی تجربہ کرنے اور اس سلسلہ میں تھوڑا بہت مطالعہ کرنے کے بعد جو ضروری اصلاحات اور تجاویز سمجھ میں آئی ہیں وہ اس مختصر مضمون میں جمع کر دی گئی ہیں۔ تاکہ ملک کی بڑی انجمنیں، سرکاری محکمے اور تعلیم بالغان کا کام کرنے والے مدرس، منتظمین کے گوش گزار ہو سکیں اور اگر کوئی صاحب کسی ایک چیز بھی توجہ فرما کر اصلاح یا تجربہ کر سکیں تو دوسرے کارکنان کے لئے مشعلِ ہدایت بن جائیں۔

اس میں دو قسم کے قابلِ توجہ مضامین ہیں۔ اسلئے اُن کی فہرست علیحدہ علیحدہ پیش کی جاتی ہے تاکہ ساری اسکیم پر غور کرنے کا اگر وقت اور موقع نہ ہو تو صرف اپنے متعلقہ مضامین پر پوری توجہ دی جا سکے۔

### انجمنوں اور سرکاری عہدہ داروں کی توجہ کے مضامین

۱۔ تعلیم بالغان کی ضرورت اور ہماری انجمنوں کا فرض۔
۲۔ اُستادوں کی ٹریننگ۔
۳۔ بالغوں کے اخبارات۔
۴۔ اخبارات میں تعلیم بالغان کے لئے مستقل عنوان۔
۵۔ مدت تعلیم مقرر کرنا مفید نہیں۔
۶۔ حلقے بنائے جائیں۔

### مدرسین و منتظمین کی توجہ کے مضامین

۱۔ تعلیم بالغان کی ضرورت اور ہماری انجمنوں کا فرض۔
۲۔ پروپیگنڈا۔
۳۔ طریقِ تعلیم۔
۴۔ تعلیمی مرکز۔
۵۔ نصابِ تعلیم۔
۶۔ امتحانات، انعامات، اور سندیں۔

اس مضمون کو چند تجربہ کار ماہرینِ تعلیم نے بغور ملاحظہ کیا ہے اور بالغ کی ضروریات و استعداد کو ملحوظ رکھتے ہوئے نصاب وغیرہ کی اصلاح کی ہے، اس لئے شاید یہ کاوش اس قابل ہو گئی ہے کہ دوسرے لوگ اپنا کچھ وقت اس کے مطالعہ اور غور و خوض میں صرف کر سکیں۔

منظر الرحمٰن۔

**ہندوستان کی مردم شماری اور جہالت**

ہمارا ملک (ہندوستان) آبادی کے لحاظ سے دنیا بھر کے ملکوں سے بلند مرتبہ ہے لیکن ابتدائی تعلیم، ثانوی اور اعلیٰ تعلیم کے لحاظ سے آخری اور بدترین درجہ رکھتا ہے۔ حرف شناسوں کی تعداد ہماری وسیع آبادی میں بہت ہی کم ہے۔

شعبۂ تعلیم امریکہ کے بلیٹن نمبر ۲۹ سنہ ۱۹۲۹ء میں دُنیا کے ۶۸ ممالک قرار دے کر انھیں دس حصوں میں خواندگی کا صحیح اندازہ کرنے کے لئے تقسیم کیا گیا، اس فہرست میں اوّل درجہ کے ممالک وہ ہیں کہ جن میں حرف شناسوں کی تعداد ۹۰ اور ۱۰۰ کے درمیان ہے۔ چنانچہ انگلستان اور جاپان کے دونوں ممالک اوّل درجہ میں ہیں۔ برخلاف اس کے ہندوستان جو ان دونوں ممالک سے مردم شماری میں کہیں زائد ہے، لیکن ہندوستان کا حرف شناسوں کے اعتبار سے دسواں یعنی سب سے آخری نمبر ہے۔ جس کے معنی یہ ہوئے کہ حرف شناسوں کی تعداد ہندوستان میں دس فی صدی سے بھی کم ہے۔

**جاپان کی قابل تقلید ترقی**

پچاس ساٹھ سال قبل جاپان کی تعلیمی حالت ہندوستان کی تعلیمی حالت سے زیادہ بہتر نہ تھی لیکن اُس ملک کے لوگوں نے جہالت مٹانے اور تعلیم کو عام کرنے کا تہیہ کیا اور حکومت نے، باہمی انجمنوں نے، جان توڑ کوشش کی جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اب وہاں ایک ہزار آدمیوں میں صرف چار آدمی ناخواندہ ہیں۔ اُن کے یہاں سنہ ۱۹۲۲ء میں ۹۹ فیصدی بچے اسکولوں میں پہونچ چکے ہیں۔

ہماری یہ تعلیمی پستی آج پیدا نہیں ہوئی بلکہ سالہا سال سے ہے اور اس کے احساس کو بھی کافی زمانہ گزر چکا ہے۔ اُس کی مدافعت کے لئے بھی تدابیر کرتے ہوئے کم وبیش ساٹھ ستر سال گزر گئے لیکن اس سارے عرصہ میں جو ترقی ہو سکی ہے اُس کا نتیجہ صرف یہ ہے کہ سنہ ۱۸۸۱ء میں ہمارے خواندوں کی تعداد ۳،۵ فی صدی یا ۳۵ فی ہزار تھی، اور سنہ ۱۹۳۱ء میں ہندوستان کے خواندوں کی تعداد ۸،۰ یا ۸۰ فی ہزار تک پہونچی۔

مندرجہ بالا پچاس سال کے اعداد وشمار سے معلوم ہوتا ہے کہ ہمارے ملک نے پچاس سال میں ۳،۵ سے ۸ فی صدی تک ترقی کی ہے یعنی ہر دس سال میں صرف ایک فی صدی سے بھی کم خواندہ بنائے جا سکے۔ اور مجموعی طور پر دیکھا جائے تو ۹۲ فی صدی جاہل ہندوستان میں موجود ہیں۔

جبکہ ہندوستان سے بہت چھوٹے دوسرے ممالک میں ۹۲ فی صدی سے زائد خواندہ ہوتے ہیں۔

پُرانے زمانہ میں اشاعت تعلیم کا کام رعایا خود اپنے طور پر اور پوری ذمہ داری سے کرتی تھی۔ ہر مسجد اور مکان میں ایک مختصر مدرسہ ضرور ہوتا تھا جس کی کفالت اس کے قرب و جوار کے لوگ اپنے پر فرض سمجھتے تھے، اِن کے علاوہ ثانوی اور اعلیٰ تعلیم کے لئے جو مدرسے تھے اُن کے مصارف اوقاف، اُمراء اور والیانِ ملک پورے کرتے تھے۔ طلباء کے لئے وظائف، کھانے، کپڑے کی ذمہ داری صاحب استطاعت کرتے رہتے تھے۔ فارغ طلباء کی قدر و منزلت ہوتی تھی اُن کیلئے تمام بڑے عہدے اور کام کھُلے ہوئے تھے جن پر وہ اپنی استعداد و ذہانت کے موافق ترقی کر کے پہونچتے اور قوم و ملک کی خدمت کرتے تھے۔ یہ تعلیمی نظام دوسرے دیہاتی نظاموں کی طرح مکمل اور رائج تھا جس کی تعریف ڈاکٹر لائٹنر پنجاب کے مشہور تعلیمی افسر نے کی ہے کہ:۔

> "ہندوستان کے ہر گاؤں کا نظام مکمل تھا جس طرح ہر گاؤں میں ایک مکھیا یا سردار معاملات طے کرنے کے لئے، ایک محاسب حسابات لکھنے کے لئے، ایک نگراں چور لٹیروں اور ڈکیتیوں سے حفاظت اور اُن کی سُراغرسانی کے لئے رعایا کی طرف سے نسلاً بعد نسلٍ چلا آتا تھا۔ اسی طرح ایک میاں جی، یا پنڈت بھی بچوں کو پڑھانے کے لئے مقرر ہوتا تھا۔"

یہی سبب تھا کہ ہماری تعلیم ضروریاتِ زندگی کے مطابق تھی اور ہر امیر و غریب کا بچہ اپنے قریبی مکتب میں پڑھ لیتا تھا۔ بچوں کے پڑھانے کا مشغلہ اچھے باحیثیت لوگ اختیار کر لیتے تھے۔

لیکن جب مواضعات کا نظام ٹوٹا تو اسی کے ساتھ دیہاتی مکاتب بھی ختم ہو گئے۔ اور اُس کی بجائے موجودہ تعلیمی پالیسی نے دیسی نظام تعلیم، جس کو عوام اپنی خوشی سے چلاتے تھے، توڑ کر اُس کی جگہ ایک بے جان اور غیر موزوں نظام قائم کر دیا، جو محض ضوابط سے جکڑا ہوا ہے اور پُرانے نظام کی سی سہولتیں، کثرتِ مکاتب، مفت تعلیم، کامیاب طلباء کے لئے ترقی کی راہیں، بڑے عہدے اور تنخواہیں میسر نہ ہونے کے باعث تعلیمی ترقی کی رفتار بہت ہی سست ہو گئی۔

جس کا ادنیٰ ثبوت یہ ہے کہ جن ریاستوں یا صوبوں میں اب بھی پہلے زمانے کی طرح گھروں پر مکاتب کا رواج ہے یا ہر بچہ کو پڑھانا ثواب سمجھا جاتا ہے، وہاں خواندوں کی تعداد دوسرے صوبوں اور ریاستوں کی بہ نسبت کہیں زیادہ ہے۔

**جہالت ہماری دوسری ترقیوں میں بھی مانع ہے**

ہماری اس عام جہالت ہی کا سبب ہے کہ صنعت، تجارت، مذہب، تمدن اور معاشرت میں ہم دوسرے ممالک سے پیچھے ہوتے چلے جا رہے ہیں۔ ہندوستان ہی میں کتنی چیزوں میں تعلیم یافتہ ہونا لازمی و ضروری ہو گیا ہے۔ لیکن ہم اپنی تعلیمی کمی کی وجہ سے بڑی تعداد میں نہ شرکت کر سکتے ہیں اور نہ اُس چیز کو رائج کر سکتے ہیں، جس کے معنی یہ ہوئے کہ صرف ایک تعلیمی پستی کی بدولت ہمارے ہر شعبۂ زندگی میں کوئی ترقی نہ ہو سکے گی۔

اسی طرح ایک جاہل آدمی جو خود علم کے فوائد اور وسعتوں سے واقف نہیں کس حد تک اپنے بچہ کو تعلیم سے دلچسپی پیدا کرا سکتا ہے اور کیا اُس سے یہ توقع ہو سکتی ہے کہ وہ بچہ کے رجحانِ طبع اور دلچسپی کے مطابق تعلیم و ترقی پر لگا سکے گا۔ جس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ ایک بڑی تعداد میں بہت کم بچے ایسے نکلتے ہیں کہ جو پڑھنا شروع کر کے تکمیل کر سکیں اور کامیاب رہیں۔ اگر پڑھے لکھے بالغوں کی تعداد بڑھ جائے تو اُن کے بچوں کی ابتدائی تعلیم کی تعداد جاہل بالغوں کے بچوں سے کئی گنی زیادہ ہو جائے گی۔ اس طرح تعلیم بالغان کی تحریک ابتدائی اور ثانوی تعلیم کے لئے بھی ممد و معاون ہو گی۔

تعلیم بالغان کی تحریک کو رائج اور ہر دلعزیز بنانے کے سلسلہ میں صوبجاتی حکومتوں نے جو کچھ حصہ لیا ہے اُس سے تو خاطر خواہ فائدہ نہیں پہونچا۔ اعداد و شمار، رپورٹیں، دفتری کاغذات بہت مکمل ملیں گے لیکن ٹھوس اور قائم رہنے والا کام اور حقیقی طور پر تعلیم سے دلچسپی پیدا کرا دینے کا کام بہت کم اور ناقابل اطمینان ہوا ہے۔

اس لئے اس کام کو ایجوکیشنل کانفرنس وغیرہ جیسی انجمنوں کو اپنے ہاتھ میں لینا چاہئے اور پوری توجہ، انہماک اور زیادہ سے زیادہ صرف سے یہ کام کرنا چاہئے تاکہ جاپان کی طرح پچاس ساٹھ سال بعد ہماری باہمی انجمنوں، حکومت اور عوام کی محنتوں کا یہ نتیجہ نکلے کہ ایک ہزار آدمیوں میں صرف چار آدمی ناخواندہ رہیں اور ۹۹ فی صدی بچے اسکولوں میں پہونچ جائیں۔

**اُستادوں کی ٹریننگ**

بالغوں کا اسکول قائم کرنے سے پہلے ضرورت اس کی ہے کہ اس کام کیلئے خاص طور پر اُستادوں کو تیار کیا جائے۔ جس طرح بچوں کی تعلیم میں اُستاد کی ذاتی صلاحیتوں اور خوبیوں کا ہونا بہتر نصاب سے زیادہ ضروری اور مفید ہے، اُس سے کہیں زیادہ بالغوں

کے مدرسوں کے لئے منکسر مزاج، گھل مل جانے والے، جذبۂ خدمت رکھنے والے، اپنے سے مانوس کرنے والے آدمیوں کی ضرورت ہے۔ جنھیں یہ سکھایا جائے کہ محض قصے و پہیلی اور اس طرح کی دوسری چیزیں مدرسے کے وقت سے پہلے وہ جمع کرسکیں جو بالغ طلباء کی دلچسپی اور مصروفیت کا سبب بن سکیں۔ اُن میں سے ہر بات وہ پوری طرح یاد و ذہن نشیں کرکے مدرسہ سے اُٹھنا چاہیں اور بغیر اس کے بالغ طلباء اپنے وقت کا زیاں محسوس کریں۔ یہ بات پیدا کرا دینے کے بعد آپ خواہ زبانی تعلیم دیں یا کتابی، اُس کا خاطر خواہ نتیجہ حاصل ہوگا۔

بچوں کے اسکول کی طرح کتاب لکھا پڑھا دینے والے اُستاد، بالغوں میں نہ اپنے سے لگاؤ پیدا کرسکتے ہیں، نہ وہ باتیں اُن کے پیش نظر ہوتی ہیں جو بالغ طلباء کی روزمرہ زندگی میں شامل اور مفید ہوں، نہ وہ اُن میں شوقِ مقابلہ و اُمنگ پیدا کرا سکتے ہیں، اس لئے کہ بچہ اور بالغ کی خواہشات مختلف ہوتی ہیں اور اگر طریق کار ایک ہی ہو تو بالغ طلباء کے لئے عدم توجہی کا باعث بن جاتا ہے۔

آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کے اکتالیسویں اجلاس کے موقع پر آنریبل جسٹس ڈاکٹر شاہ محمد سلیمان مرحوم نے اپنے خطبۂ صدارت میں تعلیم بالغان پر مبسوط بحث فرمائی ہے لیکن سب سے زیادہ زور اساتذہ کی ٹریننگ پر دیا ہے۔ ممدوح تحریر فرماتے ہیں کہ:۔

"انگلستان کے تجربے یہاں صرف کئے جانے چاہئیں، اور خود اُن معلموں کی تعلیم پر زور دینا چاہئے جو بالغین کی تعلیم کے لئے مقرر کئے جائیں۔"

———×———

یہ کام صوبجاتی حکومتوں اور ریاستوں کے کرنے کا ہے اگر وہ خود پیش قدمی نہ کریں تو کانفرنس کو چاہئے کہ مسلم یونیورسٹی کے ٹریننگ کالج، استادوں کے مدرسہ جامعہ اور دوسری ایسی درسگاہوں میں کوشش کرے کہ بالغوں کے اُستادوں کے لئے بھی کوئی درجہ کھول دیا جائے۔ تاکہ تعلیم بالغان کے کام میں وسعت و سہولت پیدا ہو سکے۔

**بالغوں کے اخبارات**

اس تحریک کو رائج ہونے اور تجربہ کے دوران میں ضرورت محسوس ہوئی کہ بالغوں کے مذاق اور دلچسپی کے مطابق اُن کی تعلیمی استعداد کو پیش نظر رکھتے ہوئے رسالے یا اخبار ہفتہ وار، پندرہ روزہ پرچے شائع کئے جائیں۔ چنانچہ اس طرح کے چند

پرچے دہلی، لاہور، بمبئی سے شائع ہوتے ہیں۔

لیکن تعلیم بالغان کا کام کچھ اس طرح کے مختلف الخیال لوگوں میں کرنا پڑتا ہے جن کے لئے ایک اصول یا ایک طریق کار ہر جگہ کارآمد و مفید ثابت نہیں ہوتا۔ اسی لئے اُن میں سے کوئی پرچہ بھی ایسا نہیں کہ سارے ہندوستان کے بالغوں کی ضروریات و دلچسپی کا احاطہ کر سکے۔ اس لئے کہ بعض مقامات پر محض کاشتکار، دیہات کے مزدور مدرسوں میں آتے ہیں۔ بعض مدرسے محض ملوں کے مزدوروں اور کاریگروں سے آباد ہیں۔ کہیں آپ مذہبی اور رواجی پابندی کی دلچسپی پائیں گے۔ کسی مدرسہ کے طلباء میں نئی ایجادات، فیشن، نیم انگریزی بولی کا شوق طاری ہوگا۔

ان اختلافات کو پیش نظر رکھتے ہوئے یہ ناممکن ہے کہ ایک پرچہ میں ساری صفات اور ہر طبقہ و ہر گروہ کی دلچسپی کا سامان مہیا کر دیا جائے، اس لئے صرف یہ کوشش کی جا سکتی ہے کہ موجودہ شائع ہونے والے پرچوں میں جس قسم کی کمی ہو، اُس طرح کا ایک رسالہ شائع کیا جائے اور یہ کام ایجوکیشنل کانفرنس، انجمن ترقی اردو ہند، انجمن حمایت اسلام، جیسی بڑی انجمنوں یا سرکاری محکموں کے کرنے کا ہے۔

اس طرح اگر ہر ایک انجمن اور صوبہ کے محکمۂ توسیع تعلیم نے انفرادی طور پر توجہ کی تو اخبار و رسائل کی تعداد بھی زیادہ ہو جائے گی اور ہر مذاق و طبقہ کی ضروریات بھی پوری ہو جائیں گی۔

**اخبارات میں تعلیم بالغان کے لئے مستقل عنوان** تعلیم یافتہ طبقہ کو تعلیم بالغان کی ضرورت اور اہمیت پر متوجہ کرنے کے لئے مسلسل کوشش کی ضرورت ہے جس کے لئے چند صفحات رسالہ ''ہماری زبان'' دہلی۔ ''کانفرنس گزٹ'' علی گڑھ۔ ''ہمدردانِ جامعہ'' دہلی اور اس طرح کے دوسرے پرچوں میں مخصوص ہو جانے چاہئیں۔ جن میں مفید مضامین، تصاویر، کارٹون، نظموں، صوبوں اور ریاستوں کی رپورٹوں اور اعداد و شمار کے ذریعہ اپنے ناظرین کو اس تحریک میں زیادہ سے زیادہ حصہ لینے کی دعوت و ترغیب دی جائے۔

ان ہی صفحات میں اپنے حلقوں اور مدارس شبینہ کی رپورٹیں، طریق کار اور کارکنان کیلئے مفید ہدایات اور ترغیبی مضامین برابر شائع کئے جاتے رہیں، تاکہ ہر کارکن دوسرے کارکن کے تجربات سے فائدہ حاصل کر سکے اور اُن میں اپنے کام کو دوسرے سے بہتر پیش کرنے کی خواہش و اُمنگ

پیدا ہو۔ یا ان لوگوں کے کام کی تعریف اخبار میں شائع ہو اُس سے اُنھیں اپنی محنت کا صلہ وصول ہونے سے مسرت اور حوصلہ افزائی ہو سکے۔

اس طرح "کانفرنس گزٹ" وغیرہ کے تمام ناظرین تعلیم بالغان کے متعلق کانفرنس اور انجمنوں کی کوششوں، کاوشوں اور اس راہ کی دقتوں، دشواریوں اور تدریجی ترقی سے بڑی تفصیل سے واقف رہیں گے۔ اور کانفرنس وغیرہ سے ہمدردی روز بروز بڑھتی رہے گی۔ ممکن ہے کہ کانفرنس کی اپیل اور فرمائش پر تعلیم یافتہ طبقہ میں تعلیم بالغان کی طرف خاص توجہ اور رُجحان پیدا ہو جائے۔

## مقامی انجمنوں کی امداد سے مدرسے جاری ہونا چاہئیں

بالغ مبتدی چونکہ طلب علم نہیں رکھتے، اور علم کے مفاد سے ناواقف ہوتے ہیں۔ اس لئے ہر نئی چیز سے وہ گھبراتے اور ڈرتے ہیں۔ اگر آپ کسی محکمہ کی جانب سے کوئی مدرسہ قائم کر دیں تو اُس میں آدمی خوشی سے خود نہیں آتے، کارکنان پر پورا بھروسہ نہیں کرتے۔ مدرس یا کارکن کے صرف مخصوص آدمی آتے ہیں۔ لیکن اگر مقامی انجمنوں کے مقاصد میں یہ تحریک بھی شامل کرالی جائے یا علٰحدہ تعلیم بالغان کے مقصد کے ماتحت کوئی انجمن بنا کر اس میں مقامی دوسری (پہلے سے قائم شدہ) انجمنوں تعلیم یافتہ حضرات اور با اثر پارٹیوں کو شریک کر لیا جائے تو اُن شرکا کے اثر، تعارف، اعتبار اور اُن لوگوں کے سمجھانے سے جلد اور زیادہ تعداد میں لوگ مدرسہ آجاتے ہیں۔

اس طرح تعلیم بالغان کا خیال اور یہ تحریک تمام بستی میں تھوڑا بہت اثر کرتی رہتی ہے۔ کارکنان کو تعلیم یافتہ اور با اثر لوگوں سے مدد ملتی ہے اور اُن کی نگرانی کا بھی خیال رہتا ہے۔ انجمنوں کے کارکنان یا دوسرے تعلیم یافتہ حضرات میں ایسے دو ایک آدمی بھی مل جاتے ہیں جو اس تحریک سے واقعی دلچسپی رکھتے ہوں۔ اور اس سلسلہ میں اُن کی معلومات اور نگرانی مدرسوں کے لئے بڑی نعمت ہو جاتی ہے۔

اس طرح رفتہ رفتہ مدرسہ کو بستی والے جاہل اور تعلیم یافتہ دونوں اپنے لئے مفید اور ضروری چیز سمجھنے لگتے ہیں اور کچھ دنوں بعد اس چیز سے ایک لگاؤ پیدا ہو جاتا ہے۔ اور تھوڑی بہت توجہ اس کے استحکام اور ترقی پر کرتے ہی رہتے ہیں۔ بخلاف اس کے اگر یہ تحریک محض محکمہ یا مدرس کی ذمہ داری پر چلائی جائے تو مدرس اور محکمہ کا کام سمجھ کر بستی کے عام لوگوں کو مدرسہ کی طرف کوئی خاص توجہ و دلچسپی نہیں رہتی۔

**پُروپگنڈا** کسی بستی میں تعلیم بالغان کو رائج کرنے اور مقبول و ہر دلعزیز بنانے کے لئے مسلسل پُروپگنڈے کی ضرورت ہوتی ہے۔ اور اس میں ناخواندہ و تعلیم یافتہ دونوں کی دلچسپی اور توجہ حاصل کرنیکا لحاظ رکھنا ضروری ہے۔

تعلیم یافتہ طبقہ میں پروپگنڈا کرنے سے یہ فائدہ ہوگا کہ وہ لوگ آپ کے کاموں اور ضروریات سے باخبر رہیں گے۔ اپنے مفید مشوروں اور مالی امداد سے ہمدردی کریں گے، اُن کے ذریعہ ضلع میں جو محکمے اس طرح کے کام کر رہے ہیں اُن سے تعلقات پیدا ہوں گے، اُن کے تجربات اور امداد سے کارکنان کو فائدہ پہونچے گا۔ اور سب سے بڑا فائدہ یہ ہوگا کہ ان لوگوں کی دلچسپی کو دیکھ کر، اُن کی تاکید اور اثر سے بالغ طالب علم زیادہ آسانی سے آپکے مدرسہ میں آئیں گے۔

اسی طرح ناخواندہ لوگوں کو آپ کے پروپگنڈے سے اپنے جیسے دوسرے ناخواندہ بھائیوں کو ترقی کرتے ہوئے دیکھ کر ترغیب و تحریص ہوگی۔ تعلیم ضروری و مفید نظر آنے لگے گی۔ اور پڑھنا، لکھنا سیکھنا آسان دیکھ کر خود بھی شرکت کی خواہش پیدا ہوگی۔ نیز جو لوگ سیکھ رہے ہوں گے اُنکی حوصلہ افزائی ہوگی۔ وہ زیادہ جوش کے ساتھ اپنا کام کرنے لگیں گے۔

تعلیم بالغان کے لئے مندرجہ ذیل شکلوں میں پُروپگنڈا کیا جا سکتا ہے:۔

۱۔ **جلوس**۔ جھنڈوں پر مختصر ترغیبی جملے ہوں، تعلیمی کتبات (مرتبہ تعلیم و ترقی جامعہ)، باتصویر پوسٹر، نعرہ، نظم خوانی کے ساتھ ہر جلسہ وغیرہ کے اعلان کے لئے جلوس نکالا جائے۔ جس میں مقامی اسکول اور مدرسوں کے اساتذہ و طلباء کو خاص طور پر شریک کیا جائے۔ ممکن ہو تو چوراہوں پر تقریروں کے ذریعہ اپنے کام کی مختصر تفصیل اور مدارس شبینہ و تعلیمی مرکز کی جائے وقوع اور اوقات وغیرہ کا اعلان کر دیا جائے۔

۲۔ **جلسے**۔ مختلف عنوانات سے مثلاً سالانہ جلسہ، تقسیم انعامات کا جلسہ، عیدین، سیرۃ النبی صلعم، سال میں بہت سے اجتماع و جلسے چھوٹے بڑے پیمانہ پر ہوتے رہنا چاہئیں۔ جن میں سامان و مختلف دلچسپیاں جمع کی جائیں، مندرجہ ذیل خاکہ سے صحیح اندازہ ہو سکے گا:۔

(۱) سالانہ جلسہ ــ جس میں مقامی قرب و جوار کی مصنوعات، خاص خاص پیداوار اور ان کے مختصر حالات، (ضروری) میجک لالٹین کا فلم، اسکاؤٹنگ کے کھیل، کبڈی، کشتی، لکڑی وغیرہ کے مقابلے،

آپ کا نصاب تعلیم، تعلیمی مرکز کا سامان، نظم خوانی، مکالمہ، ڈرامہ، طلباء بالغان کے لکھے ہوئے کتبات، کی نمائش کے علاوہ فہرست تقسیم انعامات و اسناد، اور اپنی سالانہ تدریجی ترقی کے مختلف شکلوں کے گراف، نقشے، مقامی لائبریری کی کتابوں کو پیش کیا جائے۔

نوٹ:۔ تمام تقریروں، کتبات، نظم خوانی، طلباء کے لکھے کتبات میں تعلیم بالغان سے متعلق ترغیبی عبارتیں ہونی چاہئیں۔

(۲) ششماہی جلسہ (مئی، دسمبر)۔ جس میں نتائج امتحانات، فہرست تقسیم انعامات، تعلیمی مرکز کا سامان، تدریجی ترقی کے گراف و نقشے، ترغیبی پوسٹر، تعلیمی کتبات، تقاریر، نظم خوانی، ورزشی مقابلے وغیرہ کا اہتمام کیا جائے۔

(۳) سہ ماہی جلسہ (اپریل، جولائی، ستمبر، نومبر)۔ جس میں کسی مذہبی تیوہار کی اہمیت و تفصیل پر تقاریر، نظم خوانی، سامان تعلیمی مرکز، تدریجی ترقی کے گراف، طلباء کے کتبات۔

---

جلسوں کا پروگرام نمائشوں کی ترتیب مقامی ضروریات کے لحاظ اور طلباء و اساتذہ کے مشورہ سے طے ہونا چاہئے۔ مصنوعات، زراعتی سامان، میجک لالٹین وغیرہ کے حصول کے لئے ضلع کے محکمہ کو مسدھار، محکمہ حفظان صحت، محکمہ زراعت، محکمہ تعلیم سے مدد لینی چاہئے۔

۳۔ **مذہبی تیوہاروں کے اجتماع۔** عیدیں، عشرہ محرم، ہندو میلوں، عرسوں اور ایسے دوسرے مقامی اجتماع کے زمانہ میں کسی اچھے مجمع کی جگہ پر پوسٹر اور ترغیبی کتبات وغیرہ لگائے جائیں۔ ایک تختہ سیاہ پر آپ کے مدرسہ و تعلیمی مرکز کا پتہ، طلباء کی تعداد، اوقات مدرسہ وغیرہ واضح طور پر لکھے ہوں۔

۴۔ **تختۂ سیاہ۔** کسی عام گزرگاہ یا بازار کے چوراہے پر ایک تختۂ سیاہ لگایا جائے۔ جس پر روزانہ چاک سے نئی عبارتیں لکھی جایا کریں۔ جس میں تعلیم حاصل کرنے والوں کو ترغیب، کتب خانہ بالغان کی کتابوں اور اخبارات و رسائل کے نام، نتیجہ امتحانات، فہرست تقسیم انعامات، مدرسہ کی ماہانہ رپورٹ، نقل معائنہ جات وغیرہ درج ہوتے رہیں۔

۵۔ **ماہر تعلیم کو دعوت نامہ۔** قرب و جوار کے تعلیم سے دلچسپی رکھنے والے حضرات اور ضلع کے دوسرے تعلیم بالغان کا کام کرنے والے افسروں کو کبھی کبھی اپنے مدرسے دکھانے چاہئیں۔ اور ان کی

تشریف آوری کے سلسلہ میں کوئی عام جلسہ ہونا چاہئے کہ جس میں آپ کے کام پر وہ اظہار خیال کر سکیں۔ اور بستی کے لوگوں کو آپ کے کام کی تصدیق و وقعت ہو۔ آپ کے کارکنان اور طلباء کی ہمت افزائی و دلجوئی ہو۔ اُن کے معائنوں کی نقلیں تعلیم یافتہ طبقہ میں تقسیم کیجا سکیں تو بہتر ہے۔

۶۔ **تعلیمی ہفتہ منانا۔** سال میں صرف ایک ہفتہ (لیکن مسلسل) مندرجہ ذیل کام کروائیے:۔

(۱) اپنی انجمن کے ہمدرد بنائے جائیں۔ جو مالی امداد یا کم از کم طلباء کے داخلہ میں امداد کریں۔

(۲) ممکن ہو تو ناخواندہ، نیم خواندہ اشخاص کے گھر گھر پھر کر فہرست مرتب کی جائے۔ اس کام میں مدرسوں کے مدرسین اور طلباء بھی شرکت کر سکیں گے۔

(۳) محلے وار یا قوم وار گشت، جلوس، جلسے کئے جائیں۔

---

پروپگنڈے کے اس مفصل پروگرام میں سے جتنا جس جگہ ہو سکے وہ بہتر ہے لیکن تحریک کو عام کرنے اور کامیاب بنانے کے لئے اس طرح کے پروگرام جلد جلد مرتب ہوتے رہنا چاہئیں اور اس پر زیادہ سے زیادہ صرف تحریک کے لئے بنیادی مفاد و استحکام کا باعث ہوگا۔

**مدتِ تعلیم مقرر کرنا مفید نہیں**

تعلیم بالغان کا کام بہت ہی صبر آزما قسم کا کام ہے۔ بچوں کے اسکول کی طرح اس کا نتیجہ نہیں نکالا جا سکتا کہ سال بھر میں سو طالب علم داخل ہوئے اور اُن میں سے پچھتر کامیاب ہو گئے۔ اس لئے کہ طلباء کے سرپرست کو پڑھانے کا شوق پیدا ہو جاتا ہے اور تعلیم کا فائدہ مند ہونا اُس کے ذہن نشین ہوتا ہے۔ طالب علم کے پیشِ نظر دوسرے تعلیم یافتہ لوگوں کی کامیابی اور بہتر زندگی ہوتی ہے جس کے باعث وہ خود بھی توجہ اور پابندی سے کام کرتا ہے۔ ایک اسکول کا طالبِ علم صرف تعلیم کو اپنا مقصدِ زندگی سمجھتا ہے۔ سماجی، گھریلو اور کمائی کی ذمہ داریوں سے آزاد ہوتا ہے۔ اس لئے اُسے کام کرنے کا وقت زیادہ ملتا ہے اور تمام تر توجہ صرف پڑھنے پر ہوتی ہے۔

برعکس اس کے بالغ مبتدی بالعموم کاروباری زندگی میں مبتلا ہوتا ہے جس سے اُس کا اور اُس کے متعلقین کے پیٹ پالنے اور تن ڈھکنے کا واسطہ ہوتا ہے۔ ایسی حالت میں وقت کا بڑا حصہ اسی تگ و دو میں صرف ہو جاتا ہے۔ پھر اس کی سماجی اور گھریلو مصروفیتیں تھوڑا بہت وقت

لے لیتی ہیں۔ بمشکل دو گھنٹہ رات کو اُس کے پڑھنے کے مل جاتے ہیں۔ وہ بھی اس حالت میں کہ تمام دن کا تھکا ماندہ اور خستہ ہوتا ہے، اِس کے علاوہ نہ اُس کو اپنی عمر کے باعث اس کا یقین ہوتا ہے کہ مجھے لکھنا پڑھنا آسکتا ہے۔ نہ یہ پڑھنے لکھنے کو اپنے کاروبار کی طرح اپنے کرنے کا کام اور ضروریاتِ زندگی میں شامل سمجھتا ہے، نہ اُس کے پیشِ نظر اُس ہی جیسے اُس کے دوسرے بھائیوں کی مثالیں ہوتی ہیں جن سے تعلیم کے فوائد اور تعلیم یافتہ آدمی کی بہتری و برتری کا احساس و یقین ہو۔

ان حالات میں کسی غریب جاہل کو پڑھانے سے پہلے اُس کو متوجہ کرنے، پابند کرنے، اُسے تعلیم حاصل کرنے کا یقین و توق پیدا کرانے میں بڑی مدت صرف ہو جاتی ہے اور جب وہ پڑھنا شروع کر بھی دے تو سال میں اپنی دوسری ضروریات و مصروفیتوں میں دس دس پندرہ پندرہ دن کر کے تقریباً تین مہینے نکل جاتے ہیں۔ بالخصوص کاشتکاری پیشہ بالغ کو ہر فصل کے شروع میں زمین کی تیاری اور بوائی کے موقع پر پندرہ بیس روز، ہر فصل کی کٹائی کے موقع پر اور پیداوار گھر تک پہونچانے کے لئے پندرہ بیس روز، شادیوں کے زمانہ میں مذہبی یا موسمی تیوہاروں کے سلسلہ میں بعض زمانے ایسے ہیں کہ مسلسل پندرہ بیس روز صرف کرنا ناگزیر ہوتے ہیں۔ یہ زمانے نکالنے کے بعد دو گھنٹہ یومیہ کی تعلیم مندرجہ بالا حالات میں کہ اُسے دلچسپی و یقین نہیں، کتنی تھوڑی مدت ہے۔

اس لئے نصابِ تعلیم کی مدت معیّن ہونا اور اُستاد کے لئے سال میں کوئی تعداد مقرر کرنا، لازمی طور پر اُستاد کو فرضی کارروائی پر مجبور کرتا ہے اور پھر اصل مقصد فوت ہو جاتا ہے اور اُستاد محض ضابطہ کی خانہ پُری کا عادی ہو جاتا ہے۔ ایسی صورت میں شوقین بالغ مبتدی بھی اُستاد کی پوری توجہ سے محروم ہو جاتے ہیں اور خاطر خواہ فائدہ حاصل نہیں کر سکتے۔

محکمۂ تعلیم کے ضوابط کی پابندی اصل مقصد کو فنا کر دیتی ہے اس لئے سب سے پہلے اس کی اصلاح کی ضرورت ہے، افسرانِ محکمہ بجائے تعداد، اوسط حاضری، مدتِ تعلیم، عمر وغیرہ پر توجہ دینے کے ان اُمور پر اپنی توجہ مبذول فرمائیں کہ طریقِ تعلیم کیا ہے؟ نصاب کیا ہے؟ مبتدی کو مزید تعلیم کی ضرورت ہی یا نہیں؟ تدریجی ترقی کر رہا ہے کہ نہیں؟۔ اس طرح کی چند چیزوں پر غور کرنا چاہئے۔ اور اُستاد پر کچھ بھروسہ ہونا ضروری ہے۔ اُستاد کو اپنے کام میں آزادی ہونی چاہئے تاکہ وہ اپنی محنت اور

طریق تعلیم کا نفع یا نقصان محسوس کر سکے۔ اور بجائے معائنہ کنندہ کی ہدایت کے اپنے تجربہ اور اپنی سمجھ سے نفع و نقصان کا اندازہ لگائے اور خود فیصلہ کرے کہ زیادہ موثر، پائدار اور نتیجہ خیز طریق تعلیم کیا ہے یا کیا ہونا چاہئے۔

**طریق تعلیم**

بالغ مبتدی کا بچوں کی طرح کتاب اور حروف تہجی سے ابتداء کرنے میں زیادہ وقت صرف ہوتا ہے۔ اور بالغ کی طبیعت ابتداہی سے اُلجھنے لگتی ہے اور اگر ابتداء میں اُسے دلچسپ اور سہل کام نظر نہیں آتا تو جلد وہ ہمت ہار دیتا ہے اور دل چھوڑ بیٹھتا ہے، پھر لاکھ آپ سمجھائیں وہ پڑھنے لکھنے کا ارادہ نہ کرے گا۔ جو کام بچّوں کے کرنے کے لئے مخصوص ہو گیا ہے وہ کام فطری طور پر بالغ کو کرنے میں تامّل و جھجک ہوتی ہے۔

اس کے لئے اوّل بالغوں کو ایک مقررہ جگہ پر جمع ہونے کی عادت پیدا کرانا چاہئے اور وہاں اُن کی دلچسپی اور ماحول کے لحاظ سے قصّے، خبریں سُنانے، گانے، صحت و صفائی اور عام معلومات پر تقریریں اور نظمیں، چٹکلے، لطیفے، پہیلیوں کا انتظام ہونا چاہئے جس میں مبتدیوں کو زیادہ سوچنے، سمجھنے اور بولنے کا موقع دیا جائے۔ جب اس اجتماع سے اُنھیں پوری دلچسپی ہو جائے گی اور آپ اُنھیں پڑھنے لکھنے کی خواہش پیدا کر دیں گے، تب درسی قسم کا کام بہت سہل ہو جائے گا۔ تھوڑے عرصہ میں زیادہ کام کر لیں گے۔ ان درسی تعلیم شروع کرنے والوں میں بہت کم بالغ طلباء ایسے ہوں گے جو بغیر تکمیل کئے درمیان سے کام چھوڑ بھاگیں۔

اس سلسلہ میں چند ملک کے اکابرین و مدبرین کی رائیں پیش کرنا مفید ہوگا۔ سر شیخ عبدالقادر کے، سی، ایس، آئی اپنے خطبۂ صدارت (آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس مدراس) میں تحریر فرماتے ہیں کہ پنجاب میں جن ماہرانِ فن نے اس مسئلہ پر غور کیا ہے وہ یہ مشورہ دیتے ہیں کہ:۔

> "بالغ عمر کے آدمیوں کے پڑھانے کے طریقے میں نوعمر لڑکوں کی تعلیم کے طریقوں کی محض نقل نہیں ہونی چاہئے بلکہ جہاں تک ہو سکے بالغوں کی تعلیم ایسی ہونی چاہئے کہ جن چیزوں سے اُنھیں دلچسپی ہو اور جو اُن کے کام آنے والی ہوں، اُن کے ذریعہ سے اُنھیں تعلیم دی جائے اور ہر ایک کو موقع دیا جائے کہ اپنے میلانِ طبع کے موافق اور اپنی پسند کی رفتار سے ترقی کرے۔ گویا ہر فرد کے لئے حتی الوسع ایسی تعلیم ہونی چاہئے جو اُس کے لئے موزوں ہو۔ اور اُستاد کا کام زیادہ تر شاگرد کی طبیعت میں شوق پیدا کرانا اور رہنمائی کرنا ہونا چاہئے۔"

ایک دوسری جگہ ڈاکٹر شاہ محمد سلیمان مرحوم اپنے خطبۂ صدارت (آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس اجمیر شریف) میں تحریر فرماتے ہیں کہ:۔

"بالغین کا طریق تعلیم کسی طور سے بچوں کی روشن تربیت کا مماثل نہیں ہو سکتا۔ حروف ہجا کی تعلیم بہت بعد از وقت بات ہوگی۔ اصل مقصد یہ ہونا چاہئے کہ محض کتاب خوانی کی بجائے وہ گہرہائے معلومات عامہ سے اپنے جیب و دامن بھرلے۔ مدارس بالغان کی وُسعت محدود نہ ہونا چاہئے اور صرف یہ مقصود نہ ہونا چاہئے کہ مزارعین میں نوشت وخواند کی مہارت پیدا ہو، اُس میں دیہی کھیل، دعوتیں، مواعظ، عام موضوع پر بے تکلف و دلچسپ مباحثے اور میجک لینٹرنوں کے تماشے بھی شامل رہنے چاہئیں۔

**حلقے بنائے جائیں** کسی ایک قصبہ میں مدرسہ شبینہ اور اُس کے ساتھ تعلیمی مرکز قائم کیا جائے۔ اس پر پورا صرف کیا جائے، اچھے استاد اور کارکن جمع کئے جائیں۔ اُس قصبہ کے قریب قریب کے دوسرے دیہات میں مختصر سامان اور ایک اُستاد کے ذریعہ چھوٹے پیمانہ پر تعلیمی مرکز اور مدرسہ شبینہ قائم کیا جائے۔ قصبہ کے کارکنان کی نگرانی میں یہ دیہات کے مدرسے رہیں۔ قصبہ کے مرکز سے حسب ضرورت ان دیہات میں سامان جاتا رہے۔ اس لئے کہ قصبہ کے لوگوں سے قریب کے دیہات میں برادری یا زمینداری وغیرہ کا تعلق ہوتا ہے۔ اس لئے وہاں کے لوگوں کو سمجھانے اور دلچسپی پیدا کرانے پر قصبہ کے لوگوں سے خاص طور پر امداد مل سکتی ہے۔

قصبہ اور دیہات کے مدرسوں کے مقابلوں، امتحانات اور جلسوں میں باہمی شرکت کرتے رہیں، تاکہ آپس میں ایک دوسرے کو مدد ملے۔

اس طرح کام زیادہ منظم اور اچھا ہو سکے گا۔ کچھ ہی دنوں بعد آپ کا یہ قصبہ کا حلقہ مرکزیت اور نمونہ کی حیثیت اختیار کرلے گا۔ دوسرے محکموں اور اداروں کو اسے دیکھ کر کام کرنے میں سہولت ہوگی اور اس کے نئے نئے تجربات سے فائدہ اُٹھا سکیں گے۔

یہی نہیں بلکہ قرب وجوار کے دوسرے قصبات میں بھی یہ تحریک اور طریق کار پہونچے گا اور اس طرح آپ کا کام پھیلتا اور وسیع حلقۂ آبادی کو گھیرتا جائے گا۔

لیکن صدر دفتر کو خاص طور پر اس مرکز کی ضروریات اور سہولتوں کو ملحوظ رکھنا چاہئے۔ بہت توجہ سے ہدایات، روپیہ، مکمل سامان، اچھے کارکن، مہیا کرتے رہنا چاہئے جس سے کارکنان میں

حوصلہ، جوشِ عمل، اور ذمہ داری کا احساس پیدا ہوتا رہے۔ اور اس کے بہتر و مفید نتائج مرتب ہو سکیں۔

مرکز کے لئے مقام کا انتخاب کثرتِ آبادی، تعلیم یافتہ طبقہ کی وسعت یا ضلع کے صدر مقام کے قرب کا لحاظ نہ کیا جائے، بلکہ جہاں بہتر کام کرنے والے، زیادہ پڑھنے والے، آپ کی تحریک سے دلچسپی لینے والے دستیاب ہو جائیں۔ اُس جگہ مرکز قائم ہونا چاہیئے۔

مقام کا انتخاب صدر دفتر کی سہولت اور رائے پر نہ ہونا چاہیئے بلکہ کارکنان اور مقامی ہمدردوں کی رائے پر ہونا چاہیئے۔ اس کی صحت کی جانچ اور اطمینان صدر دفتر پوری طرح کر لے۔

**تعلیمی مرکز** جس طرح بچوں کے اسکول کے ساتھ لائبریری، ریڈنگ روم اور انڈور گیمس ضروری سمجھے گئے ہیں اور دلچسپی و معلومات میں اضافہ کرتے ہیں۔ اسی طرح بالغوں کے مدرسہ کے لئے بھی کتب خانہ، دارالمطالعہ، اور تفریحی تعلیمی مشغلوں کا اہتمام و انتظام نہایت ضروری ہے۔

اس سے دو اہم فائدے ہیں۔ ایک یہ کہ ابتدا میں بالغ طلباء کو تعلیم بار نہیں ہوتی اور دلچسپ مشغلوں کے ذریعہ ان کو اجتماع اور پابندی کی غیر محسوس طریقہ پر عادت ہو سکتی ہے۔ دوسرا فائدہ یہ ہے کہ جو طلباء لکھنا پڑھنا سیکھ جائیں (یا وہ بالغ جو لکھنا پڑھنا جانتے ہیں لیکن مشق نہیں رکھتے) اُن کو تعلیم سے لگاؤ اور تعلق باقی رہے اور یہاں کی حاضری سے اُن کے لکھنے پڑھنے کی مشق، اور معلومات میں اضافہ ہوتا رہے۔ اپنی روزمرہ زندگی کی ضروریات میں جرءت، کام کا شوق اور اُمنگ بڑھتی رہے۔

ان مقاصد کے حصول کے لئے مندرجہ ذیل ذرائع ہو سکتے ہیں:۔

**۱۔ ورزشی مقابلے**۔ ۱۔ کشتی ۲۔ کبڈی ۳۔ گتکا ۴۔ لکڑی چلانا ۵۔ ابتدائی اسکاؤٹنگ۔

**۲۔ علمی مشغلے**۔ ۱۔ کتب خانہ بالغان (کتب مرتبہ تعلیم و ترقی جامعہ، حالی پبلشنگ ہاؤس وغیرہ) دارالمطالعہ۔ ۳۔ نظم خوانی۔ ۴۔ خوشخطی ۵۔ زبانی حساب ۶۔ تعلیمی تاش ۷۔ تعلیمی کھیل (کتاب مرتبہ مکتبہ جامعہ)

**۳۔ معلوماتِ عامہ*** ۱۔ تعلیمی اخبار قلمی ۲۔ تعلیمی کتابچے (جغرافیہ، ملکوں کی آبادی، حفظانِ صحت سے متعلق

* تعلیمی اخبار: ۔ ایک سادہ کاغذ پر دوسرے مطبوعہ اخبارات سے سُرخیاں، مختصر خبریں، تصاویر، نقشوں، کارٹون وغیرہ کو کاٹ کر چپکا دیا جائے۔ اور کوئی نظم، نصیحت، مختصر مضمون قلم سے لکھدی جائے۔ پرچہ کو دلچسپ اور دیدہ زیب بنانے پر خاص توجہ کی جائے۔ ہر ہفتہ یا پندرہ روز میں پابندی سے شائع ہو۔

۳- نقشے ۴- لیڈروں، بادشاہوں، مشہور شہروں، عمارات وغیرہ کی تصویریں (ان پر مختصر تقریر)

۴- تفریحی مشغلے — ۱- میجک لینٹرن فلم ۲- گراموفون ریکارڈس

لیکن ہر ہر مقام کی سہولت، ضروریات اور دلچسپی کے پیش نظر مقامی کارکنان کو اپنے مرکز کے لئے مشاغل کا انتخاب کرنا چاہئے۔

اگر کسی مدرسے میں نوجوانوں کی تعداد زیادہ ہو تو اُن کے لئے کبڈی، گتکا، لکڑی کے مقابلے خاص طور پر دلچسپی کا باعث ہوں گے۔ اسی کے ساتھ آپ ابتدائی اسکاؤٹنگ سکھا سکتے ہیں۔ جہاں میجک لالٹین اور گراموفون کا بندوبست ہو سکتا ہو، وہاں کے لئے تعلیمی فلم اور تعلیمی ریکارڈس بھی مفید و دلچسپ ہوں گے۔ جیسا کہ اُن کے ذریعہ صحت و صفائی والے بہت کچھ کام لے رہے ہیں۔ پنجاب میں محکمۂ توسیع تعلیم نے ان مقاصد کے لئے کچھ ریکارڈ اور فلم تیار کرائے ہیں۔

لیکن یہ کام اُستادوں کا ہے کہ وہ ہر مشغلہ کے بعد کوئی کام کی بات سُنا دیں یا تھوڑا بہت لکھنے پڑھنے کا کام کرا لیں۔

تعلیمی مرکز کے لئے صرف ایک مرتبہ سامان جمع کرنے اور ترتیب دینے پر صرف کرنا پڑیگا۔ پھر وہ سامان سالہا سال تعلیمی مرکز اور پروپگنڈے کے سلسلہ کی نمائش اور جلسوں جلوسوں کے کام آتا رہے گا۔

## نصابِ تعلیم

بالغوں میں تعلیم حاصل کرنے کے ضرورت مند ہمیں تین قسم کے ملتے ہیں :-

۱- ناخواندہ — جو بالکل لکھنا پڑھنا نہیں جانتے، یا تھوڑا لکھ پڑھ کر چھوڑے ہوئے زیادہ عرصہ گزر گیا اور اب مثل ناخواندہ کے ہو گئے ہیں۔

۲- نیم خواندہ — جنھیں حرُوف کی شناخت ہے لیکن مرکب الفاظ نہیں پڑھ سکتے۔

۳- خواندہ — پڑھ سکتے ہیں، لکھنے کی مشق نہیں یا لکھ سکتے ہیں، پڑھ نہیں سکتے۔ یا بمشکل کچھ نکال سکتے ہیں، لیکن لکھنے پڑھنے کی مشق نہیں ہے اور حساب وغیرہ نہ جاننے کی وجہ سے اپنی روزمرہ کی ضروریات پوری کرنے سے عاری ہیں۔ مشق اور خود اعتمادی نہ ہونے کے باعث اپنے کو پڑھے لکھوں میں شامل نہیں سمجھتے اور شرماتے ہیں۔

ان سب کے جُداگانہ نصاب، طریقِ تعلیم اور توجہ کی ضرورت ہوتی ہے۔ ان لوگوں میں مندرجہ ذیل استعداد پیدا کرا دینی چاہئے:۔

## ۱۔ ناخواندہ

| | | |
|---|---|---|
| (۱) اپنے دستخط کرنا۔ | | |
| (۲) حروف تہجی، مرکب چھوٹے جملے | لکھنا پڑھنا | بذریعہ نقل |
| (۳) گنتی پچاس تک | " " | |
| (۴) اوزان (سکہ، وزن، پیمائش کپڑا، زمین وغیرہ حسب ضرورت طالب علم | | زبانی |

## ۲۔ نیم خواندہ

| | | |
|---|---|---|
| (۱) مسلسل عبارت، نظم و نثر | لکھنا پڑھنا | بذریعہ املا |
| (۲) خط و کتابت یا کتاب کے عبارت | " | " |
| (۳) قرب و جوار کے حالات | " | خود لکھنا |
| (۴) ڈاکخانہ، محکمہ زراعت وغیرہ کے فارم بھرنے کی مشق | | |

(طلباء کی روزمرہ کی ضرورت کے مطابق فارموں کا انتخاب کرنا چاہئے)

| | | |
|---|---|---|
| (۵) گنتی سَو تک، پہاڑے، (ڈھونچا پونا وغیرہ) | لکھنا پڑھنا | زبانی یاد کرنا |
| (۶) جمع تفریق کے ابتدائی سوالات کی مشق | | تحریری |
| (۷) زبانی حساب کی مشق (اُن کے کاروباری اور روزمرہ ضرورت کے مطابق) | | زبانی |
| (۸) انگریزی، ہندی یا عربی مہینوں کے نام، ہفتہ کے دنوں کے نام | | لکھنا پڑھنا اور زبانی مشق |

---

یہ نصاب ختم کرنے کے بعد ایک بالغ طالب کو اپنی روزمرہ کی ضروریات کے قدر لکھنا پڑھنا آجائے گا۔ اور خواندہ کہلانے کا مستحق ہو جائے گا۔ اس لئے اس نصاب کا امتحان پاس کرنے پر طالبعلم کو سند دیدینی چاہئے۔

اب اُس کا مدرسہ آنا بند ہو جائے لیکن آئندہ مشق اور مشغلہ جاری رہنے کے لئے تعلیمی مرکز میں اُس کا آنا رہنا ضروری ہے اور اُس کے لئے کوئی مدت معین نہ کی جائے۔ جب تک اُس کا جی چاہے

بطور خود کتب خانہ و دار المطالعہ سے استفادہ کرنا ہے۔

**۳۔ خواندہ**

جو بالغ آپ کے مدرسہ سے سند حاصل کرکے نہ آئیں بلکہ نئے براہ راست داخل ہوں بعد اُن میں آپ کے مدرسہ کے ناخواندہ یا نیم خواندہ کے نصاب کی بعض چیزوں مثلاً حساب، فارم بھرنا، خط و کتابت، مہینہ اور ہفتہ کے دنوں کے نام لکھنا پڑھنا سکھا دئے جائیں۔ اُس کے بعد اُن میں مندرجہ ذیل استعداد پیدا کر دی جائے:۔

| | مشاغل |
|---|---|
| (۱) تعلیمی مرکز کی تقریروں، ورزشی، اسکاؤٹنگ اور دوسرے تفریحی مشاغل سے استفادہ، | |
| (۲) کتب خانہ بالغان کی کتابیں، تعلیمی کتابات، پوسٹر، اخبار و رسائل، تعلیمی اخبار | پڑھنا |
| (۳) خطوط نویسی، اپنے گرد و نواح کے حالات، استاد کی ہدایت کے مطابق قصے کہانی کے طور پر لکھ کر دکھانا۔ | لکھنا |
| (۴) اپنا (فرضی) کاروباری حساب لکھ کر دکھانا۔ | حساب |

---

مندرجہ بالا نصاب کی استعداد پیدا کرانے کے لئے تعلیم و ترقی جامعہ، صوبجاتی محکمہ توسیع تعلیم، اور ریاستوں کی مرتبہ کتابوں میں سے انتخاب کیا جا سکتا ہے۔

لیکن صرف ایک سٹ کتابوں کا انتخاب کرنا کافی نہ ہوگا، اس لئے کہ دیہاتی اور شہری حلقہ ہندو مسلمان، کاشتکار، مزدور اور اہل حرفہ ان سب کے مذاق، ضروریات، اور گرد و پیش کے حالات میں بڑا اختلاف ہو جاتا ہے۔ اگر آپ شہر کے رہنے والوں، ملوں، ریلوں، سرکاری دوسرے دفاتر کے کام کرنے والوں کو دیہاتی صفائی، پرورش جانور، زراعت کے متعلق پڑھانے یا بتانے لگیں تو انھیں نہ کوئی دلچسپی ہوگی اور نہ اُن کے روزمرہ کام میں مدد ملے گی۔ اسلئے کتابوں کے انتخاب میں دیہاتی اور شہری آبادی کے مشاغل کا لحاظ رکھتے ہوئے مروجہ کتابوں میں سے چند سیٹ انتخاب اور رائج کرنے چاہئیں۔

---

## امتحانات، انعامات اور سندیں

طلباء و اساتذہ کے کام کے اندازہ کے لئے جلد از جلد امتحان ہونا رہنا بھی نہایت ضروری ہے۔ اُس سے طلباء میں تحریص، خود اعتمادی پیدا ہوتی ہے۔ اساتذہ کو اپنی کامیابی کی مسرت کے علاوہ زیادہ مستعدی اور دلچسپی کا شوق پیدا ہوتا ہے۔

طلباء کو انعامات تقسیم کرنا بہت مفید و ضروری ثابت ہوا ہے۔ انعامات میں اس طرح کی چیزیں جن سے گھروں میں تعلیمی پرچہ اور شوق ہو سکے یا وہ چیزیں انعام میں دی جائیں جن سے اُس شخص کے کاروبار کا تعلق ہو اور انعامی چیزوں سے اُس کا کام بہتر و سہل ہو سکے۔

بالغ طلباء کو اپنا نصاب ختم کر لینے کے بعد سند بھی ملنی چاہئے تاکہ وہ اپنے آپ کو دوسروں کی نظر میں بھی پڑھا لکھا محسوس کر سکے اور اُس کے دوسرے ناخواندہ بھائیوں میں امتیاز حاصل ہو سکے۔ نیز وہ کسی ایسے کام یا ملازمت کی جرات کر سکے جس میں خواندہ ہونا ضروری ہو۔ اِس سے اُس کے گھر کا ماحول بدلے گا۔ اُس کے گھر کے آبائی اور قدیم پیشہ میں بہتر تبدیلی ہو گی۔ جس سے اُس کے گھر کے تمام افراد پر اچھا اثر پڑے گا۔

منظر الرحمٰن

# حضرت محل

## اودھ کی جاں باز ملکہ

(از سیدہ انیس فاطمہ۔ بیگم سید الطاف علی بریلوی)

**تاریخی پس منظر** ۱۷۷۴ء میں شجاع الدولہ نے ایسٹ انڈیا کمپنی سے سازش کرنے کے بعد غیور اور بہادر روہیلوں کو مٹا کر اطمینان کا سانس لیا۔ اور بزعم خود یہ خیال کیا کہ اب سلطنت اودھ تمام خطروں سے محفوظ ہو کر مستحکم بنیادوں پر کھڑی ہو گئی۔ لیکن شجاع الدولہ کو کیا خبر تھی کہ روہیلوں کی بربادی خود اودھ کی تباہی کا پیش خیمہ بن جائے گی۔ اور کمپنی بہادر کی جس ڈپلومیسی کا شکار آج روہیلے ہوئے کل کو اس سے ان کو بھی دوچار ہونا پڑے گا۔

**آصف الدولہ** روہیلوں کے بعد میدان صاف تھا۔ ایسے حریف کے مدِّمقابل ہونے کی جرات کسے ہوتی۔ کامیابی اور کامرانی نے جس کے قدم چومے تھے اور عروج واقبال نے جس کے ہاتھ پر بیعت کر لی تھی نیپالیوں کے خون اور ہندوستانی خزانوں نے اُس وقت کمپنی بہادر کو دوربست ملک پر قبضہ دلانے میں بڑی مدد کی۔ روہیلکھنڈ کے بعد پنجاب اور اب اودھ کی باری تھی۔ شجاع الدولہ کے جانشینوں نے کمپنی کی بزرگی و برتری، اپنی ہیچ مدانی اور ہیچ میرزی کو برابر ملحوظ رکھا۔ لیکن ان کی مہربان برٹش ایسٹ انڈیا کمپنی بہادر کی اس ناگزیر ضرورت کو کیا کیجئے جس نے انھیں اودھ کے لے لینے پر مجبور کیا۔ گورنر جنرل کا سکریٹری میک ناٹک رقم طراز ہے کہ:۔

"اودھ ہندوستانی حکومت کی مشین کا ایسا پُرزہ ہے جس کی بدولت ہم بہت سی آفات سے محفوظ رہتے ہیں۔"[۱]

شجاع الدولہ کی آنکھیں بند ہوتے ہی کمپنی بہادر جملہ دوستانہ معاہدوں کو فراموش کر بیٹھی۔ اور اب اودھ کی مشین کا ہر صیقل شدہ پُرزہ بھی خار کی طرح کھٹکتا تھا۔ شرارتوں کے گرانے کے لئے اب ایک نئے

---

[۱] "واجد علی شاہ" صفحہ ۵۷۔ مصنفہ تقی الدین احمد صاحب ایم۔ اے۔

آشیاں کی ضرورت تھی۔ آصف الدولہ کی تخت نشینی سے پہلے حسب ذیل مطالبات کئے گئے جن کو منظور کر لینے کے بعد انھوں نے مسندِ آبائی پر قدم رکھا۔

(۱) تمام پچھلے قرضے وصول کئے جائیں گے۔

(۲) انگریزی فوج متعینہ اودھ کے اخراجات میں مبلغ پچاس ہزار کا اضافہ کیا جائے گا۔

(۳) راجہ چیت سنگھ کی ریاست بنارس بجائے تمہارے ہماری سرپرستی میں رہے گی۔ اور راجہ سے بائیس لاکھ روپیہ بجائے تمہارے ہم وصول کریں گے۔[۵۲]

آصف الدولہ کا دور شروع ہوتے ہی کمپنی کے آہنی پنجوں کی گرفت میں مزید اضافہ ہوگیا۔ اور سخت گیری کا یہ دور جانگداز اُس وقت تک قائم رہا جب تک کہ حکومتِ اودھ کے جسمِ ناتواں سے زندگی کا آخری قطرۂ خون تک پانی پانی ہوکر نہ بہہ گیا۔ ان ہی کے عہد سے شاہانِ اودھ کے حدود فرائض متعین کرنے کا استحقاق کمپنی کو حاصل ہوا۔

چونکہ طبیعت میں جنگ جویانہ اسپرٹ موجود نہ تھی، اِس لئے خاموش ہو رہے۔

"سرِ تسلیم خم ہے جو مزاجِ یار میں آئے"

ان کا اُصولِ حکمرانی بنا۔ میدانِ رزم و جنگ کی شہسواری کمپنی بہادر کے حصّہ میں آئی عشقیہ شاعری کو عُروج ہوا۔ محل سراؤں کے انتظام و انصرام، عمارات کی تعمیر میں غیر معمولی انہماک مذہبی رسوم کی ادائگی میں حد درجہ شغف، یہ ہے اُن کے پورے دَورِ حکومت کا لُبِّ لباب۔ اس کے ساتھ ہی سیر چشمی۔ فیاضی۔ رعایا پروری اُن کے کیریکٹر کی اہم خصوصیات ہیں۔ لیکن جہانداری و جہاں بانی کے لئے اس سے زیادہ "وسعتِ بیان" کی ضرورت تھی۔ رزم کے اذکار خرمنِ ہوش پر بجلیاں گرانے کا سبب بننے لگے۔ جنگ جیسی مُہیب چیز کا بے موقع یا باموقع صحبتِ شاہی میں ذکر کیا جانا بے ادبی اور مزاج ناشناسی ـــــ پر محمول کیا جانے لگا۔

اُولوالعزم اقوام کی تاریخ ان واقعات سے لبریز ہے کہ دُنیا نے ہیرے جواہر کے ساتھ نذرِ عقیدت عزّت واحترام کا تاج اُن ہی جانبازوں کے زیبِ سر کیا، جو بزم کے ساتھ میدانِ رزم کے بھی شہسوار تھے۔ امن وامان کے دَورِ فراغت و آسودگی میں علمی صحبتیں جمتیں، نکتہ ورانِ سخن کا اجتماع ہوتا۔ لیکن

---

[۵۲] (ہیسٹنگز اینڈ دی روہیلہ وار) بحوالہ حیاتِ حافظ رحمت خاں صفحہ ۳۰۳ ـ (مولفہ سید الطاف علی بریلوی)

جس وقت ملک و ملت کی آبرو کا سوال آتا، قلم کی جگہ شمشیر و سناں ہاتھ میں لے لی جاتی، علمی مباحثوں کے بجائے میدانِ جنگ کی خوں آشامیوں اور شعلہ سامانیوں کے تذکرے چھڑ جاتے۔

**وزیر علی خاں**

آصف الدولہ کا انتقال ۱۷۹۷ء میں ہوا۔ ان کے بعد ان کے بڑے لڑکے وزیر علی خاں تخت پر بیٹھے۔ لیکن کمپنی کے نقطۂ نظر سے سلطنتِ اودھ کو سنبھالنے کے لئے جس "سیاسی شعور" کی ضرورت تھی، وہ اِن میں نام کو نہ تھا۔ آخر بھی سپاہی اوّل بھی سپاہی، پھر ایک سپاہی کو مصلحت بینی و دُور اندیشی سے کیا واسطہ اور تعلق ؎

نہ پیروئ قیس نہ فرہاد کریں گے ہم طرزِ جنوں اور ہی ایجاد کریں گے

نتیجہ ظاہر تھا کمپنی اور وزیر علی خاں کے درمیان زبردست چپقلش شروع ہو گئی۔

ایک معمولی نجی مسئلہ پر نواب ناظر تحسین علی خاں سے کچھ ناراض ہوئے، اور اُن کو دربار میں طلب کیا۔ لیکن یہ ان (وزیر علی خاں) کے پاس آنے کی بجائے بوساطت خان علامہ رزیڈنسی میں پہونچ گئے۔ رزیڈنٹ چیری صاحب تو اُن سے خار ہی کھائے بیٹھا تھا۔ اِس چھوٹے سے معاملہ کو رائی کا پہاڑ بنا کر کلکتہ لکھدیا۔ سرجان شور جو اس وقت گورنر جنرل تھے مع افواج لکھنؤ روانہ ہو گئے۔ وزیر علی خاں ہنوز پسِ پردہ کارروائی سے بے خبر صاف دلی کے ساتھ جاندہ اور پرتاب گڑھ تک مع خدم و حشم سرجان شور کے استقبال کو گئے، کئی بار وزیر علی خاں اور سرجان شور کی ملاقات بھی ہوئی اور بظاہر کسی ناگوار صورتِ حال کے رونما ہونے کا قطعاً اندیشہ نہ تھا۔ لیکن یہ چیز نواب ناظر، رزیڈنٹ اور دوسرے بدخواہوں کو گورنر جنرل کے سامنے سُرخ روئی حاصل کرنے کا موقع نہیں دے رہی تھی۔ اِس لئے ان لوگوں کا آپس میں مشورہ ہوا۔ ایک محضر نامہ تیار ہوا جس میں وزیر علیخاں کو آصف الدولہ کا فرزند ہونے سے انکار کیا گیا تھا۔

گورنر جنرل نے ایک جلسۂ عام میں تمام محلات کے علاوہ عمائدِ شہر کے بھی دستخط لئے۔ نتیجہ ظاہر تھا تخت سے علٰحدگی کا فرمان صادر کر دیا گیا۔ اور پھر اس پر بھی بس نہیں کیا بلکہ جلا وطنی کی سزا بھی تجویز ہوئی۔ بنارس میں دُرگا کنڈ میں نظر بند ہوئے۔

"اس خانماں خراب نے ڈھونڈا ہے گھر کہاں"

عافیت کوشی اور عزلت گزینی سے بے چین طبیعت کس طرح میل کھاتی۔ حکومت جانیکا داغ دل سے

کسی طرح مٹائے نہ مٹتا تھا اپنی بے گناہی اور دوستوں کی بے وفائی دل کا خون کئے دیتی تھی ؎

اُسی کی سی کہنے لگے اہلِ محشر  کوئی پرسشِ دادخواہاں نہیں

بنارس کے زمانۂ اسیری میں راجہ بُندیلکھنڈ گُسائیں ہمت بہادر کو اپنی معاونت پر آمادہ کرکے ہنگامہ کی تاریخ مقرر کی۔ اس میں کامیابی نہ ہوسکی۔ لیکن اس اقدام کی پاداش میں رزیڈنٹ اور گورنر جنرل نے بنارس کے بجائے کلکتہ میں رہنا تجویز کیا۔ وزیر علی خاں رزیڈنسی میں بلوائے گئے جہاں رزیڈنٹ چیری صاحب نے مذکورہ تجویز کے ساتھ ہی کچھ الفاظ ناشائستہ بھی ان کی شان میں استعمال کئے۔ جس پر اُنھوں نے غضب ناک ہوکر ایسا تلوار کا ہاتھ مارا کہ چیری کا کام تمام ہوگیا ؎

آخر تو کوئی لائیں گے آفت فغاں سے ہم
حجت تمام کرتے ہیں آج آسماں سے ہم

رزیڈنٹ کے اس سنسنی خیز قتل کا کئی دن تک ہنگامہ گرم رہا۔ کلکتہ سے فوج کثیر بھی مع توپ خانہ کے آپہونچی۔ وزیر علی خاں دو ایک لڑائیوں میں قلیل جاں نثاروں کے ساتھ لڑے۔ لیکن پاؤں اُکھڑ گئے اور فرار ہونے پر مجبور ہوئے۔

ایک عرصہ کی صحرا نوردی اور بادیہ پیمائی کے بعد منشی باقرؔ اور راجہ جے نگر کی سازش سے گرفتار ہوکر کلکتہ میں قید ہوئے۔ ایک بنگلہ میں رہتے تھے کسی کو اِن کے پاس جانیکی اجازت نہ تھی۔ شاعر بھی تھے۔ چنانچہ قیدِ فرنگ میں اُنھوں نے اپنی حالت کا حسب ذیل دردانگیز مرقع کھینچا[۱] دُکھے دل کی فریاد اور اُس کی تاثیر ملاحظہ ہو :؎

جوں سبزہ رُندتے رُندتے ہی پاؤں کے تلے ہم  اس گردشِ افلاک سے پھولے نہ پھلے ہم
ارمان بہت رکھتے تھے ہم دل کے چمن میں  بیٹھے نہ خوشی سے کبھی سایہ کے تلے ہم
زاندان مصیبت میں بھلا کس کو بلائیں  رہتے ہیں وزیریؔ ہی سے دن رات ملے ہم

ہم وہ نہ قلم تھے کسی مالی کے لگائے
نرگس کے نہالوں میں تھے آصفؔ[۱] کے پلے ہم[۲]

---

۵۱ محضرنامہ کی طرف اشارہ ہے۔
۵۲ "کمپنی کی حکومت" صفحہ ۱۵۱ مصنفہ باری صاحب۔

گوروں کا ڈبل پہرہ ہر وقت رہتا تھا۔ ۱۸۱۷ء میں جبکہ صرف ۳۶ سال کی عمر تھی قیدِ فرنگ اور قیدِ حیات دونوں سے نجات مل گئی ؎

ہزار دام سے نکلا ہوں ایک جنبش میں
جسے غرور ہو آئے کرے شکار مجھے

کاسی باغ میں ٹیپو سلطان کے بیٹے کے مرقد کے پاس دفن ہوئے[۵۱]۔ مقبرہ ابھی تک مقفل رہتا ہے۔ شاید اس خیال سے! ؎

کہیں سوتے میں نہ کروٹ یہ مجاہد بدلے
اب بھی اس خوف سے ہیں لرزہ براندام حسود

**سعادت علی خاں**

وزیر علی خاں کے عبرت انگیز انجام نے ان کے جانشینوں کے دلوں پر کمپنی کی ہیبت ہمیشہ کے لئے بٹھا دی۔ ان کے بعد نواب سعادت علی خاں نے اودھ کا کانٹوں بھرا تاج زیبِ سر کیا۔ انھوں نے پُر امن طریقہ پر انگریزی اقتدار کا خاتمہ کرنا چاہا اس تفصیل کا اجمال یہ ہے کہ برٹش ایسٹ انڈیا کمپنی کے وہ مطالبات جن کی وجہ سے سیاسی اختیارات سُرعت کے ساتھ سلب کئے جا رہے تھے اُن کو پورا کر دینے کا تہیہ اور انتظام کیا۔ ایک مُعاہدہ کمپنی اور سعادت علی خاں کے درمیان ہوا۔ جس کی رُو سے آدھے سے زیادہ ملک پر کمپنی کا در و بست تسلط ہو گیا۔ سعادت علی خاں نے مسلسل چار سال تک اس کی تکمیل میں مزاحمت کر کے کافی جرأت اور بہادری کا ثبوت دیا۔ ایک دن کرنیل اسکاٹ رزیڈنٹ نے سعادت علی خاں کے وکیل مولوی سبحان کو بلایا اور کرِچ نکال کر ان کے سامنے رکھ دی کہ اس کا جواب لاؤ۔ مولوی صاحب نے فرمایا اس کا جواب معرکہ بکسر میں ختم ہو گیا۔ اب کس کی مجال جوابِ ثانی کی ہے[۵۲]۔

سعادت علی خاں کو قدرت نے غیر معمولی دل و دماغ عطا کیا تھا لیکن افسوس ہے کہ ان کو اپنی اعلیٰ دماغی قابلیت کے جوہر دکھانے کا موقع نہ مل سکا۔ جزرسی کا یہ عالم تھا کہ جو لوگ آصف الدولہ کی فراخ دلی اور سخاوت دیکھے ہوئے تھے وہ اِن کو کنجوس کہتے تھے۔

سی، ایم ایلیٹ ان کے متعلق لکھتا ہے :۔

"سعادت علی خاں امورِ سلطنت نہایت عمدہ طریقہ سے انجام دیتے تھے اور ان کا جتنا وقت رزیڈنٹ

---

[۵۱] قیصر التواریخ صفحہ ۲۹۴، جلد اوّل۔ [۵۲] قیصر التواریخ صفحہ ۱۰۵۔ ۱۷۶۴ء کے معرکہ بکسر میں شاہ عالم شجاع الدولہ اور میر قاسم کو شکست ہوئی اور اس کے بعد بنگال، بہار اور اڑیسہ کی دیوانی انگریزوں کو حاصل ہوئی۔

کے سمجھانے بجھانے سے بچتا اُسی کو وہ حساب کی جانچ۔ صوبہ داروں کی کام کی نگرانی اور احکام کے اجرا میں صرف کرتے۔"[۵۱]

اس انتظام اور جزرسی سے اُنھوں نے دو کروڑ کی رقم جمع کی تاکہ اس سے اپنے بزرگوں کا کھویا ہوا ملک کمپنی سے واگزاشت کرائیں۔ لیکن قبل اس کے کہ مقصد کی تکمیل ہوتی ان کا انتقال ہوگیا۔

**غازی الدین حیدر**

سعادت علی خاں کے بعد ۱۸۱۴ء میں غازی الدین حیدر مسند نشین ہوئے۔ وہی سعادت علی خاں کی جمع کی ہوئی رقم تاج شاہی کے معاوضہ میں کمپنی بہادر کو نذر کرنی پڑی۔ نیز شہنشاہِ دہلی کو نیچا دکھانے کی غرض سے بھی بادشاہ کا خطاب کمپنی بہادر کی ایمائے اختیار کرنا پڑا۔

غازی الدین حیدر کے تخت نشین ہوتے ہی کمپنی کے ہر گماشتے کے گھر میں روپیہ کی بارش ہونے لگی۔ سعادت علی خاں کی کفایت شعاری نے غازی الدین حیدر کو "حاتم دوراں" کے خطاب سے مخاطب کرایا۔ ان کے مرنجان مرنج طرزِ عمل نے بھی کمپنی کو شکایت کا موقع نہیں دیا۔ اور خوب نبھتی رہی۔ ان کے بعد

**نصیر الدین حیدر**

نصیر الدین حیدر تختِ شاہی پر متمکن ہوئے۔ اُنھوں نے اپنے دس سالہ عہدِ حکومت کی منازلِ راہ کو اپنے والد کے نقشِ وفا پر طے کیا اور ۱۸۲۷ء میں عزت آبرو کے ساتھ اس کٹھن آزمائش سے گزر گئے۔

کمپنی کا اقتدار ان کے عہد میں سیلاب کی طرح اُمڈا حتیٰ کہ بادشاہ نے انگریز مصاحبوں کی صحبت اور انگریزی لباس و معاشرت بھی اختیار کر لی۔ مصنف شبابِ لکھنؤ رقم طراز ہے کہ :۔

"میری تقریب ملاقات بڑے صاحب[۵۲] سے ہوئی۔ یہ لندن میں ایک معمولی حیثیت کے آدمی تھے لیکن یہاں ان کے اختیارات ایک بادشاہ اور اس کی پچاس لاکھ رعایا پر ایسے لامحدود تھے جو یورپ میں کسی بادشاہ کو حاصل نہیں ہو سکتے۔"[۵۳]

**محمد علی شاہ**

چونکہ یہ لاولد تھے اس لئے نواب سعادت علی خاں کے بڑے لڑکے نصیر الدولہ محمد علی شاہ کے نام سے تخت پر بیٹھے۔ ان کی عمر کافی تھی۔ نیز صحتِ جسمانی جواب دے چکی تھی۔ پانچ

---

۵۱ "واجد علی شاہ" مصنفہ تقی الدین ایم۔اے۔ صفحہ ۹۰ ۔ ۵۲ "رزیڈنٹ"

۵۳ شبابِ لکھنؤ صفحہ ۱ مصنفہ یکے از انگریز مصاحبین نصیر الدین حیدر ۱۸۳۵ء مترجمہ محمد زاہد علی بی۔اے ۱۹۱۳ء ۔

سال کے قلیل عرصہ میں حکومت کے بارِ گراں سے فراغت حاصل کرلی حسبِ سابق ان کے اور کمپنی کے درمیان ایک اور نیا عہد نامہ ہوا۔ جس کی رُو سے افواج اور محاصل پر وبست کمپنی کا قبضہ ہو گیا۔ ان کے بعد

**امجد علیشاہ** ان کے بڑے لڑکے امجد علی شاہ ۱۸۴۲ء میں بادشاہ ہوئے۔ اور انھوں نے ۱۸۴۷ء میں انتقال فرمایا۔

**واجد علی شاہ** ان کے بعد واجد علی شاہ ۱۸۴۷ء میں مسندِ آبائی پر رونق افروز ہوئے۔ اجداد کے بنائے ہوئے ڈگر سے ہٹ کر کچھ آزادانہ روش اختیار کرنی چاہی۔ ملکی اصلاح پر توجہ مبذول کی نئے دفاتر کھولے۔ افواج کی تنظیم کا کام کیا۔ ایک اخبار بنام "امیر" منشی مظفر علی کی ادارت میں جاری کرایا۔ اس پرچہ میں سلطنت کے متعلق سیر حاصل بحث ہوتی تھی۔ بادشاہ اخبار سنتے تھے جب جلوس شاہی نکلتا تو دو ترک سوار صندوقچہ لے کر ساتھ چلتے۔ راستہ میں جو مستغیث عرضی دیتا صندوقچے میں داخل کردی جاتی۔ اس کا نام "مشغلۂ نوشیروانی" رکھا تھا۔ ملکی حالات و واقعات سے زیادہ سے زیادہ باخبر ہونے کا انتظام کیا۔ اپنے نام کا سکہ جاری کیا۔

انڈین میوزیم میں محفوظ سکوں کی فہرست میں ان کے سکہ کی بیت درج ہے۔[۵۱]

پیادوں اور سواروں کی پلٹنیں مرتب کیں۔ اور ان کے عجیب و غریب نام رکھے۔ ترچھا۔ اختری۔ نادری۔ ان کی قواعد کے لئے فارسی زبان میں اصطلاحیں مقرر کیں۔ بہ نفس نفیس پریڈ کے میدان میں جا کر فوج کی قواعد۔ نیزہ بازی۔ شمشیر زنی اور تفنگ اندازی کی مشق ملاحظہ فرماتے اور تین۔ تین۔ چار۔ چار ساعت تک گھوڑے پر سوار ہو کر دھوپ میں کھڑے رہتے۔ اکثر خوش ہو کر انعامات تقسیم کرتے۔[۵۲]

ایک جدید محکمہ قائم کیا جس میں ترحم کے مقدمات طے ہوتے تھے۔ لیکن چشم و دل کی یہ بینائی اور ہوشمندی کمپنی کی فاتحانہ سرگرمیوں میں سدِ راہ ہونے لگی۔ اس لئے؎

سرِ چشمہ باید گرفتن بہ بیل ۔۔۔ چو پُر شد نشاید گذشتن بہ پیل

کے ناصحانہ مقولے پر عمل کرتے ہوئے رزیڈنٹ نے وزیر اعظم علی نقی خاں کے ذریعہ فہمائش کی کہ اصلاح حال

---

۵۱؎ "تاریخ اودھ" مصنفہ مولوی نجم الغنی خاں رامپوری جلد پنجم صفحہ ۱۸۰ ۔

۵۲؎ " " " " " " صفحہ ۱۲۵ ۔

ناگزیر ہے۔ نہ ائش تھی۔ حکم تھا۔ عرضداشت تو نہ تھی۔ جس سے اغماض برتا جاتا۔ ایک ہی اشارے نے بساطِ سیاست کو اُلٹ دیا ؎

تھا جوش و خروش اتفاقی ساقی    اب زندہ دلی کہاں ہے باقی ساقی

طبیعت میں اختراع و جدّت کا جو مادہ قدرت نے ودیعت کیا تھا اُس نے اب عیش و عشرت کے دور میں نئے نئے شگوفے کھلائے۔ اور آگے چل کر رنگینیِ ہستی نے پختہ ہو کر "پیا جانِ عالم" کا خطاب دلوایا۔ نغمۂ و طرب کے ساز چھڑے، پری وشنوں کا ہجوم بے پناہ۔ ان کی کرشمہ سازیوں اور ناز آفرینیوں میں ایسے محو ہوئے کہ دنیا و مافیہا سے بے خبر ہو گئے ؎

الفراق اے صبر و تسکیں    الوداع اے عقل و دیں

ان کی مشہور تصانیف جن کو "آپ بیتی" کہنا بیجا نہ ہوگا۔ اسی دورِ خود فراموشی کی یادگار ہیں۔ حُزنِ اختر۔ مصائب اہلِ بیت۔ دفترِ پریشاں۔ رسالۂ ایمان۔ سینکڑوں سلام۔ مثنویاں وغیرہ وغیرہ۔ بادشاہِ اودھ اب محض اقلیمِ سخن کا حکمراں رہ گیا تھا۔

**ہنومان گڑھی کا واقعہ** واجد علی شاہ کے عہد کا ایک اہم سیاسی واقعہ ہنومان گڑھی اور اُس کے سلسلے میں مولوی شاہ غلام حسین صاحب۔ مولوی محمد صالح صاحب اور مولوی امیر علی شاہ صاحب کی شہادت ہے۔ قانونِ فطرت ہے کہ تخریب کے ساتھ کچھ نہ کچھ تعمیری کام بھی ہوتا رہتا ہے۔ چنانچہ قدرت کے اسی قانون کے تحت سید احمد صاحب شہید رائے بریلوی کی اسلامی تحریک غازی الدین حیدر کے زمانہ میں رونما ہوئی تھی جو اگرچہ "بالاکوٹ" میں مجاہدین کی شہادتِ عظمیٰ کے بعد بظاہر ختم ہو گئی۔ لیکن سید صاحب کے بعض خلفائے اس کو پھر بھی جاری رکھا۔ وہ تلوار جو ٹیپو سلطان۔ میر قاسم۔ سراج الدولہ اور حافظ رحمت خاں کے ہاتھ سے گر گئی تھی، اُس کو باوجود تہی دامانی و درماندگی، علماء و مجاہدینِ اسلام نے اُٹھا لیا۔ اور اس وقت تک اُسے نیام میں نہیں کیا جب تک کہ ع

یا تن رسد بجاناں یا جاں ز تن بر آید!

کے ہر دو مقاصدِ عالیہ میں سے کم از کم ایک حاصل نہ ہو گیا۔ سید صاحب کے بعد ان کے جانشین پوری نصف صدی تک درباریوں کی مسموم زہریلی فضاؤں سے عوام کو بچانے اور اُن کے سپاہیانہ جذبہ کو قائم رکھنے کے لئے حتی الامکان سرگرمِ عمل رہے۔ جہاں اور جس محاذ پر کفر اسلام پر اور حق باطل کے سامنے

سربسجود ہوتا نظر آیا۔ علماء و مجاہدین کی یہی جماعت اپنی خانقاہوں اور گوشوں سے نکلی۔ عوام کو ساتھ لیکر سینہ سپر ہوئی۔ اور اسلام اور مسلمانوں کی لاج رکھ لی۔

تھوڑی نہ بہت آج تک مساجد جو بابر، عالمگیر اور اُن کے اولوالعزم سپہ سالاروں نے وقتاً فوقتاً تعمیر کی تھیں۔ واجد علی شاہ کے زمانہ میں برادرانِ وطن نے کمال دیدہ دلیری سے مسلمانوں کو نہ صرف اُن میں اذان اور نماز سے روک دیا بلکہ جب موقع ملا منہدم کرنے سے بھی دریغ نہ کیا۔ اور یہ سب کچھ کمپنی بہادر کی تھپکیوں اور اشاروں سے کیا جاتا رہا۔ پہلے مولوی شاہ غلام حسین صاحب اور مولوی محمد صالح صاحب نے علمِ جہاد بلند کرکے "ہنومان گڑھی" میں بیراگیوں کے ہاتھوں جامِ شہادت نوش کیا۔ لیکن زندہ لاشوں کے اس شہرِ خموشاں میں جس کا نام "دربارِ شاہی" تھا کوئی ان مظلوم مجاہدینِ اسلام کی شہادت پر دو آنسو بہانے والا نہیں تھا۔

حکومت کی بے چارگی و بے بسی اور ذی اثر طبقہ کا حق پژوہی سے احتراز و اغماض نے عوام اور علماء کے طبقہ میں ایک آگ سی لگادی۔ مولوی امیر علی صاحب نے "امیٹھی" جا کر محمدی جھنڈا اُٹھایا۔ واجد علی شاہ نے امیر علی صاحبؒ کے خلاف کفر کا فتویٰ شائع کرایا جس پر عوام کو دامِ تزویر میں پھنسانے کے لئے بعض مشہور علماءِ وقت کے دستخط کرائے تھے جن میں مولوی فضل حق خیر آبادی، مولوی عبدالرزاق فرنگی محلی۔ اور مولوی سعد اللہ قابلِ ذکر ہیں۔ مگر خدا کی دین تو دیکھئے آگے چل کر اوّل الذکر نے جہاد فی سبیل اللہ میں جان دے کر بقاءِ دوام حاصل کی۔ اور نام نیک پایا۔

امیر علی شاہ کا انجام وہی ہوا جو اس سے پہلے اِن کی پیش رو جماعت کا ہوا تھا۔ شہادت کے وقت حسب ذیل شعر مولوی صاحبؒ کی زبانِ مبارک پر جاری تھا ؎

بذکرِ حق سراپا گوش دارم ۔۔۔ سرمیداں کفن بردوش دارم

اِن کی شہادت کے صرف تین ماہ بعد انتزاعِ سلطنت کا واقعہ پیش آیا۔ ایک شخص نے دیوانِ حافظ سے فال نکالی، تو یہ شعر نکلا ؎

دیدی کہ خونِ ناحق پروانہ شمع را ۔۔۔ چنداں اماں نداد کہ شب را سحر کند

**انتزاعِ سلطنت**

۱۸۵۶ء میں جبکہ واجد علی شاہ کو حکومت کرتے ہوئے صرف نو سال ہوئے تھے۔ جنرل اوٹرم نے جو تھوڑے سے اختیارات باقی تھے وہ بھی سلب کرلئے۔ پورے

اَودھ پر انگریزی قبضہ کرکے بارہ لاکھ پنشن اور پانچ میل کے گرد میں لکھنؤ کی جاگیر دیے جانے کا حکم سُنا دیا گیا۔

اپیل کرنے کی غرض سے ناچار کلکتہ کا سفر اختیار کیا۔ لیکن جن تغافل شعاریوں میں پھنس کر سلطنت کھوئی تھی۔ کمپنی کے چابک دست ہاتھوں نے وہی سنہرا جال "مٹیا برج" میں بھی بچھایا۔ لکھنؤ کی تمام دلچسپیاں وہاں جمع کر دی گئیں۔ پھر اُس مقصد کی طرف کس طرح توجہ مبذول ہوتی جس کے لئے غربتِ وطن کی صعوبتیں اور دشت نوردی کی کلفتیں برداشت کی گئی تھیں۔

اپنی والدہ حضرت عالیہ کو طوافِ "لندن" کے لئے روانہ کرکے "داستانِ این و آں" سے مخلصی حاصل کرنے ہی میں اپنی عافیت کا پہلو نظر آیا۔

بوجھل زنجیروں کی جکڑبندیوں کے باوجود شب و روز رنگ رلیاں منائی جاتیں۔ انتہا یہ کہ اسی قیدِ فرنگ کی حالت میں اپنا ایک جشنِ شاہی بھی رچایا۔ مولوی عبدالحلیم صاحب شرر رقم طراز ہیں:۔

"حقیقت حال یہ ہے کہ بادشاہ کے قیام سے کلکتہ میں ایک دوسرا لکھنؤ آباد ہو گیا ہے اور اس کی تخب صحبت "مٹیا برج" میں چلی گئی تھی۔ مٹیا برج لکھنؤ تھا۔"[۵]

گویا رند بھی وہی، ساقی بھی وہی اور رنگِ محفل بھی وہی تھا۔ لیکن مئے دو آتشہ میں وہ تیزی باقی نہ رہی تھی جو دلوں کو گرما کر زندہ رہنے کی صلاحیت پیدا کرتی۔ سلطنت کے ہنگاموں سے دور عافیت کی پُرسکون زندگی بسر ہوتی تھی۔ جہاں تک لفاظی کا تعلق تھا شہنشاہیت کا لطف اُٹھانے میں بھی بخل روا نہ تھا۔ رستمِ زماں، سکندرِ دوراں، شاہِ زمین و زماں کے خطابوں سے تشنگیٔ اقتدار کی سیرابی کر لی جاتی ــــــ حکومت جا چکی تھی مگر اس کا خمار ہنوز باقی تھا۔

## حضرت محل

وزیر علی خاں کے بعد اَودھ کے تخت پر کوئی پھر اُن جیسی "جی دار" شخصیت متمکن نہیں ہوئی۔

اس حال کو پہونچے ترے قصہ سے کہ اب ہم!!

راضی ہیں گو اعدا بھی کریں فیصلہ اپنا!!!

لیکن یہ عجیب بات ہے کہ ان کے جانشین بجز سعادت علی خاں کے امورِ سیاستِ ملکی سے جس قدر بے پروا، کمزور اور پست ہمت تھے اُسی قدر بیگمات اودھ بہادر، دلیر اور اولوالعزم تھیں۔ یہاں تک کہ ان کی

۵ مشرقی تمدن کا آخری نمونہ صفحہ ۹۱۔

سرگرمیاں محلات سے گزر کر اُمورِ سلطنت میں اثر انداز تھیں۔

انتزاعِ سلطنت کے بعد جب حکومت کا نقشہ حرفِ غلط کی طرح مٹتا نظر آیا تو اس کو بچانے کے لئے شاہی خاندان کی دو بیگمات نے دُنیا کے سامنے اپنی خدمات پیش کیں۔ ایک حضرت عالیہ والدہ واجد علی شاہ۔ دوسری حضرت محل۔ ایک نے قانونی حدود کے اندر رہ کر سلطنت کی واگزاشت کے لئے جدو جہد کی۔ دوسری نے ۱۸۵۷ء کے انقلاب کی آگ میں نہ صرف حصّہ لے کر بلکہ اس کی قیادت و رہنمائی کی آگ ہاتھ میں لے کر سلطنتِ اودھ کو بچانے کی سعی و کوشش کی۔ آج حضرت محل کی جدو جہد اگر بارآور ہو جاتی تو ان کا نام بھی رضیہ سلطان، چاند بی بی، اور نور جہاں جیسی فخر روزگار خواتین کی صف میں نظر آتا۔ دستورِ دُنیا ہے کہ وہی اس سے خراجِ تحسین وصول کیا کرتے ہیں جو اپنے مقصد میں کامیاب ہو جاتے ہیں۔ لیکن شومئی قسمت سے جو لوگ کہ منزلِ راہ کا شکار ہو گئے۔ اور گوہرِ مقصود ہاتھ نہ لگا، اُنھیں کامیاب ہیرو کا درجہ نہیں دیا جاتا۔ واجد علی شاہ کی ولیعہدی کے زمانہ میں جبکہ ان کی عیش کوشی شباب پر تھی۔ ایک کم سن لڑکی اُمراؤ جان نامی داخل پری خانہ ہوئی حُسنِ صورت کے ساتھ قدرت نے حُسنِ سیرت بھی بدرجۂ اتم عطا کیا تھا۔ اسی جہت سے واجد علی شاہ کی مردم شناس نگاہوں نے اُن کو "حضرت محل" کا سنجیدہ خطاب دیا۔ انھیں کے لڑکے مرزا برجیس قدر تھے جنھیں ۱۸۵۷ء میں تختِ اودھ پر بٹھایا گیا۔ معلوم ہوتا ہے کہ یہی وہ اولوالعزمانہ منصوبہ تھا جس کی وجہ سے حضرت محل شاہ معزول کے ہمراہ کلکتہ نہیں گئیں تھیں۔ اور لکھنؤ میں مقیم رہ کر برٹش ایسٹ انڈیا کمپنی کے خلاف جنگِ آزادی کی قیادت کی۔

## ۱۸۵۷ء کی جنگِ آزادی

۱۲ مئی کو خاص دار السلطنت میں بغاوت کے شعلے بھڑکنے شروع ہوئے۔ حضرت محل کی پشت پناہی کے لئے علماء اور مجاہدینِ اسلام کی منظم جماعت اودھ میں پہلے سے موجود تھی۔ لہٰذا سب سے پہلے ایک سردار آغا مرزا عرف کمبل پوش نے صرف دو سو مجاہدین کو ساتھ لیکر محمدی جھنڈا بلند کیا۔ لیکن رزیڈنٹ کے حکم سے ان سب کو گرفتار کرلیا گیا۔ قیصر التواریخ میں مرقوم ہے کہ:-

"ان لوگوں نے ہر مرد آدمی کو دیکھا اُس کو جہاد کی ترغیب دینے لگے۔ کوتوال سعادت گنج نے ان سب کو گرفتار کرلیا۔ جلو خانہ کا دروازہ ان کی شہادت گاہ بنا۔ یہاں پر آغا مرزا کے ساتھ ۱۴۱ مجاہدین کو پھانسی کی سزا دی گئی۔"[۵]

[۵] قیصر التواریخ صفحہ ۱۹۲

اس کے بعد کمپنی بہادر کے گماشتوں نے معافیٔ عام کے اشتہارات تمام اضلاعِ اودھ میں تقسیم کئے جن میں بغاوت کنندگان کو اُن کے "مجرمانہ گناہوں" کی اگر وہ اُن سے سرزد ہوئے ہوں۔ معاف کردینے کا وعدہ کیا گیا تھا۔ اس کے ساتھ ہی عوام اور شاہی خاندان سے ہتھیار لے لینے کی پالیسی عمل میں لائی گئی۔ جس کی وجہ سے عوام اور بالخصوص علماء کے طبقہ میں سخت ہیجان اور اشتعال پھیل گیا۔ کیسلر بھی اور اُن کی جماعت کی قربانی رائگاں کیسے جاتی۔ تمام اودھ مثل کوہِ آتش فشاں شعلۂ جوالہ بن گیا۔ عوام علماء کی سرپرستی میں باوجود بے سروسامانی اور تہی دامانی ایک قہار اور باجبروت طاقت کے مقابلے میں سربکف ہو کر میدانِ عمل میں آ گئے ــــــ حمیتِ ملی اور حرارتِ دینی نے تمام مصلحتوں سے بے پروا بنا دیا۔ صرف ایک مقصد پیشِ نظر تھا اور وہ یہ کہ۔ ع

مجاہد کو خدا کی راہ میں قربان ہونا ہے

## برجیس قدر کی تخت نشینی

۵ رجولائی ۱۸۵۷ء کو احمد حسین کی تحریک اور نواب مموخاں کی تائید سے برجیس قدر حضرت محل کے بیٹے تختِ واجدی پر متمکن ہوئے۔ شہاب الدین اور سید برکات احمد رسالدار نے مندیل شاہی برجیس قدر کے سر پر رکھی۔ تمام افسروں نے تلوار نذر گزرانی۔ ۱۲۱ ضرب توپ سلامی کی سر ہوئیں۔ شہر میں غلغلۂ مسند نشینی ہوا[۱]۔ شہر میں منادی ہوئی "خلق خدا کی۔ ملک شاہ دلی کا۔ حکم برجیس قدر کا" دوسرے روز تمام اہل وثائق پنشن یافتہ قدیم و جدید دربِ دولت پر حاضر ہوئے۔ اور اپنے عہدوں پر بحال ہوئے۔ برجیس قدر کے نام کا سکہ بھی جاری ہو جس پر حسبِ ذیل شعر اُس پر کندہ تھا:

نصاریٰ پہ قہرِ خدائی ہوا!
جواں مال سلطانِ لکھنؤ ہوا!

تمام بیگمات جمع ہوئیں۔ سب نے حضرت محل کی رائے سے اتفاق کرتے ہوئے برجیس قدر کی تخت نشینی پر رضامندی ظاہر کی۔ چونکہ برجیس قدر کی عمر اُس وقت صرف دس سال کی تھی۔ اس لئے حضرت محل اُن کی مختارِ کُل بنیں۔[۲]

## مقابلہ کی تیاری

حضورِ عالیہ لندن میں تھیں اور واجد علی شاہ کلکتہ کی قیدِ فرنگ میں۔ غدر جیسے پُرآشوب زمانہ میں حضرت محل نے ان تمام باتوں کی پروا نہ کرتے ہوئے قیادت کے

---

[۱] قیصر التواریخ صفحہ ۲۲۶
[۲] مشرقی تمدن کا آخری نمونہ صفحہ ۵۸ و ۵۹

بارِ گراں کو بظاہر اپنے نازک، لیکن حقیقتاً مضبوط کاندھوں پر اُٹھا کر غیر معمولی جرأت و بہادری کا ثبوت دیا۔
عام بھرتی کا اعلان ہوا۔ تمام تعلقہ داروں اور زمینداروں کے نام احکامات جاری ہوئے کہ:۔

"ملک آبائی خدا نے اب ہم کو عطا کیا۔ دفع کفار فرنگ لازم ہے۔ باہم شریک ہوکر باقی ماندگان بیلی گارڈ کو قتل کرو۔ جو اُن کو قتل کرے گا اُس کا نصف علاقہ اُس کو معاف ہوگا۔"[۵۱]

چنانچہ مذکورہ حکم نامہ کے جواب میں جو رؤسا، اور تعلقہ داران اودھ مع فوج کثیر و زرِ خطیر لکھنؤ پہنچے اور تحریک میں شامل ہوکر اُنھوں نے نام نیک پایا۔ اور بقائے دوام حاصل کی۔ ان میں سے چند کے نام ذیل میں درج کئے جاتے ہیں:۔

نواب علی خاں رئیس محمود آباد، درگیج سنگھ، منشی محمد حسین قدوائی، اولاد حسین سیدپور، حشمت علی سندیلہ، منصب علی رسول آباد، کلو خاں نان پارہ۔[۵۲]

تمام اُمورِ سلطنت کو حضرت محل، نواب ممو خاں اور مولوی احمد اللہ شاہ صاحب کی رائے سے مرتب کرتیں۔ غدر کے زمانہ میں عمارت "چولکھی" میں ان کا قیام تھا۔ اور اسی عمارت میں ان کا دربار ہوتا تھا۔[۵۳]

حضرت محل کے تدبر، اعلیٰ دماغی قابلیت اور استقامت نیز نواب ممو خاں اور مولوی احمد اللہ شاہ کی حسن تدبیر نے تحریک کو اس کامیابی سے چلایا کہ مدت کی سپاہیانہ زندگی سے علیحدگی نے طبیعتوں میں جو بے حسی اور جمود پیدا کر دیا تھا وہ یکدم رخصت ہوگیا۔ جو ہتھیار زنگ آلود ہوکر بے کار ہوگئے تھے، وہ صیقل کئے گئے۔ ان کی جھنکار پھر فضائے آسمانی میں گونج کر یخ بستہ دلوں کو گرمانے لگی ؎

کچھ ہو رہے گا عشق و ہوس میں بھی امتیاز
آیا ہے اب مزاج ترا امتحان پر

حضرت محل کی بہادری اور جوش کا یہ عالم تھا کہ باوجود پردہ میں رہنے کے گھوڑے پر نکلتیں اور دس ماہ کے قریب انگریزوں کا مقابلہ کیا۔[۵۴]

عوام کی عقیدت اور محبت کی یہ کیفیت تھی کہ بر جیس قدر کو بلا کر گلے لگاتے، اور کہتے کہ تم کنھیا ہو، باپ کی طرح غافل نہ ہو جانا۔ اپنے "شملہ والوں" سے ڈرتے رہنا، ورنہ تمھیں خراب کریں گے۔[۵۵]

---

۵۱ قیصر التواریخ صفحہ ۲۲۹ ۔
۵۲ قیصر التواریخ صفحہ ۲۲۴ ۔
۵۳ مشرقی تمدن کا آخری نمونہ صفحہ ۵۶ ۔
۵۴ "روشن مستقبل" صفحہ ۹۰ ۔
۵۵ قیصر التواریخ صفحہ ۲۳۰ ۔

کمپنی کے خلاف جذبۂ نفرت و حقارت سُرعت سے بڑھ رہا تھا۔ مولوی ذکا راللہ لکھتے ہیں :۔

"صرف گیارہ روز میں اَودھ کے کسی ضلع میں برٹش گورنمنٹ کی طرف سے کوئی حاکم نہ تھا اور انگریزی عملداری خواب معلوم ہوتی تھی۔"[۵۱]

مسٹر ہنری لارنس اپنی ایک چٹھی میں جو اُس نے لفٹنٹ گورنر کو بھیجی تھی۔ رقم طراز ہے :۔

"سارے اضلاع ہماری حکومت سے نکل گئے اور ہر روز حالت بگڑتی جاتی ہے۔ سارے تعلقہ دار مسلح ہو رہے ہیں اور بعض نے دیہات پر قبضہ کر لیا ہے۔"

دارالسلطنت کا ذکر ہی کیا ۔۔ گاؤں اور قصبات تک کی یہ حالت تھی کہ :۔

"قصبہ اناؤ کے قریب ایک چھوٹے سے گاؤں میں جس کا رقبہ صرف پون میل تھا، لڑنے والوں سے بھرا پڑا تھا اور گاؤں کے تمام گھروں میں ریتیاں بنی ہوئی تھیں۔"[۵۲]

"منادی ہوئی کہ پرسوں بیلی گارڈ پر حملہ ہوگا۔ مسلمانوں نے قرآن شریف اور ہندوؤں نے گنگاجل اُٹھا کر قسم کھائی کہ جب تک محصورین کو تہِ تیغ کر کے بیلی گارڈ کو زمین کے برابر نہ کر دیا جائے گا۔ کھانا۔ پینا اور اپنا ذاتی کام کرنا سب حرام ہے۔ کل انگریز نہیں یا ہم نہیں۔"[۵۳]

## جنگ کی گھماگھمی

۳۱ جولائی کو پہلا حملہ مولوی احمداللہ صاحب کی سپہ سالاری میں بیلی گارڈ پر ہوا۔ مولوی صاحب نے تمام فوج میں اعلان کیا :۔

"بیگم کے حکم سے لڑنے جاتے ہو۔ تنخواہ بھی وہی دیں گی۔"

حملے کے روز حضرت محل کو رات بھر نیند نہیں آتی تھی لوگ ان کی مستعدی اور نیک نفسی کی تعریف کرتے۔ وہ سپاہیوں کی نہایت قدر کرتیں۔ اور حوصلے سے زیادہ انعام دیتیں۔[۵۴]

معرکۂ عالم باغ کے سلسلے میں راجہ مان سنگھ کو ان کی غیر معمولی جاں فشانی کے صلے میں علاوہ خلعت رومال اور دوشالہ کے "فرزند خاص" کا خطاب اور ملبوس خاص سے اپنا دوپٹہ عنایت کیا اور فرمایا کہ بعد فتح کے بہت سا روپیہ اور جاگیر دے کر خوش کروں گی۔[۵۵]

اگست میں لڑائی کا زور بہت زیادہ بندھ گیا۔ چونکہ کانپور کی شکست خوردہ فوج کی کافی تعداد

---

۵۱ "عروجِ عہدِ انگلشیہ" صفحہ ۸۱۰ و صفحہ ۸۱۶

۵۲ "عروجِ عہدِ انگلشیہ" صفحہ ۸۶۲

۵۳ قیصر التواریخ ۔

۵۴ مشرقی تمدن کا آخری نمونہ صفحہ ۵۸ ۔۔ ۵۹ ۔

۵۵ " " صفحہ ۲۶۷ ۔

فدا حسین رسالدار کی معیت میں مع توپ خانہ کے لکھنؤ آگئی تھی۔

جنرل سید برکات احمد اور کپتان صوبہ سنگھ نے اپنے اپنے رسالوں کے ساتھ بیلی گارڈ پر زبردست حملہ کیا۔ انگریزی مورچوں کے اندر بھو کے پیاسے گھس گئے۔ دست بدست تلوار چلنے لگی۔ ایک مولوی صاحب نیزہ علم لے کر آگے بڑھے اور مورچے کی خندق میں مارے گئے۔ ہر مورچہ پر جدا جدا رنگ سے لڑائی ہوتی تھی۔ مولوی ذکاء اللہ رقم طراز ہیں :۔

"بیلی گارڈ پر اس قدر زبردست حملہ کیا گیا کہ اُس کی سب سے بڑی خندق اُڑ گئی۔ باغی زینے لے کر آگے بڑھے اور دیواروں پر چسپاں کر دئے۔ اور توپ کی زدوں میں گھس گئے۔ آج وہ دلیری سے حملہ کرنے آئے تھے۔ انگریزی سپاہ کو پریشان کرنے کے لئے رات کو گھنٹوں شور و غل مچاتے "[۵۱]

جنرل نکلسن لکھتا ہے :۔

"باغی کسی ایسے موقع کو اپنے ہاتھ سے جانے نہیں دیتے تھے جس میں ہمارے سپاہیوں کو بھگانے کا کام نہ کرتے ہوں"[۵۲]

ایک روز علی محمد خاں نے علم اُٹھایا اور قرآن شریف کو مثل جنگ صفین اُس میں باندھا اور کلمات یاس کہتے رہے۔[۵۳]

ایک فقیر منش بزرگ جن کو عوام عقیدت سے شاہ جی کہتے تھے ان کے جوش و خروش کی یہ کیفیت تھی کہ یکہ و تنہا تلوار ہاتھ میں لیکر بیلی گارڈ پر اشعار ذیل پڑھتے ہوئے حملہ آور ہوئے ؎

درمیانِ ایں و آں گردد بسے جنگِ عظیم
قومِ عیسیٰ را شکستِ بے گماں پیدا شود

دلی کی شکست کی خبر نے تازیانہ کا کام کیا اور حملوں کا زور بہت بڑھ گیا۔ ایک اشتہار شائع ہوا جس کا مضمون یہ تھا :۔

"سب خاص و عام بگوش ہوش سنیں کہ ان کافروں نے جب دلی کو فتح کیا، وہاں کسی کو جیتا نہ چھوڑا۔ اسی طرح تمہارے بال بچے بھی مار ڈالے جائیں گے۔ مقام غیرت ہے کہ آنکھوں کے سامنے عورات اور بچے

---

۵۱ "عروج عہد انگلشیہ" صفحہ ۸۴۹ ۔
۵۲ "عروج عہد انگلشیہ" صفحہ ۸۴۹ ۔
۵۳ "قیصر التواریخ" صفحہ ۲۰۷ ۔

مارے جائیں یا ذلیل ہوں۔ لے بہادرو یہ گوشے ۵۰۰ سے زیادہ نہیں اگر انھیں مار لو تو تمام عمر چین سے رہیں گے۔"[51]

فیروز شاہ[52]۔ نانا راؤ[53] اور جنرل بخت خاں[54] بھی اس وقت آ گئے تھے اور حضرت محل کے یہاں بطور

---

[51] "قیصر التواریخ" صفحہ ۲۶۴ -

[52] فیروز شاہ ناظم بخت کے لڑکے اور فرخ سیر بادشاہ دہلی کے نواسے تھے۔ حج کے لئے روانہ ہوئے۔ اندور پہونچے تھے کہ غدر ۱۸۵۷ء برپا ہوا۔ ہنگامہ کی خبر سنکر وہیں ٹھیر گئے۔ مجاہدین کو لیکر گوالیار سے اکبر آباد آئے، آگرہ کا محاصرہ کیا، شکست ہوئی، میوات آئے۔ جنرل عبد الصمد خاں اور فضل علی رسالدار کو ساتھ لے کر لکھنؤ۔ شاہجہاں پور ہوتے ہوئے بریلی آئے۔ لیکن کوئی تدبیر کارگر نہیں ہوئی۔ دلی اور لکھنؤ کی شکست کے بعد بیکانیر وغیرہ کے جنگلوں میں گھومتے رہے۔ وہاں سے کابل اور ایران چلے گئے۔ لوگوں نے حجاز میں گیروا لباس میں دیکھا۔ اور پہچانا کہ فیروز شاہ ہیں۔ خان بہادر خاں نے جو اس وقت حاکم بریلی تھے۔ بڑا اعزاز و احترام کیا۔ بگھیا کے پل پر جو بریلی سے چند کوس کے فاصلہ پر ہے انگریزوں کے مقابلہ میں خوب داد شجاعت دی۔ خان بہادر خاں کی شکست کے بعد لکھنؤ آکر حضرت محل کے مہمان ہوئے۔ احمد اللہ شاہ صاحب سے کسی مسئلہ پر اختلاف ہوا۔ لکھنؤ کو خیرباد کہا۔ محمود آباد آئے۔ یہاں پر بہت کافی فوج جمع کر لی۔ اور لڑائی شروع کرنیکا ارادہ کیا۔ ایک نہایت مؤثر تقریر کی جو کہ حسب ذیل ہے:۔

"میں نے تن برگ دیا ہے، جسے مرنا ہو میرا ساتھ دے ورگرنہ اختیار ہے کہ چلا جائے۔" کہتے ہیں کہ اُس دن شہزادہ کو تیسرا فاقہ تھا۔

[53] نانا راؤ مرہٹہ خاندان کا آخری راجہ ہے غدر ۱۸۵۷ء کی اسکیم اُس نے اور جنرل عظیم اللہ نے مرتب کی۔ اور کانپور میں بڑے زور شور کے ساتھ تحریک کو شروع کیا۔ اس کے بہادرانہ اوصاف کا اندازہ اس کے حسب ذیل خط سے ہو سکتا ہے جو اُس نے اپنی ایک انگریز محبوبہ کو لکھے ہیں اور جو کانپور کی لوٹ میں نانا راؤ کے سامان میں ایک فوجی کو ملے۔ ایک آخری خط میں وہ اپنی محبوبہ کو لکھتا ہے:۔

"ہم مشرقی لوگ زندگی کو بہت حقیر سمجھتے ہیں میرے ملک کو میری ضرورت ہو وہ جذبے جسے دنیا حب وطن کے نام سے پکارتی ہی مجکو مرتعش کئے ہوئے ہی تمام ملک پر تاریکی چھائی ہوئی ہے لیکن میں پُر امید ہوں کہ شاید میرے مرنے کے عرصۂ دراز کے بعد میری قربانی کا تخم زمانہ کے ہاتھوں بار آور ہو، امید افزا پھول بن جائے میں نے دونوں ہاتھ زندگی کی آتش فروزاں پر گرم کر لئے ہیں اور کوئی شکایت نہیں کیونکہ وہ اب قریب ہے" (مکتوبات فرنگ)

کانپور کی شکست کے بعد تانتیا ٹوپی کو تحریک کا قائد بنا کر لکھنؤ آئے۔ حضرت محل نے شیش محل میں اُتارا۔ گیارہ ضرب توپ سلامی کی ہوئی۔ ۲۵ ہزار دعوت کے دو شالہ رومال اور خلعت اس کے علاوہ عطا ہو۔

[54] جنرل بخت خاں دلی کی شکست کے بعد لکھنؤ آئے۔ غلہ منزل میں سلطان بہو صاحبہ کے یہاں بسبب قرابت قریبہ قیام پزیر ہوئے اس کے بعد حضرت محل سے ملاقات کو گئے۔ ۵ ہزار دعوت کے علاوہ خلعت اور رومال ملا۔ جلال آباد پر مورچہ بھی لگایا تھا۔ ان کے ہمراہ ۵ ہزار فوج ۳ سو عورتیں، اس کے علاوہ دلی اور فرخ آباد کے بھی بہت سے لوگ تھے۔ لکھنؤ کی شکست سے پہلے خدا جانے مع تمام فوج کے کہاں روپوشس ہو گئے۔ (مفصل سوانح کے لئے ملاحظہ ہو "مصنف علیگڑھ" بابتہ جون ۱۹۲۵ء)

مہمان خاص کے قیام پزیر تھے، ان ہر سہ فدائیانِ وطن کی موجودگی اور حضرت محل کے استقلال نے جنگ کو مارچ تک جاری رکھا۔ مولوی ذکاء اللہ لکھتے ہیں کہ :-

"ستر، اسّی ہزار آدمی بہادری، استقلال اور ہوشیاری سے اپنے مستحکم مقام کو استوار کر رہے تھے۔ جن کو قومی عزت، مذہبی دیوانگی نے جواں مرد عورت حضرت محل نائب السلطنت کے علموں کے نیچے شہر میں جمع کیا تھا۔"[۵۱]

ایک انگریز فیلڈ ٹانگ نامی لکھتا ہے :-

"غدر کے زمانہ میں انگریزی فوج کی تعداد بہت کم تھی۔"[۵۲]

مجاہدین کے متواتر حملوں نے تعداد کو اور بھی گھٹا دیا، چنانچہ ہنری لارنس نے کالن کیمبل کو تحریر کیا :-

"اگر کمک نہیں آئیگی تو وہ دس پندرہ روز سے زیادہ ریزیڈنسی کو اپنے اختیار میں نہیں رکھ سکیں گے۔"[۵۳]

**اندرونی غداری**

لیکن بنگال اور دلی کی طرح اودھ میں بھی اندرونی غداری کا سلسلہ جاری تھا۔[۵۴] اور بیلی گارڈ کی یہ سخت جانی انگریزی فوج کی بہادری کی وجہ سے نہیں تھی، بلکہ غدارانِ وطن کی مہربانیوں کا نتیجہ تھی۔ چنانچہ مصنف قیصر التواریخ رقم طراز ہیں :-

"انگریزوں نے جب پہلا حملہ کیا تو بموجب حکم حضرت محل قیصر باغ کے دروازے بند کر دیے گئے ـــــ عجیب آبادی تلنگے شہر والوں کو برا بھلا کہتے تھے اور کہتے اگر یہ لوگ رسد وغیرہ بیلی گارڈ میں نہ پہونچاتے تو انگریز فاقوں سے مر جاتے۔"[۵۵]

**ناکامی کے دوسرے اسباب**

مہاراجہ بال کرشن ۔۔۔۔۔ جو بظاہر حضرت محل کے سامنے بہت خیر خواہی کا اظہار کرتا تھا۔ انگریزوں سے ملا ہوا تھا، اس نے کسی تدبیر سے تمام تعلقہ داروں کو اپنے علاقوں میں واپس جانے پر آمادہ کر لیا۔ چونکہ اُس وقت روپیہ کی سخت قلت ہو رہی تھی، حضرت محل بھی اُس کے دامِ تزویر میں آگئیں۔ بال کرشن نے تاویل یہ پیش کی کہ اگر یہ لوگ اپنے علاقوں میں نہیں جائیں گے تو رعایا سے تحصیل زر کس طرح ہوگا۔ تیر ٹھیک نشانے پر بیٹھ چکا تھا۔ مارچ تک تعلقہ داروں کا

---

۵۱ عروج عہد انگلشیہ۔
۵۲ رسالہ "نیسویں صدی" ماخوذ از "الہلال" کلکتہ جلد ۳ - مطبوعہ ۱۲ نومبر ۱۹۱۳ء۔
۵۳ عروج عہد انگلشیہ۔ مقالہ بر "عہد فرنگ" از مولانا ابوالکلام آزاد صاحب۔
۵۴ قصائد غدریہ۔ مولوی فضل حق صاحب خیرآبادی کی وہ قلمی منظوم آپ بیتی جو انھوں نے بزبان عربی کالے پانی میں بیٹھ کر مرتب کی تھی۔
۵۵ قیصر التواریخ صفحہ ۲۳۳۔

مع افواج کے چلے جانے سے تحریک میں اضمحلال پیدا ہونا لازمی امر تھا۔ لیکن پھر بھی حضرت محل کی ہمت مردانہ میں شمہ بھر فرق نہیں آیا۔ اور پورے زور شور کے ساتھ معرکہ آرائیاں ہوتی رہیں۔

**جنگ بہادر نیپال کی انگریزوں کو مدد**

عین اُس وقت بہادر جنگ وزیر اعظم نیپال نے ایک جمعیت کثیر کے ساتھ اپنے ملک سے نکل کر اودھ کا رُخ کیا۔

کالن کیمپل اور جنرل آوٹرم بغاوت کو فرو کرنے میں مسلسل کوششوں کے باوجود ناکام رہے تھے اس کو جنگ بہادر اور اُس کی فوجوں نے قابو میں کر لیا۔

کیمبل اور اوٹرم نیپالی بندوقوں اور تلواروں کے سایہ میں اودھ کو فتح کرنے کے لئے اُٹھے، وہ اودھ جہاں گورنر جنرل لارڈ کیننگ کے الفاظ میں سب سے زیادہ باغی جمع تھے۔[۵۱]

دوست نے خاطر دشمن سے کیا مجھ کو ہلاک

لیکن علماء اسلام اور مجاہدین نے اپنے خون کے دریا بہا کر نیپالی فوجوں کے راستوں کو مسدود کر دیا۔ پھر بھی جنگ بہادر ۱۴ر فروری کو گورکھ پور سے دارالسلطنت جانے کے لئے روانہ ہوا۔ اُس کے ساتھی جنرل روکرافٹ کو معلوم ہوا کہ پھول پور میں باغی بھرے ہوئے ہیں۔ لہٰذا جنگ بہادر نے براہ سلطان پور لکھنؤ کی راہ لی۔ راستہ میں دو خونریز لڑائیاں ہوئیں۔ اور باغیوں نے نیپالیوں کا خوب مقابلہ کیا۔[۵۲] گورکھ پور سے لیکر سلطان پور تک ۴۳ میل کے فاصلہ میں باغی بھرے ہوئے تھے۔ اُن کا سب سے بڑا مقام سنگ رامپور اور چاندا تھا۔ ان کے مہر لشکر بندہ حسین اور مہدی حسین تھے فرنیکس صاحب اور نیپالیوں کی افواج نے جب ان مقامات پر قبضہ کر لیا۔ تو ذکاء اللہ لکھتے ہیں:۔

"مہدی حسن پھر بھی مایوس نہیں ہوا۔ اور بادشاہ گنج میں نیپالیوں کے سد راہ ہونے کے لئے پراگندہ اور شکست یافتہ سپاہ کو جمع کیا۔[۵۳] مرزا جعفر بیگ سپہ سالار نے گھرے نالے کے نیچے جس پر ایک سڑک لکھنؤ کو جاتی تھی۔ صف آرائی کی۔ اور سب سے بڑا توپ خانہ سڑک کے کنارے لگایا۔"[۵۴]

شکست و فتح تو قسمت سے ہے ولے اے میر
مقابلہ تو دلِ ناتواں نے خوب کیا

فرینکس صاحب امیٹھی میں جو لکھنؤ سے آٹھ میل تھی فروکش ہوا۔ اس کے پاس کمانڈر انچیف کا حکم آیا کہ آگے نہ بڑھو۔ قلعۂ داؤدی میں باغی بہت بھرے ہوئے ہیں۔[۵۵]

---

۵۱ عروج عہد انگلشیہ صفحہ ۴۴
۵۲ " " صفحہ ۵۲
۵۳ عروج عہد انگلشیہ صفحہ ۵۰
۵۴ " " صفحہ ۵۳

**معرکۂ لکھنؤ**

نیپالیوں اور انگریزوں کا پہلا متحدہ حملہ عالم باغ پر ہوا۔ حضرت محل کی کوٹھی پر بڑی سخت لڑائی ہوئی جس کے اردگرد باغیوں کی سیکڑوں لاشیں شمار کی گئی تھیں[۵۱]۔ قریب تھا کہ چولکھی پر قبضہ ہو جائے کہ عین اُس وقت خان علی خاں ایک ہزار سپاہ کے ساتھ آ گئے۔ خوب رن پڑا۔ چمن پر خون کی نہر جاری تھی۔ پیچھے سے جنگ بہادر نے باڑ ماری۔ سیکڑوں گر پڑے۔ خان علیخاں بھی زخمی ہوئے[۵۲]۔ حضرت محل کسی طرح چولکھی چھوڑنے کا نام نہیں لیتی تھیں، یہ جانتے ہوئے بھی کہ سب سے زیادہ حملہ کا رُخ چولکھی کی جانب ہے۔ مصنف قیصر التواریخ رقمطراز ہیں:۔

"ایک روز صبح کو بکی یہ داشارہ حضرت محل کو نواب ممتو خاں نے بہت سمجھایا۔ لیکن ان کے استقلال میں فرق نہ آیا[۵۳]۔ کمپنی کی فوجوں کے چو طرفہ حملوں نے اب مجاہدین کو امان لینے پر مجبور کر دیا تھا۔ اُس وقت جنگ نے بھی جارحانہ کی بجائے مدافعانہ صورت اختیار کر لی تھی۔ ملک کے تمام حصص پر "برٹش ایسٹ انڈیا کمپنی" کا تسلط ہو چکا تھا۔ لہٰذا اُس نے آلاتِ حرب کی کثیر تعداد جن میں بہت زیادہ توپیں تھیں، مع قواعد داں توپچیوں کے خاص دارالسلطنت لکھنؤ میں اُن مجاہدین کے مقابلہ پر لا کر جمع کر دیا جن کے پاس جدید قسم کی توپوں اور ہتھیاروں کی کمی تھی۔ لے دے کر صرف ایک اوسط درجہ کا پرانا توپ خانہ تھا۔ وہ کہاں تک مقابلہ کرتا۔ آخر شکست ہوئی۔ اور انگریزی فوج کا تسلط ہو گیا۔"

**حضرت محل کی پسپائی**

شکست کے بعد حضرت محل سراسیمہ اور پریشان تھیں کیونکہ ان کی گرفتاری کا خدشہ روز بروز بڑھتا جا رہا تھا۔ اس لئے سرزمین وطن کو ہمیشہ کے لئے خیرباد کہنے کے سوا کوئی چارہ باقی نہ رہا۔ ان کی چولکھی سے روانگی کا منظر حد درجہ درد انگیز تھا۔ مصنف قیصر التواریخ رقمطراز ہیں:۔

"حضرت محل بحال تباہ مع دیگر بیگمات اور شاگرد پیشہ عورات و ملازمین پھاٹک سے نکلیں۔ اس طرح کہ وہ آگے تھیں اور سب پیچھے صف بستہ۔ برجیس قدر ایک سپہ کی گود میں تھے۔ پیادہ پائی کی وجہ سے ہر ہر قدم پہ ٹھوکریں کھاتی اور اُلجھتی تھیں۔ ٹیلہ شاہ پیر جلیل سے گزر کر پل مولوی گنج پر پہونچیں۔ تلنگے ہر طرف متلاشی سواری تھے۔ رات کو غلام رضا کے یہاں قیام کیا۔ پھر وہاں سے شرف الدولہ کے گھر گئیں۔ وہاں سے

---

۵۱ عروج عہد انگلشیہ صفحہ ۷۰

۵۲ قیصر التواریخ صفحہ ۳۲۳

۵۳ قیصر التواریخ صفحہ ۳۳۲

محل سرائے حسین آباد آگئیں۔ شام تک جتنا عملہ شاگرد پیشہ تھا سب جمع ہو گیا۔ اور ان کی حفاظت کو پہرے کھڑے ہوئے تھے"۔[۵۱] ملی رضا کے یہاں جنرل اوٹرم کا پیغام پہونچا کہ ہم زمانہ واجد علی شاہ کا بدستور تم کو تمہارا ملک دیں گے۔ جنگ سے دست بردار ہو جائیے فوج مغلوبہ کے ساتھ جانے کی ضرورت نہیں۔ مسافران کلکتہ ولندن کو بیس نبوا دیں گے۔ حضرت محل نے اوٹرم کی اس پیشکش کو نہایت حقارت کے ساتھ ٹھکرا کر صلح نامہ پر دستخط کرنے سے صاف انکار کر دیا۔"

وہ اپنی خو نہ چھوڑیں گے ہم اپنی وضع کیوں بدلیں
سُبک سر ہو کے کیا پوچھیں کہ ہم سے سرگراں کیوں ہو

بچپن سے لیکر اب تک جس سرزمین پر زندگی کے بہترین ایام گزارے تھے اُس سے جدا ہونے کو کسی طرح جی نہ چاہتا تھا۔

عجب ہے مسلک راہ وفا بھی
قدم محدود ہو کر رہ گیا ہے

لیکن ۱۶ مارچ ۱۸۵۸ء کو لکھنؤ کو خیرباد کہنا ہی پڑا۔ نیپال کا رُخ کیا۔ نواب ممو خاں اور احمد حسین کے علاوہ مولوی عبدالحلیم صاحب شرر لکھتے ہیں:۔

"ایک لاکھ کا مجمع بھی ان کے ہمراہ تھا۔ مولوی احمد اللہ شاہ نے اپنے بعد لڑائی جاری رکھ کر برجیس قدر اور حضرت محل کے لئے آزادی کے ساتھ چلے جانے کا موقع پیدا کر دیا تھا۔"[۵۲]

## نیپال میں پناہ گزینی، بے مثال خودداری اور مصائب

حدود نیپال میں داخل ہو کر ہر قسم کی تکالیف اور مصائب سے دوچار ہونا پڑا۔ پہلے حضرت محل کوہ بٹول پر قیام پذیر ہوئیں۔ جہاں آصف الدولہ کی بارہ دری بنی ہوئی تھی۔ یہاں ان کو مہاراجہ نیپال کا ایک تہدید نامہ ملا جس کا مضمون یہ تھا کہ:۔

"آپ انگریزوں سے صلح کریں یا کسی اور طرف کو چلی جائیں۔ ہم سے توقع کسی طرح کی امداد و اعانت کی نہ رکھئے گا ہم انگریزوں سے مقابلہ نہیں کر سکتے۔"[۵۳]

حضرت محل کی طرف سے نواب ممو خاں نے اس نامۂ پُر نخوت کا جواب بہت تلخ الفاظ میں دیا اور لکھا:۔

"ہم کسی طرف نہیں جائیں گے یہیں رہ کر انگریزوں سے لڑیں گے۔ کچھ تمہارے بھروسہ پر اُن سے نہیں بگاڑا ہے۔"[۵۴]

---

۵۱ قیصر التواریخ صفحہ ۳۳۴
۵۲ مشرقی تمدن کا آخری نمونہ صفحہ ۶۰
۵۳ قیصر التواریخ صفحہ ۳۴۰
۵۴ قیصر التواریخ صفحہ ۳۴۱

اس کا جواب یہ آیا:-

"ادھر سے انگریز اور اُدھر سے ہم تمہیں ماریں گے۔ یہاں سے نکل جاؤ۔"

اِس خط وکتابت کا یہ نتیجہ نکلا کہ صرف حضرت محل، برجیس قدر اور اُن کے ساتھ عورتوں اور بچوں کو نیپال میں رہنے کی اجازت مل گئی۔ مجاہدین کی کثیر تعداد کو نیپال کے پہاڑوں میں درندوں کی خوراک بننے کے لئے چھوڑ دیا گیا۔

اس عرصہ میں جنگ بہادر اودھ پر انگریزوں کا دروبست قبضہ کرا کر نیپال کو واپس آ گیا تھا۔ نواب ممّو خاں اور نیپالیوں سے روزانہ جنگ آزمائی ہوتی تھی۔ بہادر جنگ کا خیال تھا کہ جن بھڑکتے ہوئے شعلوں کو وہ شاید ہمیشہ کے لئے دبا کر ابھی ہندوستان سے آیا تھا کیا اُس کی چند بجھی ہوئی چنگاریاں نیپال کے خرمنِ امن پر گر کر اس کو تباہ و برباد نہیں کر سکتی ہیں؟ جب کوئی صورت کارگر ہوتی نظر نہ آئی تو جنگ بہادر کو ایک رکیک چال سوجھی جس سے نواب ممّو خاں اور اُن کی فوج کا بہ آسانی خاتمہ ہو گیا۔ اب یہ شیر کوہسار بھیڑ کی کھال اوڑھ کر نمودار ہوا تھا۔ اسی دوران میں بہادر جنگ نے نواب ممّو خاں سے تعلقات بڑھانا شروع کئے۔ اکثر ملاقات ہوتی، یہاں تک کہ جنگ بھی موقوف ہو گئی تھی۔ ایک روز حسب معمول باتیں کرتے کرتے جنگ بہادر نواب ممّو خاں کو اُس پہاڑی پر لے آیا، جہاں ایک انگریز بیلی صاحب عربی لباس پہنے مع کچھ آدمیوں کے چھپا بیٹھا تھا۔ ممّو خاں اس ناگہانی آفت سے قطعی بےخبر تھے۔ اس لئے کچھ پیش نہ گئی اور گرفتار ہو کر لکھنؤ لائے گئے۔ پھانسی کی سزا ہوئی لیکن یہ لیسے بڑے مجرم کے لئے ناکافی خیال کی گئی اور حبس دوام بعبور دریائے شور ہوا۔ وہیں فوت ہوئے۔[۵۱]

نواب ممّو خاں کی گرفتاری کے بعد ان کی جماعت منتشر ہو گئی۔ حضرت محل اور برجیس قدر کے قیام پر جنگ بہادر کو کوئی اعتراض نہ تھا اس کی دو وجہیں ہو سکتی تھیں۔ اوّل یہ کہ عورت ہونے کے باوجود اُنھوں نے اب تک جس غیر معمولی جرأت اور اولوالعزمی کا ثبوت دیا تھا، اُس سے اُس کا متاثر ہونا لازمی تھا۔ دوسرے یہ کہ ان کے پاس جو کثیر التعداد قیمتی ہیرے، جواہرات تھے اُنھوں نے ——— اُن سب کو حکومتِ نیپال کو نذر کر دیا۔[۵۲]

خدا کی قدرت ہے، کہاں وہ محلاتِ شاہی جن پر بلا شبہ جنتِ ارضی کا گمان ہوتا تھا۔ کہاں نیپال کی

---

۵۱ حکایاتِ عجیب مصنفہ مولوی جعفر تھانیسری۔ ۵۲ مشرقی تمدن کا آخری نمونہ صفحہ ۷۳

سنسان اور ویران پہاڑیاں۔ دیارِ غیر میں نشیمن کے لئے چند تنکوں کی تلاش و جستجو اور پھر اس پر مستزاد صیاد کی برق آسا نظروں کا قیامت خیز سامنا۔ لیکن پائے ثبات کو لغزش ہو۔ ناممکن۔ ع

"آخری وقت میں اسلام کی غیرت کی نمود" کا اس سے زیادہ اچھا اور کون سا مظاہرہ ہو سکتا تھا۔ عرصہ تک انگریزوں کی یہ خواہش بلکہ کوشش رہی کہ حضرت محل ہندوستان واپس آجائیں۔ ایک انگریز مصور جو برجیس قدر کی تصویر کھینچنے گیا تھا اُس کے ذریعہ انگریزوں نے یہ پیغام بھیجا تھا کہ حکم سرکار ہے فیض آباد۔ لکھنؤ جہاں رہنا چاہیں آجائیں۔ تنخواہ کے علاوہ احترام شاہانہ بھی کیا جائے گا۔[۵۱]

لیکن جب تک زندہ رہیں نہ خود آئیں اور نہ برجیس قدر کو جانے دیا۔ ان کے انتقال کے بعد برجیس قدر ہندوستان آئے اور کلکتہ میں اقامت پذیر ہوئے۔ ایک دعوت کی تقریب میں کسی نے زہر دے دیا۔ مع فرزند اور بیوی راہیِ ملکِ عدم ہوئے۔[۵۲]

## احمد اللہ شاہ کی شہادت

حضرت محل کے ساتھ تحریک کے تمام دوسرے سربرآوردہ لوگ یا تو اودھ سے چلے گئے یا مارے گئے۔ لیکن مولوی احمد اللہ شاہ صاحب نے ابھی تک میدان سے منہ نہیں موڑا تھا۔ اور مصروفِ کارزار تھے۔ حضرت محل کی روانگی کے بعد سعادت گنج پر مورچہ لگا کر توپ کو تڑاہے پر گاڑا۔ لیکن قضا و قدر کا فیصلہ ان کے خلاف ہو چکا تھا۔ ہزیمت فاش ہوئی۔ عقیدت کیشوں اور مریدوں نے بغلوں میں ہاتھ دے کر زبردستی میدان سے ہٹایا۔ اور راجہ کی گڑھی پر جا کر سب اکٹھے ہوئے۔ لیکن راجہ نے نہ صرف پھاٹک بند کر لیا۔ بلکہ اوپر سے بندوقوں کی باڑ مار دی۔ آپ شہید ہوئے۔ راجہ نے سر کاٹ کر بطور تحفہ کمپنی بہادر کی خدمت میں بھیجا۔ اس کے صلہ میں پچاس ہزار روپیہ انعام اور جاگیر ملی۔ مسافر اپنا سفر ختم کر چکا تھا۔ جنگ فی سبیل اللہ میں ایک مسلمان کی سب سے بڑی تمنا شہادت یا فتح ہے۔ ان دونوں میں سے کسی ایک چیز کا حاصل ہو جانا ہی اس کی معراج ہے۔

سر گشتہ بر نیزہ میزد نفس ۔ کہ معراجِ مرداں ہمین است و بس

## اودھ پر تسلط کے بعد کمپنی کے مظالم

بقول ڈاکٹر ہنٹر:۔

"بغاوت اور تعصب تو اُس غیر ملکی حکومت کے لازمی نتائج ہیں"۔[۵۳]

---

۵۱ قیصر التواریخ صفحہ ۳۶۰
۵۲ مشرقی تمدن کا آخری نمونہ صفحہ ۷۳
۵۳ ہمارے ہندوستانی مسلمان از ڈاکٹر ہنٹر صفحہ ۲۰۹

لیکن مسلمانوں نے اس لازمی جذبہ کے گناہوں کی پاداش میں جو ذلتیں اور ایذائیں برداشت کی اُن کی تلخ یاد دلوں سے کبھی محو نہیں ہو سکتی۔

جنرل ہیولاک صاحب نے نیل کو لکھا تھا:۔

"جس وقت آپ آگئے تو میرا ارادہ ہے کہ فوراً ہی ایک ایسا صدمہ پہونچاؤں کہ اس سے سارا ہندوستان ہِل جائے۔"[۵۱]

لکھنؤ کی فتح کے بعد قتل و غارت کا بازار گرم کیا گیا۔ ہر ہندوستانی کو خواہ سپاہی ہو یا دیہاتی بیدریغ تہہ تیغ کیا گیا۔ نہ کوئی سوال کیا جاتا اور نہ کسی قسم کا تکلف، بلکہ سیاہ رنگ ہونا ہی اس کے مجرم ہونے کی کافی دلیل سمجھی جاتی[۵۲] مصنف قیصر التواریخ لکھتے ہیں:۔

"لکھنؤ کی فتح کے بعد پندرہ دن تک شہر لٹا۔ ادھر سپاہیوں سے کوئی جگہ محفوظ نہ تھی۔ اس غارت گری میں صاحبان فوج بھی کمربستہ تھے جشن عباس میں تین سو پردہ نشین عورتوں کی گوروں کے ہاتھ سے آبروریزی ہوئی۔"[۵۳]

ڈاکٹر رسل اپنی چشم دید رپورٹ میں رقمطراز ہیں:۔

"لوٹ کا حال بیان نہیں ہو سکتا جس مکان کے کواڑوں کو توڑا وہ سونے چاندی کے ڈھیر معلوم ہوتے تھے۔ لوٹ کا عجب تماشا تھا۔ ہنوز نسیم کال کے تر چکنے تھے۔"[۵۴]

اس کے بعد پھر صاحب موصوف لکھتے ہیں:۔

"صاحب غیرت عورات، لڑکیاں گوروں کی صورت دیکھتے ہی کنوؤں میں گر کر مر گئیں۔۔ رعایا پر بڑی آفت تھی۔ ہر کوچے سے دہشت برستی تھی۔ خونِ ناحق کی بو آتی تھی۔"[۵۵]

رینالڈ کو نیل نے لکھا:۔

"بعض دیہات کو ان کی مجرمانہ حرکات کی بنا پر عام تباہی کے لئے منتخب کیا گیا ہے۔ جہاں کی تمام مرد آبادی کو قتل کر دینا ہوگا۔"[۵۶]

## اودھ کے بہادر مرد اور عورتیں

مسلمانانِ اودھ کی بہادری اور صفاتِ مردانہ کے قصے آج موجودہ نسلوں کے لئے افسانے سے زیادہ اہمیت نہیں رکھتے۔ کیونکہ کمزور نحیف

---

۵۱ عروج عہد انگلشیہ صفحہ ۸۶
۵۲ علماء کا شاندار ماضی صفحہ ۵۷
۵۳ قیصر التواریخ صفحہ ۴۶
۵۴ عروج عہد انگلشیہ صفحہ ۹۱
۵۵ " " صفحہ ۲۳۶
۵۶ علماء کا شاندار ماضی صفحہ ۶۳

اور نازک بدن ہونا باشندگانِ اودھ کی آج خاص صفت سمجھی جاتی ہے، دراں حالیکہ صرف سنو سال پہلے اُن کے اسلاف کے متعلق مصنف "شبابِ لکھنؤ" نے تحریر کیا تھا کہ :-

"میرا گزر اِس عجیب ملک میں ہوا جہاں کے خاص و عام پہلوان ہی پیدا ہوتے ہیں، جن کے بُشرے سے جنگ جوئی ٹپکتی ہے۔ مہیب صورت۔ سیاہ ڈاڑھی والے مسلمان ڈھال تلوار سے لیس نظر آتے ہیں۔ باشندگانِ اودھ کا خاص قدرتی مذاق مبارزت ہے۔" [51]

اس کے بعد پھر صاحب موصوف لکھتے ہیں :-

"گلے ٹھلے کے پٹھان ڈھال تلوار لگائے تیوریاں چڑھائے شانے سے شانہ نہ کرتے اور ہر طرف گھورتے ہوئے نکل گئے۔" [52]

اس کے بعد پھر صاحبِ "شباب لکھنؤ" لکھتے ہیں :-

"جب وہ لوگ گشت کو نکلتے ہیں تو چاہے کیسی ہی ذلیل پوشاک پہنے ہوں مگر تیغ کی جوڑی ڈھال دونوں لگائے ہوں گے بھینسے کی کھال سے منڈھی ہوئی ڈھال اکثر بائیں جانب کاندھے پر پڑی ہوتی ہے۔ لکھنؤ ایسے ہتھیار بند آدمی اِن شہروں میں کہیں نہ دکھائی دیں گے۔" [53]

"ذرا ذرا سی بات پر جدال و قتال کر بیٹھنا گویا مرغوب طبع ہو گیا ہے۔ خیر اس سے اس قدر فائدہ ہوتا ہوگا کہ ہتھیاروں میں زنگ نہ لگتا ہوگا۔" [54]

علماء مجاہدین اور عوام کے علاوہ بیگمات نے جو کارہائے نمایاں انجام دئے ہیں اُن سے تاریخ کے اوراق بھرے پڑے ہیں۔ مصنف شباب لکھنؤ رقمطراز ہیں :-

"میں نے بچشم خود ان کو قواعد کرتے دیکھا۔ یہ عورتیں پوری طرح سے بندوق چھتانے۔ آگے بڑھنے۔ پیچھے ہٹنے۔ بندوق بھرنے۔ نشانہ لگانے سنگین چڑھانے کے کام اسی ترتیب سے کرتیں۔ جیسے بارکوں میں ہوتے ہیں۔ ان کی جماعت میں سارجنٹ بھی ہوتے تھے۔" [55]

اس کے بعد پھر صاحب موصوف لکھتے ہیں :-

"ان زمانہ سپاہیوں کی دو کمپنیاں تھیں۔ غازی الدین حیدر اپنے بعد نصیر الدین حیدر کو تخت دینا نہیں چاہتے تھے اس پر نصیر الدین حیدر کی ماں بڑی جرأت و استقلال کے ساتھ لڑیں۔ انھوں نے اپنے سپاہیوں کو مسلح کر کے ذاتی

---

[51] شباب لکھنؤ صفحہ ۳
[52] شباب لکھنؤ صفحہ ۱۰۰
[53] " " صفحہ ۱۲ - ۱۳
[54] " " صفحہ ۱۱۰
[55] " " صفحہ ۱۰۳

مردانگی سے بہت اچھی مثال قائم کی تھی۔ بالآخر فتح مند ہوئیں اور بادشاہ نے شکست کھائی۔"[۵۱]

"نصیر الدین کو زہر دیا گیا تو ان ہی بیگم صاحبہ نے از سر نو ہنگامہ اٹھایا۔ اپنی زنانہ فوج کو بھیج کر رزیڈنسی کا محاصرہ کر لیا اور نصیر الدین کے لڑکے کو تخت پر بٹھا دیا۔ اگر بیگم صاحبہ کسی اور زمانہ میں پیدا ہوتیں تو یقینی انکے کارہائے نمایاں دنیا کی تاریخ میں روشن حروف میں لکھے جاتے۔" ان کی شجاعت پر صد آفرین کہنا چاہیئے۔[۵۲]

نواب ممو خاں کی گرفتاری کے بعد ان کی فوج جس پر حکومت نیپال نے رسد تک بند کر دی تھی اس کی بہادری کا اندازہ صرف ذیل کے ایک واقعہ سے ہو سکتا ہے۔ ہر گھاٹی میں فوج باغیہ کی شکل بن مانس کی سی بن گئی تھی۔ جسم پر کوئی کپڑا تک نہ تھا، صرف تلوار بندوق اور سنگین باقی رہ گئی تھی۔

جلاوطنی اور قتل و غارت کرنے کے بعد بقیہ آبادی سے ہتھیار چھین لینے کی پالیسی تیزی سے عمل میں لائی گئی۔ ایک سال تک سب قسم کے ہتھیار چھکڑوں پر بار ہو کر داخلِ مال خانہ سرکار ہوئے۔[۵۳]

کسی بہادر قوم کو نہتہ کر کے بزدل بنانے کی اس سے زیادہ موثر اور کون سی تدبیر ہو سکتی تھی۔ چنانچہ کچھ عرصہ کے بعد بزدلی اور پست ہمتی کا یہ عالم ہو گیا کہ لوگ اپنے کو جنگ جوؤں کی اولاد کہلاتے ہوئے جھجک محسوس کرنے لگے اور جب مولوی عبد الحلیم صاحب شرر نے اپنی کتاب مرتب کرنے کے سلسلہ میں ماہرانِ فنونِ جنگ کا باب ترتیب دینا چاہا تو انھوں نے نہایت اندوہ و ملال کے ساتھ تحریر کیا کہ :-

"موجودہ نسل اپنے اجداد کے شجاعانہ کارناموں اور سپہ گری کے کاموں سے بالکل ناآشنا ہے اور آج جو ہم نے ان فنون پر قلم اٹھایا ہے تو کوئی ایسا شخص نہیں ملتا جس سے حالات معلوم ہوں۔ صرف مسعود ندرا اور ایک بزرگ سلیمان خاں صاحب[۵۴] فنونِ جنگ کے متعلق جو کچھ لکھ رہے ہیں اُن ہی کی مدد سے ہم لکھ رہے ہیں۔"

برعکس اس کے وہ عیوب و نقائص جو عوام کے تو نہیں ہاں بادشاہوں کے مشاغل ضرور تھے۔ وہ جن کو اب فنونِ لطیفہ اور آرٹ کے خوشنما الفاظ کا جامہ پہنا دیا گیا ہے۔ اُن کے تدوین کرنے میں کوئی دقت محسوس نہیں ہوئی۔ ہیبت ناک مظالم نے پوری قوم کو کیسے عبرت ناک انجام پر پہونچا دیا۔ لیکن نہ معلوم کیوں سب کچھ مٹ جانے پر بھی ڈاکٹر ہنٹر نے ہم غریبوں کے بارے میں انگریزوں کو متنبہ کیا ہے کہ :-

"اِن کے معاملہ میں معمولی سی شکایتیں بھی عظیم الشان سیاسی غلطیوں کی صورت اختیار کر لیتی ہیں۔"[۵۵]

---

[۵۱] شباب لکھنؤ صفحہ ۱۰۴ [۵۲] شباب لکھنؤ صفحہ ۱۰۵
[۵۳] قیصر التواریخ صفحہ ۶۶ [۵۴] نواب سلیمان خاں مؤلف تاریخ سلیمانی۔ حافظ الملک حافظ رحمت خاں کی اولاد سے تھے۔
[۵۵] ہمارے ہندوستانی مسلمان صفحہ ۲۰۵

# نواب صدر یار جنگ بہادر[۱]

(از جناب مولوی عبدالشاہد خاں صاحب اورینٹل اسسٹنٹ مولانا آزاد لائبریری مسلم یونیورسٹی علی گڑھ)

وہ اولوالعزم ذاتِ گرامی جسے علامہ اقبال مرحوم جیسا حکیمِ امت اپنے خطوط میں استاد کا درجہ[۲] دے چکا ہو، اور مولانا ابوالکلام آزاد جیسا یگانۂ روزگار ادیب دانشِ پرداز اپنی علمی و ادبی و تاریخی مکاتبت و مراسلت کے لئے منتخب کر چکا ہو، اس کے متعلق مجھ جیسا بے بضاعت تہی مایہ انسان لکھے تو کیا لکھے، سب سے بڑھ کر جس چیز نے مجھے اب تک باز رکھا وہ سوانح نگاری کا مشکل ترین مرحلہ تھا۔ علی العموم ہوتا یہ ہے کہ ہر سوانح نگار صرف ایک پہلو ہی اپنے سامنے رکھ کر یہ فرض انجام دیتا ہے، حالانکہ محاسن کے ساتھ معائب، اور مناقب کے ساتھ مثالب ہر ہستی کے دامن سے وابستگی رکھتے ہیں، حضرات انبیاء کرام کی ذاتِ مقدسہ اس کلیہ سے ضرور مستثنیٰ ہیں۔ وہ خدا کی طرف سے معصومیت کا جامہ پہنکر خاکدانِ عالم میں تشریف لاتے ہیں، ان کے ہر قول و عمل کی تقلید موجبِ نجات وسببِ فلاح ہے، دوسرے انسانوں کی خواہ وہ کتنے ہی بڑے کیوں نہ ہوں پیروی و اتباع انھیں افعال و اعمال میں کیجا سکتی ہے جو اُسوۂ حسنہ کے مطابق ہوں، تو اب کسی شخصیت کو سامنے لانے کا مطلب یہی ہوا کہ اس کی خوبیوں کو موجودہ و آیندہ نسلیں نہ صرف سراہیں بلکہ خود بھی ان پر عمل کریں اور اس کی برائیوں سے خود بھی بچیں اور دوسروں کو بھی روکیں۔

تاریخ عالم شاہد ہے کہ ہر ملک و قوم میں ہر دور و زمانہ میں معدودے چند ہی ایسی ہستیاں عالمِ وجود میں آتی ہیں جو اپنے کردار و افعال، بلند حوصلگی و اولوالعزمی علم و دانش اور فضل و کمال میں ممتاز درجہ رکھتی ہوں، ان میں بھی ایسی ہستی جس نے دنیا میں کوئی انقلاب پیدا کر دیا ہو صدیوں میں پیدا ہوتی ہے۔

---

[۱] یہ مقالہ شروانی کلب علی گڑھ کے سالانہ اجلاس میں پڑھا گیا تھا۔ (مدیر)

[۲] "اقبالنامہ" صفحہ ۵ و ۶ و ۸۔ خطوط بنام نواب صدر یار جنگ بہادر۔

ہمیں فخر ہے کہ ہندوستان کے دوسرے چند مخصوص خاندانوں کی طرح ہمارا شروانی خاندان بھی اپنی پرانی تاریخ، پرانی تہذیب، اور پرانی معاشرت و روایات رکھتا ہے۔ امتدادِ زمانہ کے باوجود اپنی دیرینہ خصوصیات کا کچھ نہ کچھ حامل ہے۔ خاندان کے افراد ہند و بیرونِ ہند کی تعلیم جدید کے ماہر ہیں، مگر کسی نے اپنے آبائی طریق اور مشرقی تہذیب کو اس وقت تک خیرباد نہیں کہا۔ آج بھی بکثرت افرادِ خاندان اپنے بزرگ خاندان کی وہی عزت کرتے ہیں جو اب سے ایک صدی قبل کی جاتی تھی۔ ابتدائی تعلیم اسی طرح شرفائے قدیم کے طریق پر ہوتی ہے، مذہب کا پورا احترام اور شریعت کی پابندی بدستور ہے، طریقِ رہائش، لباس، آداب، اطوار سب پرانے طریق پر ہیں۔

اسی کے ساتھ یہ اعتراف بھی کرنا پڑے گا کہ اس بقاءِ خصوصیات میں نواب صدر یار جنگ بہادر کی ذاتِ گرامی کو بڑا دخل ہے، اگر یہ ہستی عرصۂ دراز سے آبیاری نہ کرتی ہوتی تو بادِ فیشن کے تند و تیز جھونکوں نے اس خاندانی سرسبز و شاداب چمن کو کب کا نذرِ خزاں کر دیا ہوتا۔

یہ خاندان ہندوستان میں کب سے آباد ہے، اس کی صحیح تاریخ تو ملنا مشکل ہے۔ البتہ لودھی سلاطین کے زمانہ میں اس خاندان کا تذکرہ بھی ملتا ہے۔ بہلول لودی سنہ ۸۵۵ھ میں بادشاہ بنا۔ اور سنہ ۸۹۴ھ میں وفات پائی۔ عمر خاں شروانی اسی کے زمانے میں با اقتدار تھے۔ بہلول کے بعد سکندر لودی کو تخت سلطنت پر عمر خاں نے ہی بٹھایا تھا اور پھر اس کے وزیر بھی ہوئے۔ عمر خاں شروانی کے علاوہ اعظم خاں شروانی، بابو خاں شروانی، ابراہیم خاں شروانی، جبار خاں شروانی، ہیبت خاں شروانی، احمد خاں شروانی، سعید خاں شروانی کا بھی تاریخ فرشتہ وغیرہ میں ذکر موجود ہے۔ لودیوں کے زمانہ میں اعظم ہمایوں سپہ سالار افواج کا لقب ہوا کرتا تھا۔ ابراہیم لودی کے عہد میں اعظم ہمایوں ایک شروانی ہی تھے۔ بابر نے شاہزادہ ہمایوں کے ولیعہد ہونے کے بعد اس لقب کو موقوف کیا تھا۔ اکبر کے عہد میں خان زماں خاں لودی حاکم جونپور کی شکست کے بعد میر محمد خاں شروانی جونپور کے صوبے دار مقرر ہوئے۔ علی گڑھ کا مشہور و معروف قلعہ جو اب مٹ کر محلہ بالائے قلعہ کی شکل میں تبدیل ہو گیا ہے۔ عمر خاں شروانی وزیر سکندر لودی کے لڑکے محمد خاں شروانی نے سنہ ۱۵۲۵ء میں ابراہیم لودی کے زمانے میں تعمیر کرایا اور اپنے نام پر محمد گڑھ نام رکھا۔ اسی قلعہ کو نواب ثابت خاں نے (جنھوں نے موجودہ جامع مسجد علی گڑھ سنہ ۱۱۴۱ھ میں تعمیر کرائی ہے) سنہ ۱۷۱۵ء عہدِ فرخ سیر میں دوبارہ تعمیر و درستی کرا کے ثابت گڑھ

اپنے نام سے موسوم کر دیا۔ ۱۷۴۰ء و ۱۷۵۰ء کے درمیان میں سورج مل جاٹ نے آگرہ و کول پر قبضہ کر کے قلعہ ثابت گڑھ کو رام گڑھ بنا دیا۔ ۱۷۵۷ء میں نواب مرزا نجف خاں کے دورِ وزارت اور شجاع الدولہ کے عہدِ تسلط میں اس قلعہ رام گڑھ کو علی گڑھ کر دیا گیا۔ اور اب قلعہ کے بجائے شہر کا نام ہو گیا۔

شیر شاہ کی چیرہ دستی اور بنگال میں سلیمان خاں و داؤد خاں کے مقابلوں نے سلاطینِ مغلیہ کا طرزِ عمل شروانیوں کی طرف سے بدل دیا۔ شروانیوں نے مضافات کا رُخ کیا۔ عہدِ اکبری و شاہجہانی میں کچھ لوگ ضلع علی گڑھ و ایٹہ میں آ کر آباد ہوئے۔ سب سے پہلے بعہدِ اکبری ۹۶۳ھ ۱۵۹۶ء موضع رہچوئی میں آباد ہوئے، جو اب ویران کھیڑہ ہے متصل جنوبی موضع بہادر پور حال زمینداری ریاست بوڑہ گاؤں قریب نیم ندی، ندی سے غرباً واقع ہے۔ رہچوئی سے بھجوئی آئے۔ یہاں زمینداریاں پیدا کیں، کچھ لوگ پنجاب چلے گئے۔ ریاست مالیر کوٹلہ کے فرمانروا شروانی ہی ہیں، نواب والا جاہ کی رفاقت میں کچھ لوگ مدراس پہنچ گئے جن کا سلسلہ اب تک وہاں موجود ہے۔

سب سے پہلے ہندوستان میں تین حقیقی بھائی غلزئی، لودی، اور شروانی آئے تھے اور جب لودیوں کو سلطنت مل گئی تو شروانیوں کو بھی عروج ہوا۔ نواح علیگڑھ و ایٹہ میں آنے والوں میں محمد میر اور محمد مغیث دو[۲] بھائیوں کا نام معلوم ہو سکا ہے۔ محمد میر کی اولاد تاؤلی پردرہ وغیرہ جا کر رہی۔ محمد مغیث کے تین[۳] لڑکے ہوئے۔ سالار الدین، رکن الدین، بہاء الدین۔ سالار الدین کی اولاد بھموری، بھیکن پور، منڈولی، کنوبی، بھاموں، کناوہ، ڈھولنہ وغیرہ آباد ہوئی اور سار دھول کہلائی۔ سار دھولی سلسلہ میں بارہ[۱۲] گاؤں آتے ہیں۔

گہنونہ، بھرسولی وغیرہ میں بقیہ دونوں بھائیوں کی نسل کا سلسلہ جاری ہوا۔ موجودہ خاندانی دیہات میں بھموری اور کناوہ کو قدامت حاصل ہے۔ یہیں سے زمینداریوں پر شروانیوں نے قبضہ کیا ہے۔

یہ سلسلۂ کلام کہ قبضہ کب[۱] اور کیوں کر ہوا۔ لفظ شروانی[۲] صحیح ہے یا سروانی، شروانی[۳] کسی مورث کی طرف نسبت ہے یا شہر کی طرف، شروانی نسلاً پٹھان ہیں یا سید۔ اِن بحثوں کی یہاں چنداں ضرورت نہیں ہے۔

مولوی محمد عباس خاں صاحب شروانی برلوی ریٹائرڈ ڈپٹی کلکٹر نے "تاریخ خاندانِ شروانی" مکمل کرلی ہے۔ اس پر نظرِ ثانی کرنا باقی ہے۔ سُنّی وقف کمیٹی یو۔ پی کے سیکریٹری ہو جانے کی وجہ سے مشغولیت و مصروفیت بڑھ گئی ہے، اس لئے یہ کام معرضِ التوا میں پڑ گیا ہے۔ انشاء اللہ جلد کتاب کی صورت میں شائع ہوکر آپ کے ہاتھوں میں پہنچے گی تفصیلی معلومات اس سے فراہم ہوسکیں گی۔

مختصراً یہ ضرور عرض کروں گا کہ اس خاندان کا سلسلۂ نسب ملک طالوت سے جاکر ملتا ہے جنکا ذکر قرآنِ پاک میں موجود ہے۔ پارہ ۲ سیقول۔ رکوع ۲۲

وَقَالَ لَهُمْ نَبِيُّهُمْ إِنَّ اللّٰهَ قَدْ بَعَثَ لَكُمْ طَالُوتَ مَلِكًا ۚ قَالُوٓا أَنّٰى يَكُونُ لَهُ الْمُلْكُ عَلَيْنَا وَنَحْنُ أَحَقُّ بِالْمُلْكِ مِنْهُ وَلَمْ يُؤْتَ سَعَةً مِّنَ الْمَالِ ۚ قَالَ إِنَّ اللّٰهَ اصْطَفٰىهُ عَلَيْكُمْ وَزَادَهُ بَسْطَةً فِي الْعِلْمِ وَالْجِسْمِ ۖ وَاللّٰهُ يُؤْتِي مُلْكَهُ مَنْ يَّشَاءُ ۚ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيمٌ ۝

بخت نصر کی فلسطین و بابل پر فوج کشی کے موقع پر طالوتی نسل کو منتشر ہونا پڑا تھا۔ کچھ لوگ افغانستان آکر بھی آباد ہو گئے تھے۔ انھیں میں قیس ابن عیص بھی تھے جو رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم کے دربار گہربار میں حاضر ہوکر مشرف بہ اسلام ہوئے، اسلامی نام عبدالرشید رکھا گیا صاحب "حیاتِ افغانی" نے لکھا ہے کہ عبدالرشید کا عقد نکاح حضرت خالد بن ولید کی صاحبزادی سے ہوا۔ جن سے تین صاحبزادے متولد ہوئے سربن، غورغشت، بیھن، اس نسل میں۔ ہے سب سے پہلے ہندوستان میں تین حقیقی بھائی غلزئی، لودی، سروانی پہنچے۔ آخر الذکر کی طرف ہی اس خاندان کی نسبت ہے۔ کثرتِ استعمال سے سروانی کا شروانی ہوگیا۔ اور یہ بھی بتایا جاتا ہے کہ افغانستان میں شروان قصبہ بھی ہے اور یہ کہ نواح قندھار میں ابتک اس خاندان کے افراد پائے جاتے ہیں۔

مضافات علیگڑھ و ایٹہ میں آکر آباد ہونے والے شروانیوں میں سب سے زیادہ نامور و قابلِ فخر ہستی محمد باز خاں رئیس بھیکم پور کی گزری ہے۔ آپ کی دوراندیشی، بہادری، تہوّر و تدبر نے خاندان کو موت کے گھاٹ اترنے سے بچایا۔ جاٹ گردی کے زمانے میں اس خاندان کو اپنا گھربار چھوڑ کر گنگا پار چلا جانا پڑا۔

مدت دراز کے بعد باز خاں صاحب اپنی حکمت عملی سے ۱۸۰۳ء کے لگ بھگ انگریزی حکومت کے شروع دور میں علاقہ بائیں اور چوراسی کے اکثر دیہات کے مالک و نمبردار مستقل ہوئے، اس سے قبل اپنے ان دیہات پر عہد پرن صاحب فرانسیسی میں بصورت مستاجری قابض ہو چکے تھے۔

باز خاں صاحب کی سخاوت و شجاعت کے قصے مشہور ہیں، ان دو واقعات سے ہی اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ موصوف کیسی نیک نامی کے ساتھ زندگی گزار رہے تھے۔

ایک مرتبہ ایک سائل نے آکر موصوف کی سواری کا خاص گھوڑا مع سامان مرصع مانگا اُنھوں نے اس کی نذر کر دیا وہ چھوڑ کر یہ کہتا ہوا چلا گیا کہ مجھے معلوم ہوا تھا کہ بھیکن پور میں باز پیدا ہوا ہے صرف یہ دیکھنا تھا کہ واقعتہً باز ہی ہے، کوا تو نہیں ہے!

آخر عمر ۱۲۴۱ھ میں جب حج کے لئے مع قافلہ جانے لگے تو اجمیر شریف بھی حاضر ہوئے۔ راستہ بھر خیرات و مبرات کا سلسلہ رہا۔ آستانۂ غریب نوازؒ پر پہنچ کر میر فضل علی صاحب مرحوم خادم آستانۂ عالیہ کی وکالت میں قیام کیا۔ علاوہ نذرانہ کے خاص بھیکن پور میں پچاس بیگہ پختہ زمین مزار مبارک کے مصارف کے لئے بہ تولیت میر فضل علی صاحب وقف کر دی اور ایک تحریر لکھ کر میر صاحب کے حوالہ کی جو اُن کے خاندان میں سید محمد عظیم صاحب کے پاس اب بھی موجود ہے۔ حج کو جاتے ہوئے بڑودہ پہنچ کر آپ کی وفات ہوگئی۔ کچھ دن کے بعد میر فضل علی صاحب وہ تحریر لے کر بھیکن پور پہنچے۔ اخلافِ صدق اور وارثانِ حقیقی نعمان زماں خاں صاحب، حاجی داؤد خاں صاحب، حاجی غلام محمد خاں صاحب نے جب یہ وقف نامہ اور پدر بزرگوار کی تحریر دیکھی، سر آنکھوں پر رکھی، میر صاحب کو زمین کا معائنہ کرایا۔ میر صاحب نے انھیں حضرات کو مختار بنا کر سال بہ سال منافعہ لینا شروع کر دیا۔ اس زمین میں پختہ چاہ بھی تھا، جو اب نیل کی کوٹھی کے پاس واقعہ ہے۔ امتدادِ زمانہ سے اب صرف پچاس بیگہ خام زمین بجائے پختہ رہ گئی ہے۔ خدا اسے برقرار رکھے۔ تاکہ خاندانی سعادتوں میں سے ایک سعادت یہ بھی حاصل رہے۔ آستانۂ غریب نوازؒ سے اس خاندان کو جو والہانہ شغف رہا ہے اور اب بھی بحمداللہ ہے اس کا ثبوت زمانۂ عرس شریف میں اب بھی جا کر دیکھا جا سکتا ہے۔

باز خاں صاحب کی تعلیم و تربیت کا آپ نے اثر دیکھا کہ تینوں صاحبزادگان نے والد بزرگوار کی تحریر کو کس طرح بطیبِ خاطر عملی جامہ پہنایا۔ باز خاں صاحب کے بعد ان کے بڑے صاحبزادے حاجی محمد داؤد خاں صاحب

خاندان کے بزرگ ہوئے جو اپنی دینداری، فیاضی اور کنبہ پروری میں بہت مشہور تھے۔ ان کی صداقت و دیانت کا اس درجہ شہرہ تھا کہ لارڈ ولیم بینٹنگ گورنر جنرل ہند نے ان کو آگرہ کا صدرالصدور مقرر کیا۔ اس وقت ہندوستانیوں کے لئے یہ عہدہ معراج کمال تھا۔ کچھ عرصہ ملازمت کے بعد اس سے مستعفی ہو کر ۱۸۴۹ء میں ایک بڑے قافلہ کے ہمراہ منزل بمنزل سفر کر کے بیت اللہ شریف حاضر ہوئے جبتک ملازمت کی کسی مسلمان پر مسلمان کے سود کی ڈگری نہیں کی۔ جمعہ کے دن ہمیشہ بعد نماز جمعہ اجلاس پر تشریف لیجاتے تھے، آپ کے صاحبزادے محمد عنایت اللہ خانصاحب بڑے علم دوست تھے، سرسید کے خاص دوست اور مددگار رہے تھے، یونیورسٹی میں ان کی بہت یادگاریں موجود ہیں، یکی بارک کے اکثر کمروں پر آپ کے نام کے کتبے موجود ہیں، اسٹریچی ہال میں آپ کا کتبہ نصب ہے، دیوار احاطۂ یونیورسٹی پر بھی آپ کا نام نامی موجود ہے۔

یونیورسٹی کا سب سے بڑا کارآمد کنواں آپ ہی کا بنوایا ہوا ہے جس کی تاریخ بنا "حُفِرَ بِئرٌ مِن عنایت اللہ" ہے ایک نہایت خوبصورت فوارہ آپ کا عطا کردہ سوئمنگ باتھ میں قابل دید ہے۔ نواب بہادر سر محمد مزمل اللہ خاں صاحب مرحوم نے انھیں عم بزرگوار کے ظل عاطفت میں پرورش پائی تھی۔ اسی کا اثر تھا کہ مسلم یونیورسٹی اور دوسرے اسلامی و قومی تعلیمی اداروں پر بے دریغ لاکھوں روپیہ صرف کیا۔

باز خاں صاحب کی نسل میں محمد عبدالشکور خاں صاحب عرف منجھلے خاں صاحب نے بھی بڑی عزت و شہرت حاصل کی، آپ کی داد و دہش اور مسافر نوازی نے بھیکن پور کو نہ صرف ہندوستان بلکہ بیرون ہند بھی مشہور کر دیا تھا۔ آپ کی "ٹھہرو" ابتک مشہور ہے۔ کوئی امیدوار ملازمت آجاتا تھا تو اس کے لئے ایک ہی حکم ہوتا کہ "ٹھہرو" جب تک اسے ملازمت یا انکاری جواب نہ ملتا دونوں وقت خوراک ملتی اور اہل وعیال کی بسراوقات کے لئے بھی کچھ نہ کچھ ملتا رہتا۔ بعض امیدواروں کو سالوں ٹھہر کر انتظار کرنا پڑتا تھا۔ غرباء و معذورین کو کئی من آٹے کے تندور یک کر تقسیم ہوتے۔ گویا صبح سے شام تک لنگر جاری رہتا۔

### پیدائش و تربیت و تعلیم

یوں تو اس نسل میں ہر دور میں ایک سے بڑھ کر ایک جوہر قابل ہوتا رہا لیکن نواب صدر یار جنگ بہادر ڈاکٹر مولانا الحاج محمد حبیب الرحمن خاں شروانی

کی ذاتِ گرامی سب پر فوقیت لے گئی، باز خاں کا تہور و تدبر، داؤد خاں کی دیانت و صداقت، عنایت اللہ خاں کی علم دوستی و دوست نوازی، عبد الشکور خاں کی شفقت و سخاوت قدرت نے ایک ذات میں مجتمع کر کے ع آنچہ خوباں ہمہ دارند تو تنہا داری ۔ کا مصداق بنا دیا ؎

این سعادت بزورِ بازو نیست  تا نہ بخشد خدائے بخشندہ

آپ ۲۸ شعبان المعظم ۱۲۸۳ھ مطابق ۱۸۶۶ء دسمبر ۱۲۷۴ف اپنے آبائی قلعہ بھیکن پور میں بوقتِ صبح پیدا ہوئے۔ آپ کے والد ماجد حاجی محمد تقی خاں صاحب اپنے عم زاد بھائی حاجی غلام احمد خاں پدر بزرگوار نواب بہادر سر محمد فضل اللہ خاں کی طرح کار و بار ریاست سے بے تعلق اور یادِ خدا میں مصروف رہتے۔

اپنی دلچسپی کے لئے آپ نے بھیکن پور سے چار فرلانگ کے فاصلہ پر جانب مشرق موضع کھلاؤلی میں بلند مقام پر گڑھی بنوائی، جس کا نام ہونہار بلند اقبال صاحبزادے کے نام پر حبیب گنج رکھا۔ جو اب سارے ہندوستان میں اسی نام سے مشہور ہے، گڑھی کے متصل ہی وسیع و عریض باغ لگایا۔ اس کے دیکھنے سے موصوف کے سلیقہ اور نفاست پسندی کا پتہ چلتا ہے، دو چار ضلعوں میں اس زیب و زینت اور شان و شوکت کا چمن نظر نہیں آتا۔ اس میں پہنچنے کے بعد انسان کچھ دیر کے لئے دنیا و مافیہا سے بے تعلق ہو جاتا ہے۔ روشوں پر دو رویہ رنگا رنگ پھولوں کے گملے گلاب و بیلا وغیرہ کے جدا جدا تختے کچھ عجب بہار پیدا کئے ہوئے ہیں۔ نواب صدر یار جنگ بہادر کی خوش ذوقی نے اور بھی چار چاند لگا دئے ہیں۔ اس چمن کے وسط میں پختہ تالاب اور اس کے کنارے پر خوبصورت بنگلیا دلکش مناظر پیش کرتے ہیں۔

حسب دستور شرفاءِ قدیم پانچویں سال میں آپ کی بسم اللہ ہوئی، حضرت مولانا عبد الغنی خاں صاحب مؤفرخ آبادی، استاذ العلماء حضرت مولانا لطف اللہ صاحب علی گڈھی، حضرت مولانا شیخ حسین عرب محدث بھوپالی، جیسے اکابر علماء واعاظم صلحاء سے کسب علم و استفادہ کا موقع ملا۔ انھیں بزرگوں کی توجہ اور دعاؤں کا نتیجہ ہے کہ نصف صدی سے مشاہیرِ ہند کی پہلی صف میں آپ کا نامِ نامی نظر آتا ہے۔

انگریزی تعلیم بھی انٹرنس تک ہے، اُس دَور کا میٹرک پاس بلا مبالغہ اِس زمانہ کے بی۔ اے

اور ایم۔ اے پر ترجیح رکھتا ہے۔ پہلے حاجی عبدالرشید خاں مرحوم علیگ سے پھر سینٹ جانس کالجیٹ اسکول آگرہ میں انگریزی تعلیم حاصل کی۔ ورزش اور کھیلوں میں ڈنڈ، مگدر، لکڑی، بنوٹ، شہسواری، تفنگ اندازی سے شوق رہا۔

## ذوقِ ادب و مطالعۂ کتب

بچپن ہی سے مطالعۂ کتب اور شعر و سخن کا شوق رہا۔ مطالعۂ کتب کی وجہ سے کتابوں کے مہیا کرنے کا جذبہ پیدا ہوا جس نے بڑھ کر کتب خانہ کی شکل اختیار کر لی، اردو و فارسی دونوں زبانوں میں شعر فرماتے ہیں، یہ ذوق بدستور باقی ہے۔ منشی امیر احمد صاحب امیر مینائی اور علامہ شبلی نعمانی سے مشورۂ سخن فرماتے رہے۔ حسرت تخلص فرماتے ہیں۔ اردو و فارسی کا علحدہ علحدہ ذخیرۂ کلام دیوان کی ترتیب پر حبیب گنج کتب خانہ میں موجود ہے، خدا کرے یہ ادبی جواہر پارے اشاعت پذیر ہو کر جلد از جلد ادبی لٹریچر میں قیمتی اضافہ کریں۔ موتی صدف سے نکل کر ہی قیمت و شہرت حاصل کرتا ہے، موتی صدف میں بھی موتی ہی رہتا ہے مگر نہ تو اپنی آب و تاب سے دنیا کو جگمگا سکتا ہے نہ دنیا اس کی قدر و قیمت کا اندازہ لگا سکتی ہے۔

خان بہادر حاجی غلام محمد خانصاحب حافظی مرحوم رئیس دادوں و موہن پور کا اردو دیوان اور نواب بہادر سر محمد مزمل اللہ خانصاحب مرحوم کا فارسی دیوان نظر نواز ہو چکا ہے، امید ہے کہ دیوان حسرت بھی جلد شائع ہو کر ہمارے علمی و ادبی لٹریچر میں قیمتی اضافہ کا باعث ہوگا۔

مجھے افسوس ہے کہ یہ مقالہ ایسی حالت میں تحریر کر رہا ہوں کہ میرے پاس کوئی مواد موجود نہیں ہے، وقت کی تنگی کا حال اچھی طرح اس جلسہ کے صدر عزیز گرامی محمد ریاض الرحمٰن خاں شروانی جانتے ہیں۔ یہ بطور واقعہ ہے کہ صرف دو راتیں مل سکی ہیں اور محض یادداشت پر واقعات لکھ رہا ہوں۔ میرے سامنے فارسی و اردو کے دیوان ہوتے تو آپ حضرات کو کچھ اشعار سنا کر ان کی قدر و قیمت بتا سکتا۔ پھر بھی "مالا یدرک کلہ لا یترک کلہ" کے مطابق دو چار اشعارِ فارسی پیش کرتا ہوں، خواجہ آصفی کی غزل پر ۱۹۰۱ء میں غزل لکھی تھی، آصفی کا مطلع یہ ہے ؎

زجام لعل تو مستم شراب را چہ کنم | خوشم بسوزِ دلِ خود کباب را چہ کنم

حسرت شروانی لکھتے ہیں :؎

زچشم مست تو مستم شراب را چہ کنم | زتاب حسن تو سوزم کباب را چہ کنم

حدیثِ دوست بگوشم رسد ز پردۂ دل　　حکایتِ نے و صوتِ رباب را چہ کنم
نہ کردہ جلوہ بتِ شوخ و یافتم دلِ دیں　　اگر بر افگند از رُخ نقاب را چہ کنم

ان اشعار پر میری نہیں علامہ شبلی جیسے فاضل روزگار اور ادیب جادونگار کی رائے سنئے، غزل حسب عادت ملاحظہ میں پیش کی گئی، حیدرآباد سے ۱۹ر دسمبر ۱۹۰۱ء کو تحریر فرمایا (یہ تحریر نواب صاحب کے پاس محفوظ ہے) خدا کی قسم غزل کی غزل مرصع ہے اور یہ شعر تو دل میں رکھ لینے کا ہے۔ اگر بر افگند از رُخ الخ

یہ تو تھی علامہ کی رائے، ۱۳ر اکتوبر ۱۹۴۰ء کے ایک طویل خط میں نواب صاحب نے مولانا ابوالکلام آزاد کو یہ اشعار لکھے۔ اس سحر طراز خطیب اور یگانۂ زمانہ ادیب کی رائے بھی سُن لیجئے۔ ۲۶ر اکتوبر ۱۹۴۰ء کے گرامی نامہ میں جواباً لکھتے ہیں :۔

"آپ کی غزل پر علامہ شبلی کی تحسین بڑی سے بڑی سند ہی، جو اس عہد میں مل سکتی ہے، یہ شعر کتنا رواں اور ڈھلا ہوا نکلا ہے ؎

حدیثِ دوست بگوشم رسد ز پردۂ دل　　حکایتِ نے و صوتِ رباب را چہ کنم

اور نقاب کے قافیے میں تو واقعی ردیف چیخ اُٹھی ہے — اگر بر افگند از رُخ نقاب را چہ کنم"

دونوں با کمال ہستیوں کی رائے میں پورے چالیس سال کا فصل ہے مگر اس بُعد زمانی سے قرب آرا میں کوئی فرق نہیں پڑا۔ ان دو مشاہیر ہند کی رائے آپ نے سن لی، اس سے کلام بلاغت نظام و فصاحت التیام کے محاسن کا اندازہ کر لیا ہوگا۔ ہماری بد قسمتی ہے کہ حکومتِ متسلطہ کے جہاں اور "برکات" ہیں ایک "برکت" یہ بھی ہے کہ ہندوستانی عموماً اور مسلمان خصوصاً اپنی تہذیب و معاشرت اور مشرقی علوم سے بیگانے ہوتے جا رہے ہیں۔

اِس اجتماع میں جہاں خاندانِ شروانی کا تعلیم یافتہ طبقہ جمع ہے۔ کتنے ہیں جو ان صاف اور سادے اشعار کا ترجمہ کر کے مطلب بتا سکیں گے، اگر کچھ پُرانی صورتیں اس جگہ نظر نہ آتی ہوتیں (جو جدید اصطلاح میں تعلیم یافتہ تو نہیں کہی جا سکتیں مگر یہ واقعہ ہے کہ اکثر و بیشتر جدید اعلیٰ تعلیم یافتہ افراد سے باوجود معمولی و سطحی تعلیم ہونے کے بھی فارسی زبان اور شعر و سخن سمجھنے کی زیادہ صلاحیت رکھتے ہیں) تو فارسی اشعار لکھنا اور ان کے متعلق کچھ کہنا بھی لاحاصل ہوتا۔ میرا مقصد یہ ہرگز نہیں کہ ہمارے نونہالوں میں مشرقی علوم کے حامل نہیں ہیں، ہیں اور ضرور ہیں، مگر وہی جن کے والدین و سرپرست حضرات ذی حس اور دور اندیش ہیں۔

مثال کے طور پر اس جلسہ کے صدر کو لے لیجئے، اپنے جدِ بزرگوار کی طرح آج نہیں تو کل مجمع البحرین نظر آئیں گے۔ اگر ایک طرف بی۔ اے کی ڈگری حاصل کر رہے ہیں تو دوسری طرف ہدایہ و مشکوٰۃ شریف بھی زیرِ درس ہیں، فارسی کا ذوق ورثہ میں پایا ہی ہے۔

اگر یہی تعلیمی امتزاج باقی رہتا تو مغرب زدگی کی جو شکایت پیدا ہو چکی ہے وہ نہ ہوتی، اور وہ خاندان جس کی عربی و فارسی زبان میراث کا درجہ رکھتی تھی یوں ماتم کناں نہ ہوتی، میں نے میراث اس لئے لکھا کہ ملک عبدالرشید جدِ اعلیٰ تو افغانی تھے ہی جدۂ علیا بھی عربی نژاد تھیں، جیسا کہ بتایا جا چکا ہے کہ صاحبِ حیاتِ افغانی کی تحقیق کے مطابق حضرت خالد بن ولید کی صاحبزادی سے ملک عبدالرشید کی شادی ہوئی تھی۔ گویا عربی و فارسی زبان ترکۂ مادری و پدری ٹھہری۔ پھر جب دنیاوی میراث کو قبضہ کرنے کے بعد ایک بھائی دوسرے حقیقی بھائی کو بھی حصہ دینا نہیں چاہتا اور ناجائز قابض رہنے کی کوشش کرتا ہے تو اس سرمایۂ آخرت، میراث کو ضائع کرنا کہاں کی دانشمندی ہے۔ ان میں سے ایک زبان ہماری مذہبی زبان ہے، قرآن و حدیث کی زبان ہے۔ دوسری بلاواسطہ مذہبی تو نہیں مگر بالواسطہ مذہبی ضرور ہے۔ کیونکہ مذہبی اور دینی لٹریچر کا کافی حصہ اسی زبان میں ہے، پھر اس کی شیرینی و لطافت، نمکینی و نظافت بجائے خود کشش رکھتی ہے ؎

ز فرق تا بقدم ہر کجا کہ می نگرم      کرشمہ دامنِ دل میکشد کہ جا اینجاست

دو تین اشعار سامنے آگئے ہیں وہ اور سامعہ نواز کرتا چلوں، اوپر کے اشعار تو پورے ۴۰ سال پہلے کے لکھے ہوئے تھے، جبکہ سنِ مبارک ۴۵ سال تھا جسے یوں کہنا چاہئے کہ ع

یہ قصہ ہے جب کا کہ آتش جواں تھا

یہ اشعار اسی سال کے ہیں جبکہ پیرانہ سالی اور ضعیفی کا دور ہے۔ ۸۰ سال کی عمر ہے، مگر بقول یگانہ ع

وہی شباب کی چہلیں، وہی شباب کا رنگ

اس میں بھی جھلک رہا ہے۔ مولانا ابوالکلام آزاد جیل سے رہا ہو کر بحالیٔ صحت کے لئے کشمیر پہنچتے ہیں تو "اسیر آنا دجیب" کا دل ؎

گرچہ دوریم بیادِ تو قدح می نوشیم      بُعدِ منزل نہ بود در سفرِ روحانی

کے مطابق تڑپ اُٹھتا ہے اور دل کی صدا کو صفحۂ کاغذ کے ذریعہ ۱۴ اگست ۱۹۴۵ء کو کشمیر پہنچاتے ہیں، لکھتے ہیں:

محو نظارۂ گل مرغ نگاہے دارم — کز خیالش بہ دل زار بہارے دارم
اے نسیم سحری گر بہ حضورش گزری — عرضہ دہ شوق کہ در جان فگارے دارم
در بہر سد کہ مگر شوق پیامے دارد — سر فرو دآرد زمن گوئے کہ آرے دارم

آخر میں صائب کا یہ شعر بھی تھوڑے سے تغیر کے ساتھ درج کر دیا ہے:

دور دستاں را بہ نعمت یاد کردن ہمت ست — ورنہ ہر نخلے بہ پائے خویش افشاند ثمر

اشعار مذکورہ سے شوقِ لقا، اخلاص وصفا پوری فصاحت وبلاغت کے ساتھ کیسے والہانہ انداز میں ظاہر ہو رہا ہے۔ اُردو اشعار کا اندازہ "قیاس کن زگلستان من بہار مرا" کے طور پر خود لگا لیجئے۔ افسوس ہے کہ میرے سامنے کچھ اشعار نہیں ورنہ بطور نمونہ نذر ورپیش کرتا، یہ فارسی کے چھ اشعار بھی خطوط کے فائل میں نکل آئے اس لئے درج کر دئے گئے۔

ساتھ ہی ساتھ نثر کا نمونہ بھی ملاحظہ فرماتے چلئے ایک خط میں جو وسط ستمبر ۱۹۴۸ء کو لکھا گیا تحریر فرماتے ہیں۔

"خلوص سدا بہار ہے۔ اور اس ہنگامۂ ہستی میں یہی ایک نعمتِ ابدی ہے۔"

ان فصیح وبلیغ دو جملوں کے متعلق خود کچھ لکھنے کے بجائے جی چاہتا ہے کہ مولانا آزاد ہی کی برجستہ عبارت نقل کر دوں۔ ۲۹ ستمبر ۱۹۴۸ء کے خط میں جواباً لکھتے ہیں:۔

"آپ نے ایک بات کیا خوب لکھی ہے کہ۔۔ خلوص سدا بہار ہے اور اس ہنگامۂ ہستی میں یہی ایک نعمت ابدی ہے۔۔۔ کیا کہوں اس جملے نے دل پر کیا اثر کیا۔ اس کلمۂ حق کی شرح میرے دلِ دردمند سے پوچھئے۔ اکاون برس کی عمر ہو چکی۔ چند ماہ بعد باون برس پورے ہو جائیں گے۔ گویا انگریزی محاورہ میں کہہ سکتا ہوں کہ پچاسویں کے دانگ مائل میں پوری طرح آ چکا۔ عام طور پر لوگوں کی ہوش وآگہی کا زمانہ بیس بائیس برس کے بعد شروع ہوتا ہے، مبدءِ فیاض کی بخشش خاص نے تیرہ چودہ برس کی عمر ہی میں اس مرحلہ سے گزار دیا تھا۔ اس طرح گویا ایک کم چالیس برس ہوش وآگہی کے گزر چکے۔ اس چالیس برس کے اندر کار فرمائے غیب کی دستگیریوں نے صدیوں کی مسافتیں طے کرائیں، صورت ومعنی کا شاید ہی کوئی گوشہ ہوگا جس سے طلب نے تغافل اور آگہی نے پہلو تہی کی ہو، اور فکر وعمل کی شاید ہی کوئی بلندی

دلچسپی ہوگی جس کی پیمائش میں قدم نے کوتاہی اور ہمت نے کم جوشی روا رکھی ہو، لیکن اگر آپ پوچھیں کہ مدۃ العمر کی اس جہاں نوردی کے بعد زندگی کی حقیقتوں میں سے کیا ہاتھ آیا! تو بلا تامل کہوں گا کہ دو باتوں کے سوا تیسری بات کہیں دکھائی نہ دی۔ ایک تو یہ کہ زندگی بغیر مقصد کے بسر نہیں کی جا سکتی، اس لئے کسی نہ کسی مقصد کی لگن ضرور رہنی چاہئے۔ دوسرے یہ کہ زندگی کے تمام لذائذ و تمتعات ہیچ ہیں، حکایت تشنہ و سراب سے زیادہ نہیں، ہاں اگر بیشِ حیات کی یہاں کوئی حقیقت ہے تو صرف اس میں ہے کہ دو دلوں میں اخلاص و محبت ہو، جو لمحے بھی اس کے میسر آجائیں، زندگی کا حاصل اور عیش دنیا کا سرمایہ ہے۔

ہر آں کو خاطر مجموع و یارِ نازنیں دارد | سعادت ہمدم او گشت و دولت ہم قریں دارد

حبیب کے دو جملوں نے آزاد کے قلم سے کیسی غیر فانی و لاثانی عبارت نکلوا دی، اللہ کرے زورِ قلم اور زیادہ!

**کتب خانہ** علم و ادب کے ذوق نے کتب خانہ کی شکل اختیار کرلی ہے۔ حبیب گنج میں ایک مستقل وسیع عمارت کتب خانہ کے لئے علیحدہ ہے۔ اس وقت سات ہزار کتابیں ہیں۔ تعداد کتب کے اعتبار سے تو کتاب خانہ کی کوئی خاص حیثیت نہیں ہے۔ البتہ اپنی خصوصیات کے لحاظ سے ہندوستان میں اپنا جواب آپ ہے۔

مخطوطات میں بعض ایسے نادرات بھی ہیں جو سوائے حبیب گنج کے اس وقت تک کی تحقیقات کے مطابق ساری دنیا میں کہیں نہیں پائے جاتے۔ انھیں میں سے "مونس الاحرار" کتاب بھی ہے جو صدی ہجری کی لکھی ہوئی ہے، شعراءِ فارسی کے تذکرہ میں ہے۔

اس کتاب خانہ کی کتابیں برلن (جرمنی) اور بغداد وغیرہ مقابلہ کے لئے جاتی رہتی ہیں، خدا کا شکر ہے کہ یہاں کا نسخہ بہتر ہی ثابت ہوتا ہے۔ اس وقت میرے سامنے فہرست کتب نہیں ورنہ نادرات اور حامل خصوصیات نسخے پیش کرکے ان کے متعلق کچھ لکھتا۔

کتب خانہ کے نوادر میں محی الدین اورنگ زیب بادشاہ غازی رحمۃ اللہ علیہ کا خنجر بھی ہے جسے "ظفر تکیہ" کہا جاتا ہے اس کی سند بھی کتاب خانہ میں موجود ہے۔ یہ اور اس قسم کے بہت سے نوادر ہیں، خدا کے فضل سے ان میں اضافہ ہی ہوتا رہتا ہے۔ اس کتاب خانہ سے متعلق مہمان خانہ بھی ہے۔ اکثر ہندوستان اور بیرونِ ہند کے محقق آ آکر تحقیقات کرتے ہیں۔ دنوں بلکہ مہینوں رہتے ہیں۔ ان کی آسائش و آرام کا پورا خیال رکھا جاتا ہے۔

۱۲۹۹ھ کا اخبار "اسلام میرٹھ" کا فائل بھی مجلد ہو کر کتب خانہ میں موجود ہے جس پر جابجا موصوف کے نوٹ بھی ہیں۔ اس اخبار کی تاریخ اجراء "مظہر اسلام" ۱۲۹۹ھ ہے۔

**شادیاں اور اولاد** آپ کی پہلی شادی ۲۳ ذی قعدہ ۱۳۱۰ھ میں عم بزرگ حاجی محمد عبدالشکور خانصاحب کی صاحبزادی سے ہوئی، جن سے تین۳ صاحبزادے اور دو۲ صاحبزادیاں ہوئیں۔ جن میں سے تین۳ خدا کے فضل سے بقید حیات اور صاحبِ اولاد ہیں۔ دوسری شادی محمد عابد خانصاحب شروانی مرحوم رئیس بھیکن پور کی ہمشیرہ سے ۳۰ ذی الحجہ ۱۳۲۰ھ کو ہوئی یہ جلد داغ مفارقت دے گئیں، ان سے صرف ایک صاحبزادے ہوئے۔

تیسری شادی استادِ مرحوم مولانا عبدالغنی خاں صاحب مؤفرخ آبادی کی صاحبزادی نفیس دلہن صاحبہ سے ۲۸ شعبان ۱۳۲۱ھ کو ہوئی جو خدا کے فضل سے بقید حیات ہیں اور اپنی علمی و ادبی قابلیت کی بنا پر طبقۂ نسواں میں ایک مخصوص امتیازی جگہ کی مالک ہیں، علمی و ادبی مضامین معیاری رسالوں میں شائع ہوتے رہتے ہیں، آپ سے سلسلۂ توالد جاری نہوا۔

بڑی صاحبزادی، خانصاحب چودھری احمداللہ خانصاحب رئیس سہاور ضلع ایٹہ اور چھوٹی خانبہادر حاجی مولوی محمد مونس خانصاحب شروانی رئیس دتاؤلی ضلع علیگڑھ سے منسوب ہیں، دونوں ماشاءاللہ کثیرالاولاد ہیں۔

بڑے صاحبزادے خان بہادر حاجی محمد عبیدالرحمٰن خانصاحب شروانی ایم۔ ایل۔ اے۔ ٹریژرر مسلم یونیورسٹی علیگڑھ ہیں جن کی خوش خلقی و بذلہ سنجی کی تعریف ہے، انتظام ریاست حبیب گنج بھی زمانۂ دراز سے آپ ہی کے سپرد ہے، ہر کام ذمہ داری اور محنت سے کرتے ہیں، آج کا کام کل پر چھوڑنے کی بہت کم عادت ہے۔

چھوٹے صاحبزادے مولوی مسعودالرحمٰن خانصاحب شروانی ہیں، حضرت مولانا سلیمان اشرف صاحب مرحوم و مغفور کے شاگرد ہیں، تقریر شستہ اور جوش و خروش سے کرتے ہیں، خانبہادر صاحب کے دو۲ صاحبزادے اور دو۲ صاحبزادیاں ہیں، چاروں ناکتخدا ہیں، دونوں صاحبزادے مسلم یونیورسٹی علیگڑھ میں زیر تعلیم ہیں، بڑے کا نام ریاض الرحمٰن خاں اور چھوٹے کا محبّ الرحمٰن خاں ہے۔

یہ پورا خاندان مشرقی تہذیب و معاشرت کے سلسلے میں ایک نمونہ ہے، بڑے کا سختی کے ساتھ لحاظ لباس و وضع میں قدیم روش، نماز و جماعت کی حتی المقدور پابندی، اس کا طرۂ امتیاز ہے۔

**اخلاق وعادات** آپ کے اخلاق وعادات کے بارے میں جی چاہتا ہے کہ صرف یہ شعر لکھ کر چھوڑ دوں۔

بہت لگتا ہے جی صحبت میں ان کی
وہ اپنی ذات سے اک انجمن ہیں

جاکر ملئے جی خوش ہو جائے۔ بزرگوں کی حکایتیں، اسلاف کی داستانیں، صحابۂ کرام کے حالات، اسوۂ حسنہ کی تعلیمات، لسان الغیب حافظ کے دیوان کے اشعار، یہی مجلس کی گفتگوئیں اور یہی محفل کی باتیں۔

مجھے سال بھر تک کتاب خانہ میں کام کرنے کا اتفاق ہوا۔ کبھی کسی کو تعظیم کے لئے کھڑا ہونے دیا! اکثر و بیشتر سلام میں تقدیم کرتے، کوئی ملنے پہنچتا ہے تو اس کی خیریت، گھر کی خیریت، دوسرے حالات دریافت کرتے ہیں، مفید مشورے بھی دیتے ہیں۔ بہرحال جب آدمی مجلس سے اٹھ کر جاتا ہی تو یہ حسرت ضرور ساتھ لے کر جاتا ہے کہ کاش کچھ دیر گفتگو کا موقع اور ملتا۔

**عقیدہ وبیعت** عقیدہ کے اعتبار سے سنی حنفی ہیں، حتے المقدور سنت پر عامل اور بدعات سے مجتنب رہتے ہیں، نماز پنجگانہ جماعت سے مسجد میں ادا کرتے ہیں۔ حضرت شاہ مولانا فضل رحمٰن صاحب گنج مرادآبادی رحمۃ اللہ علیہ سے نقشبندیہ سلسلہ میں بیعت وارادت ہی۔ آپ کے پیرو مرشد بڑے پایہ کے بزرگ اور قطبِ وقت تھے، علم و فضل میں بھی یگانہ تھے۔

**مضمون نگاری وتصانیف** عنفوانِ شباب ہی سے فطری صلاحیتوں کی وجہ سے ملک کے مشہور معیاری اخبارات و رسائل میں مضمون نگاری کا سلسلہ شروع ہو چکا تھا۔ ۱۸۸۳ء میں مولوی غلام محمد خاں تپش کے اخبار "مشیر قیصر لکھنؤ" سے ابتدا ہوئی، مسٹر بلنٹ کی کتاب "فیوچر آف اسلام" (مستقبل اسلام) مترجمہ لسان العصر اکبر الہ آبادی پر تبصرہ شائع ہوا۔ اسی طرح "الندوہ" "اودھ اخبار"۔ "آزاد"۔ "دلگداز لکھنؤ"۔ "شحنہ اخبار آگرہ"۔ "البشیر اٹاوہ"۔ "سرمور گزٹ ناہن"۔ "اکمل الاخبار" "نظام المشائخ دہلی"۔ "انسٹی ٹیوٹ گزٹ"۔ "معارف"۔ "علیگڑھ میگزین"۔ "خاتون"۔ "اردوئے معلیٰ علیگڑھ"۔ "مخزن لاہور"۔ "زمانہ کانپور"۔ "معارف اعظم"۔ "اردو اورنگ آباد" وغیرہ میں مسلسل مضامین شائع ہوتے رہے۔

"رسالہ حسن امرتسر" میں ۹۲-۱۸۹۱ء میں شاہ بابر پر مضمون شائع ہونے پر اشرفی کا انعام بھی حاصل کیا۔ اب "معارف اعظم گڑھ" اور "مصنف علیگڑھ" جیسے معیاری رسائل میں کبھی کبھی رشحاتِ قلم شائع

ہوتے رہتے ہیں۔

عرصہ تک "الندوہ لکھنؤ" کے ایڈیٹر رہے اور "کانفرنس گزٹ علیگڑھ" کے زمانۂ دراز سے مستقل نگراں ہیں۔

تقریباً دو درجن تصانیف ہیں، جن میں علمائے سلف اور نابینا علماء بڑی کامیاب کوشش ہے۔ ملک میں ان دونوں کا پورے طور پر خیر مقدم کیا گیا۔ تقریباً سب تصانیف دو دو مرتبہ شائع ہو چکی ہیں۔ اہلِ علم اور قدر داں حضرات کو مفت عنایت فرماتے ہیں۔ باہر بھیجنے میں مصارفِ ڈاک بھی خود برداشت کرتے ہیں۔

مضمون نگاری کا شوق انگریزی کے استاد حاجی عبدالرشید خاں علیگ مرحوم کی بہتر تعلیم و تربیت کی وجہ سے پیدا ہوا۔ اردوئے معلیٰ اور گلزارِ داغ سے مطالعہ کی ابتدا ہوئی۔

**علمی و تعلیمی خدمات**

بیسیوں علمی و تعلیمی اداروں کے نہ صرف رکن و سرپرست رہے اور ہیں بلکہ دامے، درمے، قدمے، سخنے ہر طرح حصہ بھی لیا ہے، جس کی شہادت ان اداروں کی روداد یں دیتی ہیں۔

ایشیاٹک سوسائٹی کلکتہ[1]، الٰہ آباد یونیورسٹی[2]، یو۔پی ہسٹاریکل سوسائٹی[3]، انجمن ترقی اردو[4]، مسلم گرلز کالج علیگڑھ[5]، وقف کرنال[6]، وقف دادوں[7]، اسلامیہ ہائی اسکول اٹاوہ[8]، انجمن حمایت اسلام[9] لاہور، طبیہ کالج دہلی[10]، دار المصنفین اعظم گڑھ[11]، ندوۃ العلماء لکھنؤ[12]، دار العلوم دیوبند[13]، مسلم ایجوکیشنل کانفرنس[14] علیگڑھ، جامعہ عثمانیہ حیدرآباد[15]، دائرۃ المعارف حیدرآباد[16]، مدرسہ نظامیہ حیدرآباد[17]، مجلس اشاعت علوم[18] و فنون حیدرآباد، مسلم یونیورسٹی علیگڑھ[19]، کتب خانہ آصفیہ حیدرآباد[20]۔

جہاں تک میرے حافظے اور معلومات نے کام کیا یہ وہ ہندوستان کے مشہور و معروف ادارے ہیں جن سے نواب صدر یار جنگ بہادر کا قدیمی تعلق ہے۔ رکن و ممبر تو ہر ادارہ کے پہلے بھی تھے اور اب بھی ہیں اکثر اداروں کے صدر و سکریٹری بھی رہے ہیں، جامعہ عثمانیہ کے پہلے وائس چانسلر بھی رہ چکے ہیں۔

سنہ ۱۹۱۷ء میں ندوۃ العلماء کے جوائنٹ سکریٹری، بزمانہ محسن الملک محمڈن کالج کے ٹرسٹی، کمیٹی تعلیم دینیات اہل السنۃ والجماعۃ کے سیکریٹری بھی رہے ہیں، سنہ ۱۹۲۰ء میں مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کے اجلاس امراؤتی (برار) میں سکریٹری منتخب ہوئے۔ اِس وقت بھی مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کے سکریٹری، دار المصنفین اعظم گڑھ کے صدر، وقف کرنال کے ناظم اعلیٰ ہیں۔

ان اداروں کی اہمیت کو دیکھتے ہوئے حیرت ہوتی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے ایک بندے سے
کیسی کیسی اہم خدمات انجام دلائی ہیں ؎

لیسَ لِلّٰہِ بمستنکرٍ      اَنْ یَجمعَ العالمَ فی واحدٍ

حقیقت یہ ہے کہ خاندانِ شروانی میں ایسی جامع صفات ہستی آج تک پیدا نہ ہوسکی اور نہ آئندہ ہی
کوئی توقع ہے۔ ہمارا سر فخر سے بلند ہوجاتا ہے۔ جب ہم دیکھتے ہیں کہ مشاہیرِ ہند کی صفِ اوّل میں نواب
صدر یار جنگ کا نامِ نامی جلی حرفوں میں نظر آرہا ہے۔

افسوس ہے کہ ہماری قوم نے صرف رئیس کی حیثیت سے ہی دیکھا اور برتا، کاش وہ اس
نوعیت سے دیکھتی جس کے وہ مستحق تھے۔ انھیں خدماتِ علمی کو دیکھکر مسلم یونیورسٹی نے سنہ ۴۳ء میں دینیات
کی اعلیٰ اعزازی ڈگری عطا کی۔ اور اب نام کے ساتھ ڈاکٹر کا لفظ بھی شامل ہوچکا ہے۔

شروانی اسکول چھرّہ کے ۹ سال تک سکریٹری رہے۔ اس اسکول نے کیسے کیسے نامور افراد پیدا کئے۔
شروانی برادران کو کون نہیں جانتا ہندوستان کے اُفق پر آفتاب و ماہتاب بن کر چمکے۔ نہ صرف ہندوستان
بلکہ بیرونِ ہند بھی شروانیوں کو روشناس کیا، اس خاندان کا ہر فرد آج اپنے آپ کو شروانی کہنے اور لکھنے
میں اس لئے فخر محسوس کرتا ہے کہ ان میں کا ایک فرد تصدق احمد خاں شروانی بھی تھا۔ جو شروانی نہیں ہے
وہ بھی دل سے چاہتا ہے کہ نام کے آگے یہ نسبت تو کسی طرح لگ ہی جائے۔

**انتظامِ ریاست**

۲۴ ربیع الثانی سنہ ۱۳۲۳ھ مطابق ۲۸ جون سنہ ۱۹۰۵ء کو نواب صدر یار جنگ بہادر کے والد ماجد
حاجی محمد تقی خانصاحب نے رحلت فرمائی۔ دو سال بعد عم بزرگوار محمد عبدالشکور خانصاحب
نے بھی ۲ جمادی الآخر سنہ ۱۳۲۵ھ مطابق ۱۹ جولائی سنہ ۱۹۰۷ء کو داعیٔ اجل کو لبیک کہا، اب تک جائداد
مشترک ہی تھی، منجھلے خانصاحب ہی انتظام و انصرام فرماتے تھے۔ اُن کے بعد ظاہر ہے کہ اس بار کو آپ ہی
اُٹھا سکتے تھے، چنانچہ کچھ دن تک یہ فرض انجام دیا۔ اس کے بعد سنہ ۱۳۱۹ف میں ریاست تقسیم ہوئی اور اپنے
حصے پر قابض و متصرف ہوئے۔ والد ماجد کے انتقال کے تین ہفتے بعد ہی گڑھی سے باہر ۱۷ جمادی الاولیٰ ۱۳۲۳ھ
کو مسجد کی بنیاد قائم کی گئی جس کی تعمیر کا سلسلہ پورے بیس سال جاری رہا۔ مسجد اپنی خوشنمائی،
خوبصورتی، نظافت و لطافت میں اپنی نظیر آپ ہے اور اپنے بانی کی خوش ذوقی کا ثبوت
دے رہی ہے۔

**قیامِ حیدرآباد**

نواب فضیلت جنگ کی رحلت کے بعد صدارتِ امارتِ شرعیہ حیدرآباد کے لئے سرکار نظام کی نگاہِ انتخاب اُس وقت کے مولوی حبیب الرحمٰن خاں پر پڑی، اس عہدہ کے لئے ایسے فاضل کی ضرورت تھی جو سیر چشم، بے لوث، نڈر، اُصولِ قضائے سے واقف، صاحبِ علم باعمل و باتدبیر ہو، ان صفات کا حامل آپ کے سوا اور دوسرا کون کون ہو سکتا تھا۔ چنانچہ مئی ۱۹۱۸ء مطابق ۱۳۳۶ھ میں حیدرآباد جا کر صدر الصدور بنے اور جو اعزاز آپ کے دادا حاجی محمد داؤد خاں نے لارڈ بینٹنگ وائسرائے ہند کے زمانے میں حاصل کیا تھا وہی وراثتہً میر عثمان علی خاں آصفجاہ سابع کی سلطنتِ حیدرآباد سے آپ کو بھی ملا۔ اور ۱۲ سال تک مسلسل خدماتِ شرعی و اسلامی بڑے دبدبہ اور قابلیت کے ساتھ انجام دیں ۱۲ مارچ ۱۹۳۰ء کو سبکدوشی ہوئی۔ ۱۴ جمادی الاخریٰ ۱۳۴۱ھ مطابق ۱۹۲۲ء "نواب صدر یار جنگ بہادر" کا خطاب سرکار نظام کی طرف سے ملا۔

حیدرآباد کے اکثر علمی و تعلیمی اداروں کے صدر بنے۔ جاہل قاضیوں اور نااہل میلاد خوانوں کی بڑی سختی سے اصلاح کی۔ خود مجھ سے ایک بار فرمایا کہ قاضیوں کی یہ حالت تھی کہ صحیح طور پر ایجاب و قبول نہیں کرا سکتے تھے، جب مسائلِ نکاح میں امتحان لیا گیا تو کورے نکلے۔ جاہل میلاد خوانوں کا یہ عالم تھا کہ رات بھر گانے گا گا کر اور جھوٹی روایتیں سُنا سُنا کر وقت ضائع کرتے۔ "تاڑی کا دور" چلتا رہتا۔ بڑی انتھک کوشش کے بعد صحیح ذوق مسلمانوں میں پیدا کیا، محافلِ میلاد کے طریقے بتائے، سیکڑوں مقاموں پر مجالس میں اُسوۂ حسنہ پر تقریریں کیں، لوگوں کو طرزِ عمل سے اَدبِ ذکرِ میلاد مبارک اور طریقۂ انعقادِ مجلس پاک بتایا۔ جزاک اللہ خیر الجزاء۔

اعزا و احباب کو ساتھ لے کر بصرفِ کثیر ۱۳۴۴ھ میں فریضۂ حج ادا کیا، حجاز و ممالکِ اسلامیہ کے علماء و صلحائے سے ملاقاتیں ہوئیں، علمی مجالس میں شرکت رہی۔

**نظام الاوقات**

انسان و حیوان میں دوسرے فرقوں کے ساتھ پابندیٔ اوقات کا بھی فرق ہوا کرتا ہے۔ اگر اوقات کی پابندی نہ ہو تو انسان و حیوان میں فرق ہی کیا رہجاتا ہے۔ جانور کے چلنے پھرنے اُٹھنے، بیٹھنے، سونے، جاگنے کا کوئی وقت مقرر نہیں ہو سکتا۔ اِسے کھانے، گوبر، بیٹ، پیشاب کرنے کے سوا اور کام ہی کیا ہے۔ بخلاف انسان کے اس پر کچھ ذمہ داریاں ہیں، اسے رات میں آرام بھی کرنا ہے۔ تاکہ صبح کو تازہ دم ہو کر کام پر جا سکے۔ اُسے اہل و عیال کی خبر گیری کرنا ہے اس لئے سویرے اُٹھنا ہے تاکہ

کام پر جانے سے پہلے ضروری اشیاء فراہم کردے، اور پھر مسلمان کی ذمہ داریاں اور بھی بڑھی ہوئی ہیں، اسے اگر ایک طرف مخلوق سے واسطہ رکھتا ہے تو دوسری طرف خالق سے علاقہ کی بھی ضرورت ہے۔

اگر ایک جانب اہل و عیال کی خبر گیری ضروری ہے تو دوسری جانب عبادتِ مولیٰ بھی فرض ہے، حدیث شریف میں آتا ہے الدنیا سجن المؤمن وجنۃ الکافر (دنیا مسلمان کے لئے قید خانہ اور کافر کے لئے جنت ہے) جس طرح قید خانہ میں قدم قدم پر پابندیاں ہوتی ہیں۔ کھانا ہو تو گھنٹی پر، قضاءِ حاجت گھنٹی پر، سونا گھنٹی پر، باہر نکلنا گھنٹی پر، اسی طرح اسلام کی طرف سے مسلمان پر پابندیاں ہیں، اور ہر عبادت و طاعت کے لئے اوقات مقرر ہیں۔

اس ضعیفی اور پیرانہ سالی کے باوجود نظام الاوقات کی مستقل پابندی قابلِ ستائش و لائقِ داد ہے۔ کسی دعوت یا جلسہ میں وقت مقررہ سے دس پانچ منٹ قبل ہی پہنچتے ہیں، حتی الامکان کبھی وقت سے تاخیر نہیں کرتے۔

آخر شب میں اٹھ کر تہجد ادا فرماتے ہیں۔ اس کے بعد اوراد و وظائف کا سلسلہ صبح تک رہتا ہے۔ فجر کی نماز باجماعت مسجد میں ادا کرکے کچھ دیر ٹہل کر وظیفہ پڑھتے ہیں۔ مسجد سے واپسی پر باغ میں جاکر ٹہلتے ہیں۔ باغ سے واپسی پر ناشتہ سارے متعلقین کے ساتھ کرتے ہیں، اس درمیان میں گھوڑوں کو دانہ بھی سامنے کھلواتے ہیں۔ کووں کی خاصی تعداد جمع ہو جاتی ہے، ان کو باسی روٹی ڈالی جاتی ہے۔

کوئی ملاقات کیلئے آجاتا ہے تو ناشتہ کے بعد ایک گھنٹہ تک ملاقاتوں کا سلسلہ رہتا ہے۔ اس کے بعد کتب خانہ تشریف لیجاتے ہیں، وہاں ڈھائی تین گھنٹے تحریر و مطالعہ میں صرف ہوتے ہیں، ریاستی کام یا کتب خانہ سے غیر متعلق کام وہاں نہیں کرتے۔ اگر کوئی غیر متعلق معاملہ پہنچ جاتا ہے تو ناخوشی کا باعث ہوتا ہے اور بنا کام بگڑ جاتا ہے۔ کبھی کتب خانہ جانے سے قبل اور کبھی بعد حویلی بھی جاتے ہیں۔ کتب خانہ سے واپسی پر کچہری کرتے ہیں جس میں ریاستی معاملات طے ہوتے ہیں۔ اس کرسی پر وہ پہنچ کر وہ مولانا حبیب الرحمن خاں شروانی نہیں ہوتے بلکہ رئیس اعظم حبیب گنج ہوتے ہیں، جو اجنبی شخص کتاب خانہ میں ایک منکسر مزاج متواضع انسان سے مل کر آیا تھا اب کچہری میں آکر وہ یہ محسوس ہی نہیں کرسکتا کہ یہ وہی ذاتِ گرامی تھی جس سے ابھی مل چکا ہوں۔ اس کرسی پر الناس علیٰ دینِ ملوکھم کا پورا مظاہرہ ہوتا ہے۔ حکومتِ متسلطہ کے رائج نظام کی مجبوراً آپ کو بھی پیروی کرنا پڑتی ہے۔

کچہری سے فارغ ہو کر کھانا تناول فرماکر قیلولہ فرماتے ہیں۔ اس کے بعد نمازِ ظہر مسجد میں ادا کرکے تلاوت

قرآنِ پاک کرتے ہیں۔ تلاوت کے بعد چائے نوشی اور مطالعۂ ڈاک، پھر نمازِ عصر اس کے بعد کچہری، پھر حویلی جاکر باغ میں مغرب تک نشست رہتی ہے۔ مغرب کی نماز ادا کرکے ہم جلیسوں کی صحبت گرم ہوتی ہے، پھر کھانا تناول کرکے نمازِ عشاء ادا ہوتی ہے۔ عشاء کے بعد پھر کچھ دیر کے لئے محفل جمتی ہے جس میں دیوانِ حافظ کے اشعار کا دَور یا کوئی دوسرا علمی مکالمہ رہتا ہے۔ اس کے بعد آخر شب تک استراحت۔

**خیرات و مبرّات**

مدارس و مزارات، یتامیٰ و بیوگان، مسافران و مساکین اور بضرورت مند طالبانِ علم پر ایک معتد بہ رقم صَرف فرماتے ہیں، مسافروں کو خوراک ملتی ہے اور صبح کی نماز کے بعد مسجد سے نکل کر ہر مسافر کو حسب صوابدید کچھ رقم دے کر رخصت کرتے ہیں، اس کے لئے ایک مخصوص رقم مؤذن مسجد کے پاس ہر وقت رہتی ہے۔ حیدرآباد سے جو سات سَو روپیہ پنشن کے آتے ہیں وہ مقررہ مصارفِ خیر پر ہر ماہ روانہ کر دئے جاتے ہیں۔ مقامی طور پر سپاہی کے ذریعہ تقسیم کئے جاتے ہیں۔ آپ نے اسی سال اپنی ساری جائداد وقف علی الاولاد کر دی ہے۔ اس میں بارہ فی صدی مصارفِ خیر اور پانچ فی صدی مصارفِ کتاب خانہ کے لئے وقف کر کے زادِ آخرت مہیّا کر لیا ہے۔

غرض آپ کی ذاتِ گرامی خاندان اور ملک و ملّت کے لئے باعثِ فخر و قابلِ تقلید ہے۔ دُعا ہے کہ اللہ تعالےٰ آپ کا سایۂ عاطفت ہم سب کے سروں پر قائم رکھے۔ وَاٰخِرُ دَعْوَانَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہٖ سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ ۞

عبد الشّاہد خاں شروانی

# تضمین بر غزل

## علیا حضرت ہر ہائی نس نفعت زمانی بیگم صاحبہ ملکۂ تاجدار رام پور دام اقبالہا

(از جناب مولوی سراج الحق صاحب قریشی بی۔اے علیگ)

جب نہ کہیے کہ ماجرا کیا ہے — چارہ سازوں کی پھر خطا کیا ہے
کون سمجھے کہ مدعا کیا ہے — ایسے بیمار کی دوا کیا ہے
جو بتاتا نہیں ہوا کیا ہے

گھٹ کے مرجاؤں آشیانہ میں — یا کٹے عمر قید خانہ میں
فائدہ حالِ دل جتانے میں؟ — کون سنتا ہے اِس زمانہ میں
کِس سے کہیے کہ التجا کیا ہے

حال کہنے پہ جب ہم آتے ہیں — درد اور ضعف قہر ڈھاتے ہیں
دل جگر اپنے کانپ جاتے ہیں — لبِ بیمار تھر تھراتے ہیں
جھک کے سُنیے کہ مدعا کیا ہے

یہ تماشہ کہیں بھی ہوتا ہے — کہ تماشائی جان کھوتا ہے
پہروں منہ آنسوؤں سے دھوتا ہے — مجھ کو جو دیکھتا ہے روتا ہے
کوئی کیا جانے ماجرا کیا ہے

دہر میں سینکڑوں ہیں اہلِ جفا — تم سا بے درد ہم نے کم دیکھا
زخم و دل وہی کا ذکر ہی کیا — درد پر دوسروں کے ہنس دینا
یہ بھی اچھا ہے تو برا کیا ہے

جھوٹ سے ہے سراج کو نفرت — بات جو سچ ہے اُس میں کیا حجت
کم ہیں ایسے جہاں میں خوش قسمت — فخرِ "نسوانِ ہند" ہیں عصمت
"اُن" سے پوچھے کوئی وفا کیا ہے

# "منتخب سعید" کا باب دوم

(مترجمہ شاہ محمد ہاشمی عطا صاحب مسلم یونیورسٹی علی گڑھ)

---

اکتوبر ۱۹۴۵ء کے "معنف" میں کتاب کا تعارف ہو چکا ہے اور خاندان کی تاریخ بھی حضرت شاہ مہدی عطا صاحب قدس سرہٗ کے بیان کی صورت میں سامنے آ چکی ہے۔ فارسی خطوط کے ترجمہ کے متعلق چند باتیں عرض کرنی ہیں:۔

ہر زمانہ کا ماحول جدا ہوتا ہے۔ اور اس کا اثر اس عہد کے علم و فن اور انشا پردازی پر خاص طور پہ پڑتا ہے۔ عہد مغلیہ کے آخری دور کی انشا پردازی ماحول سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکی۔ اکثر مقفیٰ اور مسجع عبارت لکھنے کی دھن میں معانی اور مطالب کا بہت کم خیال رہتا ہے۔ عبارت کو ہم قافیہ کرنے کے لئے ترکی اور سنسکرت کے الفاظ جا بجا استعمال میں آ جاتے ہیں۔ القاب و آداب کا سلسلہ غیر متناہی ہوتا ہے۔ غالب کو مرزا قتیل سے اس قسم کی بہت سی شکایتیں ہیں۔ مرزا قتیل کے خطوط آگے آئیں گے اور ان میں یہ باتیں بدرجۂ اتم ملیں گی۔ ان خطوط کا ترجمہ بامحاورہ اردو میں کرنا یا تحت اللفظ لکھنا بدذوقی ہوگی۔ لہٰذا اصل فارسی خطوط نقل کرنے کے بعد اس کا مفہوم اردو میں لکھا جاتا ہے۔ ان تمام خطوط میں مکتوب الیہ خاندان کرپی کے سجادہ نشین پنجم حضرت شاہ بناہ عطا صاحب قدس سرہٗ ہیں۔ البتہ چند خطوط ان کے والد محترم اور بعض ان کے صاحبزادے کے نام ہیں ایسے موقع پر ذیلی عبارت میں اشارہ کر دیا گیا ہے:۔

## ابوالنصر معین الدین محمد اکبر (ثانی)[۱] کے خطوط

| ترجمہ | خطوط |
| --- | --- |
| آداب دعا کے بعد | (۱) سالک مسالک طریقت واقف مواقف حقیقت زبدۂ |
| برادر بجان برابر میرزا محمد سکندر شکوہ کے | مقربان درگاہ الٰہی رموز دان معارف نامتناہی پیوستہ در |
| خط سے آپ کی بزرگی اور اوصاف بتفصیل | یادِ معبود حقیقی باشند۔ از نوشتہ اہلیت سرشتۂ برادر بجان |

[۱] اکبر ثانی شاہ عالم بادشاہ کا لڑکا تھا۔ سکندر شکوہ اور سلیمان شکوہ اس کے بھائی تھے۔ بہادر شاہ ظفر اکبر ثانی ہی کے بیٹے تھے۔

## خطوط

برابر مجد الدولہ میرزا محمد سکندر شکوہ بہادر تعلی و ترقی آں مہر سپہر کرامت بر اوصاف حمیدہ و کمال بلاغت مشروحا بپیرایۂ وضوح پوشیدہ۔ مستحسن ضمیر بیضا نظیر اقدس شد۔

لازمکہ روابط[۱] ما تقدم خاندانی مستحکم دانستہ درآوان خاص و زمان سعادت اختصاص برائے صحت و سلامت ذات تقدس آیات ما بدولت و تازگی و سرسبزی ریاض ہمیشہ بہار ایں سلطنت ابد پائدار بجناب رب العزت بادعیہ وافیہ شاغل بودہ ما بدولت را مشتاق و بیاد خود دانند۔ و مدام بترسیل مکاتبات خیریت آیات محبت سمات مسرور و شاد دارند۔ والسلام

## ترجمہ

معلوم ہوئے بیحد مسرت ہوئی۔

آپ کو چاہیئے کہ پُرانے خاندانی تعلقات کو استوار رکھیں۔ خاص اوقات میں اپنی صحت و سلامتی کے لئے دعا کا طالب ہوں۔

امید کہ اس سلطنت کی پائداری اور عرصہ تک قیام کے لئے آپ خدا سے دُعا کرتے رہیں گے۔

مجھے اپنا مشتاق سمجھئے اور ہمیشہ خیریت کے خطوط بھیج کر مسرور فرماتے رہیئے۔

---

## خطوط

(۲) مکاتبہ مرسلہ آں سالک مسالک طریقت کہ مظہر افضال الٰہی و مورد فیوض نامتناہی اند رسید۔ و مضمون بہجت مشحون آں مکشوف رای بیضا ضیا گردید۔

اکثر اوقات مزاج کرامت امتزاج والا بسبب کبر سن و ضعف قوی منحرف میباشد الحمد للہ و المنۃ کہ الحال مزاج وہاج ما بدولت و اقبال قرین اعتدال و مستوجب شکر و سپاس قادر متعال است بست عدد تعویذ کہ برائے دفع عارضہ بواسیر بحضور پرنور فرستادہ بودند بسیار بروقت لطف ساختند۔

## ترجمہ

آپ کا مرسلہ خط ملا۔ مضمون مندرجہ سے مسرت ہوئی۔

بکبر سنی کے سبب اکثر میری طبیعت ٹھیک نہیں رہتی۔

مگر الحمد للہ کہ آج کل بخیریت ہوں۔

بیس عدد بواسیر کی تعویذیں جو میرے والد (شاہ عالم) کو بھیجی گئی تھیں بہت موقع سے کام آئیں۔

. . . . . . . . . . . . . .

---

[۱] خاندان کے مورث اعلیٰ حضرت شاہ پیر محمد سلونی قدس سرہٗ کے زمانہ سے یہ تعلقات شروع ہوئے تھے۔ حضرت اورنگ زیبؒ اور اُن کے جانشینوں سے برابر تعلقات رہے۔ پُرانی اسناد اور خطوط سے ان روابط کا تفصیلی پتہ چلتا ہے۔

## خطوط

ارادهٔ ما بدولت روانه فرمودن ایلچی بخدمت والد ماجد آں
واقف مواقف حقیقت بود مستلزم کہ پیوستہ مکاتیب
خیریت اسالیب خود بہ بارگاه گردوں اشتباه میفرستاده
باشند۔ اگرچہ ما بدولت در یاد آں سالک مسلک طریقت
مدام میباشیم لازمکہ ایشاں ہم بوقت خاص مشغول باید ماند
کہ تقویت اسلام و رونق بہار سلطنت و انتظام از دعوات
زاکیات درویشانِ عالیشان متصور است۔

والسلام

## ترجمہ

آپ کے والد ماجد (حضرت شاہ کریم عطا صاحب)
کی خدمت میں میرا ارادہ ایلچی بھیجنے کا ہے۔
آپ کو چاہئے کہ خیریت کے خطوط کے ساتھ
تعویذ ارسال فرمائیں۔
میں ہمیشہ آپ کی یاد میں رہتا ہوں امید کہ
آپ بھی خاص اوقات میں میرے لئے دعا
فرماتے رہیں گے کیونکہ بزرگوں کی دعاؤں ہی سے
اسلام کی تقویت اور اس سلطنت کے استقلال
و انتظام کا قیام ہے۔

---

## مکتوب شاہزادہ عالیقدر انجم گروه مرزا محمد[1] سلیمان شکوه بہادر

(۱) حقائق و معارف آگاه، فضائل و کمالات دستگاه قدوة العرفاء
پیر محمد شاہ عطا صاحب کریمی اشرفی اوطعنی دام کمالہ، ہموارہ در کنف و عنایت
ایزدی مصروف عبادات باشند بعد سلام و شوق کہ از تحریر و تقریر
مافوق است مطالعہ نمایند کہ بمیامن[2] انفاس متبرکہ اہل اللہ بصحت
و عافیت قرین حال است و مژدهٔ خیریتہائے آں حقائق آگاه
از خالق الارض والسماء پیوستہ استدعا است۔

. . . . . . . . . . .
. . . . . . . . . . .
. . . . . . . . . . .
عرض ہے کہ:۔
خدا رسیدہ بزرگوں کی دعاؤں کی برکت سے بخیریت ہوں۔
اور آپ کی خیریت کا خدا سے ہمیشہ مستدعی۔

---

[1] شاہ عالم بادشاہ دہلی کے بڑے علم دوست اور ہنرپرور شاہزادے تھے ۱۷۸۸ء میں جب غلام قادر روہیلے نے شاہ عالم کی آنکھیں نکالیں، یہ کسی بہانے بڑی بے سروسامانی کے ساتھ نکل کھڑے ہوئے۔ پہلے رامپور اور پھر لکھنؤ پہونچے۔ ان کی زندگی بڑی پُرحسرت گزری ۱۸۳۷ء ۱۲۵۳ھ میں انتقال ہوا۔ اور سکندرہ مقبرۂ اکبر میں دفن ہوئے۔ تفصیلی حالات کے لئے "گلِ رعنا" صفحہ ۲۶۴ تا ۲۶۷ (فٹ نوٹس) مطبوعہ دارالمصنفین طبع ثانی ملاحظہ ہو۔

[2] میامن جمع ہے میمنہ کی۔ میمنہ کے معنی برکت کے ہیں۔

| خطوط | ترجمہ |
|---|---|
| باستماع اوصاف جلیلہ وخصائل جمیلہ وتوجہ باطنی وظاہری آں منظہر کمال، سرور موفور وتقویت نامحصور لاحق حال داشت۔ | آپکے اوصاف جلیلہ اور خصائل جمیلہ نیز آپکی ظاہری و باطنی توجہ کا حال سنکر بڑی مسرت اور تقویت ہوئی۔ |
| الحق کہ محبت ووفاق ایں سلسلۂ عالیہ باں دودمان متبرکہ بالاتفاق مشہور آفاق است، رجاء واثق از حسن اخلاق وصفائے باطنی آں برگزیدۂ عرفاء علی الاطلاق آنست کہ ہمیشہ نیازمندی ایں نیاز مند درگاہ بے نیاز از خلوص باطن بخدمت اہل اللہ خصوصاً باں عارف باللہ تصور نمودہ۔ بدعائے خیر یاد آور باشند۔ زیادہ اشتیاق۔ | یہ حقیقت ہے کہ میرے اور آپکے خاندانی تعلقات بہت مشہور ہیں۔ آپ جیسے برگزیدۂ عرفاء کے حسن اخلاق اور خلوص سے اُمید قوی ہے کہ مجھے ہمیشہ بزرگوں کا خصوصاً اپنا نیاز مند تصور کریں گے۔ اور دعائے خیر سے یاد فرماتے رہیں گے۔ |
| السلام علیکم وقلبی لدیکم۔ | |

# شاہزادہ سکندر شکوہ کے خطوط

| خطوط | ترجمہ |
|---|---|
| (۱) واقفِ اسرار رب العالمین۔ سالک مسالک حق ویقین۔ نہالِ باغ مجد واعتلا ونیّر برج فقر وغنا، دام اُمور وعنایاتِ الٰہی ومصدر تفضلات نامتناہی باشند مفاوضہ عاطفت آمودہ مع چہار شیشہ گلاب موصول مطالعہ گردید۔ واز رائحہ عنبر بیز گلاب ناب مشام جان راطراوتِ تازہ وتازگی بے اندازہ بہم رسید۔ | ......... بعد آداب و دعا کے ملاحظہ ہو کہ آپ کا خط مع چار بوتل عرق گلاب باعث مسرت ہوا۔ ......... |
| از آنجاکہ دعوتِ اجابت سمات آں سالک مسالک حق ویقین ودرحق ما بدولت باعث رفاہ وفلاح کافہ مسلمین وآسائش جمیع عباد اللہ است۔ لازمہ باوقات برکت آیات فرایاد ضمیر آئینہ اسرار تقدیر دارند۔ درباره استحصال شقہ حضور پرنور حضرت ظل سبحانی دامت سلطنتہ کہ ایمار فتہ بود۔ درآں ایام بسبب روبکاری شادی مرشدزادہائے آفاق ملازمان | آپ کی دعاؤں سے عام مسلمانوں کی فلاح و بہبود ہے۔ امید کہ خاص اوقات میں دعا فرماتے رہیں گے۔ والد ماجد (شاہ عالم) سے خط حاصل کرنے کے متعلق آپنے اشارہ فرمایا تھا مگر اُن دنوں میرے بھائیوں کی شادی کے سبب |

## خطوط

جناب کرامت مآب حضرت خلیفۃ الزماں را فرصت نبود — ازیں باعث در صدور شقۂ خاص توقف و تعویق گشتہ۔ الحال لائق العنایت والاحسان، فدوی خاص الخاص محتشم الدولہ امیر الملک شجاعت علیخاں بہادر تہور جنگ را بحضور پر نور والا بنا بر بعضے امور روانہ ساختہ بودم، چنانچہ شقۂ شوقیہ فدوی خاص حاصل کردہ آورد۔ ملفوف رقیمۃ الشوق میرسد و بایں نیازمند درگاہِ الٰہی حضرت ظلِ سبحانی ارقام فرمودہ اند کہ بدریافت کمالات ظاہری و باطنی شاہ صاحب کہ خاصۂ خاندان اشرفی است مابدولت را اشتیاق است۔ اگر رہ گزر محبت و اخلاص متوجہ شاہجہاں آباد[۱] شوند اقتباس انوار صحبت فیض برکت حاصل کردہ آید۔ لازمکہ آں واقف اسرار رب العالمین بطریق سیر ارخائے عنان عزیمت بآنصوب بعمل آرند کہ مراتب ضیافت و مہمانداری بوجہ احسن بتقدیم رسانیدہ آید و پیوستہ بتحریر نامجات منبسط دارند۔ زیادہ سلام و شوق

## جواب

عنایت نامہ تفقد شمامہ مع شقۂ خاص کرامت اختصاص

## ترجمہ

حضور کو فرصت نہ تھی — اسی باعث مراسلۂ خاص کے ارسال میں تاخیر ہوئی۔ فی الحال امیر الملک شجاعت علیخاں بہادر کو میں نے بعض ملکی اُمور کی بنا پر حضور کے پاس روانہ کیا تھا۔ چنانچہ آپ کے نام مکتوب خاص حاصل کرلیا ہے۔ اور اِس خط کے ہمراہ بھیج رہا ہوں۔ ہاں مجھے والد ماجد نے تحریر فرمایا ہے کہ انھیں آپ کے خاندانی خصوصیات کی بنا پر آپ سے ملنے کا اشتیاق ہے۔ اگر محبت اور خلوص کی بنا پر آپ دہلی تشریف لائیں تو آپ کی صحبت فیض برکت سے مستفیض ہوں۔ امید کہ آپ بطور سیر و تفریح اس طرف تشریف لائیں گے تاکہ مراتب ضیافت و مہمانداری عمدہ طور پر پورے ہوسکیں۔ ہمیشہ اپنی خیریت کے خطوط سے مسرور و شاد رکھئے۔

—×—

. . . . . . . . . . . . . .

---

[۱] اسی قسم کا ایک خط حضرت اورنگ زیب رح نے خاندان کے مورثِ اعلیٰ حضرت شاہ پیر محمد سلونی قدس سرہٗ کو لکھا تھا جس کا جواب بھی اسی جواب کے مثل ہے۔ دراصل شاہ نعمت اللہ صاحب نے ایسے موقع پر اپنے جد امجد ہی کی اتباع کی ہے۔ عالمگیر رح کے خط کا جواب درج ذیل ہے:—

"محبا! فقیر را ایں حوصلہ نماند۔ دہقانی را در مجلس سلطانی چہ کار۔ کریمے دارم کہ اگر گرسنہ می شوم مہمانی میکند و اگر می خسپم پاسبانی میکند و اگر گناہے میکنم مہربانی میکند۔ اگر گاہ گاہے کسے از راہے می آید در کریم ما باز است و کریم ما بے نیاز۔ واللہ بس۔ باقی ہوس۔"

## خطوط

حضرت قدر قدرت ظلِ سبحانی ؎

لا زالت آفتابِ اجلالہ ساطعۃ

وشموس افضالہ مضیئۃ لامعۃ

کہ بکمال الطاف خسروانہ و عنایات قدیمانہ شاہانہ در جواب
رقیمۃ الدعا حاصل ساختہ لطف فرمودند چراغ خانہ ورود گردید۔
بدریافت مژدۂ بشاشت و اعتدال مزاج اقدس و اعلیٰ
مسرور و مشکور فرمود۔ استدعائے فقیر حسب الحکم محکم حضرت
ظلِ سبحانی کہ چکیدہ انامل باغت شمائل منشیان توانائے
خاقانی عطارد نشان شدہ۔

حق تعالیٰ بایں یادآوری و داعی پرسی دیرگاہ سلامت
و خوش وقت و نیر سلطنت را بر سپہر خلافت و فرمانروائی
تابندہ دارد۔ بادشاہا دیں پناہا پیدا و ہویدا است کہ
فقیر دہقانی اصلاً سلیقہ و لیاقت صحبت و محفلِ سلطانی
ندارد و بر عتبۂ اشرفیہ کریمیہ بدعاہائے نیم شبی و مناجاتِ
سحرگاہی گوہر شاہوار مژدہ صحت ذات قدسی صفات
و ترقیات عمر و دولت ابد سمات در بازارِ قناعت خریدار
است و دریں صورت توقع اندار و کہ درہمیں خدمت مامور
داشتہ و با جماعت فقراء و علماء خمس الاوقات
بدعائے جاں درازی و مقہوریت اعداء کہ عبادت محض است
متصور فرمودہ۔ بعد و رعنایت نامجات شفقت آیات
خیریت دلالات عذب البیان شکر خوانیہا فرمودہ
باشند ؎

## ترجمہ

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

آپ کے خط کے ساتھ آپ کے والد ماجد
کا خاص خط موصول ہوکر موجب لطف و
مسرت ہوا۔ آپ کی خیریت مزاج معلوم کرکر
بڑی مسرت ہوئی۔

حضرت ظلِ سبحانی کا خط جو ایسے منشیوں کے
ہاتھ کا لکھا ہوا ہے جو ثانیٔ خاقانی ہیں، اُس کے
حکم کے مطابق میری یہ استدعا ہے کہ خدا اس
یادآوری اور اس دُعا گو کے پوچھنے کے
صلہ میں آپ کو سلامت اور آپ کی سلطنت
کو پائندہ رکھے۔ آپ پر یہ امر ظاہر ہونا چاہئے
یہ دیہاتی فقیر ہرگز ہرگز شاہی صحبت و محفل
کے قابل نہیں ہے۔ اور اپنی نیم شبی دعاؤں،
نیز مناجاتِ سحر سے بازار قناعت میں آپ
کی صحت اور ترقی کا خواستگار ہے۔ ایسی صورت
میں امید ہے کہ اسی خدمت پر مجھے آپ مامور رکھیں۔
اور یہ تصور فرمائیں کہ پنج وقتہ علماء اور فقراء کی
جماعت کے ساتھ آپ کی طولِ عمر اور آپ کے
دشمنوں کی مغلوب ساری کے لئے دست بدعا
رہتا ہوں۔ نیز اپنی خیریت کے خطوط سے

| ترجمہ | خطوط |
|---|---|
| مسرور فرماتے رہیں ؎ | گرد دماغ کہ از کوئے یار بر خیزد |
| گرد دماغ کہ از کوئے یار بر خیزد | نشستہ ایم کہ از ما غبار بر خیزد |
| نشستہ ایم کہ از ما غبار بر خیزد | آفتاب حشمت و اقبال از مطلع جاہ و جلال طالع |
| ............ | ولامع باد بحرمتہ النون والصاد۔ |
| ............ | الشوق ثم الشوق |
| ——×—— | باقی آئندہ |

# علمائے اکبر آباد

## اور

# اُن کے علمی کارنامے

(از جناب مفتی محمد انتظام اللہ صاحب شہابی اکبر آبادی)

اکبر آباد آج علمی اعتبار سے ایک اُجڑی ہوئی بستی ہے۔ لیکن ایک زمانہ ایسا بھی تھا کہ یہ مقام بہت بڑا علمی مرکز تھا اور بغداد و قرطبہ کے ہم پایہ ہونے کا شرف رکھتا تھا۔ لودھی سلاطین کے چشم و چراغ سکندر نے آگرہ کو شہری شکل میں تبدیل کیا۔ قلیل عرصہ میں حیرت انگیز ترقی ہوئی، دلّی و فیروز آباد سے بڑھکر سیاسی و علمی مرکز بن گیا۔ عرب، ایران، بخارا، دلّی بلکہ تمام ہندے اہلِ علم اور صاحبِ ہنر عزت و دولت کی تمنا میں آگرہ آبسے اور سکندری دربار میں حسب مراتب جگہ پائی۔ سکندر خود ذوقِ سلیم رکھتا تھا۔ جہانِ کمال کا مُربّی اور اہلِ علم کا سرپرست بنا۔ خود بھی ادیب تھا، فکرِ شعر سے دل بستگی تھی۔ گلرخ تخلص تھا، شیخ جمال الدین مصنف "سیر العارفین" سے مشورۂ سخن کیا۔ آٹھ۔ نو ہزار اشعار کا دیوان یادگار چھوڑا۔ کہتا ہے ؎

در سوزنِ مژگاں بکشم رشتۂ جاں را
تا چاک بدوزم کہ دراں پیرہنِ ہستش

مولانا ابرار حسین صاحب فاروقی ایم اے، فاضل ازہر "مرقع افغان" میں رقم طراز ہیں :۔

"سکندر کے دربارِ علم کے درخشندہ ستارے مولانا شاہ رفیع الدین آنجوی۔ محدث میاں قادر بن شیخ راجو۔ عبد العباس میاں الہ آبادی۔ سید محمد بن سعید خاں۔ ملا قطب الدین۔ ملا الہ داد صالح۔ سید میاں۔ سید برہان۔ سید احسن۔ صدر الدین قنوجی۔ عبد الرحمٰن فتح پور سیکری۔ اور میاں عزیز اللہ سنبھلوی سے مشاہیر اسند تھے۔"

عبد اللہ مؤرخ کا بیان ہے :۔

"سلطان علما کی مجلس میں خود پائین میں بیٹھتا اور علمی گفتگو میں شریک ہوتا۔ مجلس کے خاتمہ پر علما کے ساتھ کھانا کھاتا۔"

اس سے ظاہر ہے کہ علما کی اُس عہد میں کیا قدر و منزلت تھی۔ سکندر نے آگرہ میں پہلا تصنیف و تالیف کا محکمہ قائم کیا جس کا خود نگراں تھا۔ "واقعاتِ ثنائی" میں ہے :۔

"میاں بدھو کو خواص خاں کا خطاب دے کر دار الترجمہ کا افسرِ اعلیٰ مقرر کر دیا۔ خواص خاں کے ساتھ مختلف زبانوں کے علما اور خوشنویسوں کی ایک جماعت رہتی تھی۔ خراسان کے مشاہیر اطبا کو بلوا کر علم طب پر بہترین کتاب لکھوائی۔ ہندی طب کے نسخوں کے ایک دفتر کا ترجمہ فارسی میں کرا کر اس کا نام "طبِ سکندری" رکھا گیا۔"

فارسی زبان کو بڑی ترقی دی۔ ہندو بھی فارسی سے دلچسپی لینے لگے حتّٰی کہ فکرِ سخن کرنے لگے، پنڈت ڈونگرمل مشہور و معروف تھے۔ کہتے ہیں : ؎

دل خوں نشدے چشمِ تو خنجر نشدے گر
رہ گم نشدے زُلفِ تو ابتر نشدے گر

زمانہ نے رنگ بدلا آخری شمع سلاطینِ لودھی بابر کے ہاتھوں پانی پت کے میدان میں گُل ہوئی۔ آگرہ شاہ بابر کے تصرف میں آیا، لودھیوں کی شان و شوکت ایک آنکھ نہ بھائی تو جمنا پار اپنا مستقر ٹھہرایا، باغ نور افشاں تعمیر ہوا، اور دگر محلات بنے دوسرا شہر آباد ہوا بابری مسجد آج بھی اُس عہد

کی یادگار ہے۔ بابر وہ فردِ محترم تھا جس نے شاہانِ مغلیہ کے عظمت و جلال کی بنیاد ڈالی، بقول نواب صدر یار جنگ بہادر ڈاکٹر مولانا حبیب الرحمٰن خاں شروانی :۔

"شاہ بابر کے ادبی مذاق اور نقادانہ تبحر نے اسے اعلیٰ علمی مدارج پر پہونچا دیا۔ اس کی تصنیف "تزکِ بابری" نے علم ادب و تاریخ کے بادشاہوں میں بھی ممتاز درجہ منوالیا"

صاحب "تاریخ رشیدی" لکھتے ہیں :۔

"بابر شجاعت و عدالت و انصاف کے علاوہ صدہا مختلف اوصاف سے آراستہ تھا، ترکی زبان کی شاعری میں امیر علی شیر کے علاوہ کوئی اس سے بازی نہ لے جا سکا اور اس زبان میں اُس نے ایک فصیح و بلیغ دیوان چھوڑا۔ وہ نثر کے ایک طرز متین کا موجد ہے اور علم اُصولِ قانون پر مفید رسالہ لکھا۔ رسالہ "ولیدیہ" کو نہایت صاف شُستہ زبان میں نظم کیا۔"

بابر فقہ حنفی کا ماہر اور فن انشاء و املا پر کافی قدرت رکھتا تھا۔ عربی، فارسی، ترکی السنہ کا عالم تھا۔ علامہ ابوالفضل اکبر آبادی کا بیان ہے :۔

"فارسی میں ایک مثنوی لکھی جو عام طور پر مقبول ہوئی، وہ خوشنویس ایسا تھا کہ ایک رسم الخط ایجاد کیا جو "خطِ بابری" کے نام سے مشہور ہے۔ علما کا قدر دان تھا۔ علم ادب کے اُن بے شمار روشن سیاروں میں جو ہمیشہ بابر کے فلک رفعت دربار میں جگمگاتے رہے ہیں۔ مولانا شہاب الدین معمائی حیقری، مولانا یوسف طبیب خراسانی، شیخ ابوعبدالصمد، مرزا ابراہیم ہراتی۔ شیخ زین صدر، مولانا بقائی اور خواجہ نظام الدین علی خاص طور پر قابل تذکرہ ہیں۔

غازی خاں افغان جس نے باہر کو ہندوستان آنے کی دعوت دی تھی اس کا ایک عظیم الشان کتب خانہ تھا وہ بابر نے معائنہ کیا اور علم فقہ اور تصوف کی چند کتب اس میں سے ہمایوں اور کامران کو تحفہ میں بھیجیں۔"

"اکبر نامہ" میں ہے :۔

"آنحضرت در فنون موسیقی نیز دستگاہ والا داشتند و ہم چنیں بزبان فارسی نیز اشعار دلپذیر دارند ازاں جملہ ایں رُباعی از واردات طبع فیاض آں حضرت است ؎

درویشاں را اگرچہ از خویشاں نیم | لیک از دل و جاں معتقد ایشانیم
دور است مگوئے شاہی از درویشی | شاہیم و لے بندۂ درویشانیم"

شاہ بابر کا پوتا جلال الدین اکبر سریر آرائے حکومت ہوا آگرہ اس کا مستقر ٹھہرا، خود عالم نہ تھا مگر علم کا شوق ضرور تھا، دربار میں علما، شعرا، صناع، کسی طبقہ کے کیوں نہ ہوں ہر ایک کی قدردانی کی جاتی تھی۔ علوم وفنون کا سرپرست بنا۔ علمی قدر افزائی نے صدہا ارباب فن وکمال کو خاکِ احتیاج سے اٹھا کر عروج خوشحالی تک پہونچایا۔ یہی شہرت تھی جس سے نزدیک و دور سے علما، فضلائے عہد اور صاحب کمال ہندوستان کھنچ آئے۔ اور آگرہ میں آبسے۔

ملا شیخ مبارک ناگوری جس نے امام رازی کی تفسیر کے مقابلہ میں تفسیر نفائس العلوم چار جلدوں میں مرتب کی۔ علامہ میر فتح اللہ شیرازی شاگرد غیاث الحکما۔ منہج الصادقین تفسیر اُس کی یادگار رہے ہے۔ قاضی نور اللہ شریف الحسینی الشوستری تفسیر بیضاوی پر مبسوط ان کا حاشیہ ہے۔ علامہ ابوالفیض فیضی کی تفسیر بے نقط سواطع الالہام کے نام سے مشہور ہے۔ لطف یہ ہے کہ تمام لوازم تفسیر قرآن شان نزول آیات، تحقیق لغوی، ترکیب نحوی، لطائف علم بیان، اور قصص واحکام وغیرہ کو مدنظر رکھا ہے۔ محدثین میں ملا اسمٰعیل عرب دانشمند، شیخ حمید احمد آبادی، شیخ فرید بنگالی، شیخ آدم شہابی دانشمند گوپاموی، ملا عبدالقادر بدایونی نے کتاب الاحادیث فارسی میں مرتب کی۔ فقہا میں شیخ بہاءالدین فقیہی آگرہ۔ ملا بایزید لاہوری، شیخ ابوالفتح مفتی آگرہ، ملا اسمٰعیل لاہوری، ملا جمال خاں سے فضلائے روزگار دربار اکبری سے منسلک تھے۔

اکبر کے زمانہ میں جس قدر علما، ہندوستان میں تھے اُن کی مثال سلاطین ماضیہ کے عہد میں نظر نہیں آتی، علمی چہل پہل کا ہی نتیجہ تھا کہ شہر تو شہر قصبات میں تعلیم عام تھی، سرکاری مدرسے جاری تھے جن سے بکثرت علما، اور فضلا پیدا ہونے لگے۔

آگرہ میں ایک عالیشان سرکاری مدرسہ تھا، فتح پور سیکری میں مدرسہ ابوالفضل تھا جس کی عمارت کے آثار آج بھی ہیں۔ مولانا علاءالدین لاری جنھوں نے شرح عقائد نسفی پر حاشیہ لکھا ہے انکا آگرہ میں ایک مدرسہ تھا "مدرسۂ حسن" اس کی تاریخ ہے۔ محلہ ہشت بہشت میں حضرت سید رفیع الدین محدث اکبر آبادی کا مدرسہ تھا جہاں مفتی ابوالفتح تھانیسری معقول ومنقول کا درس دیا کرتے تھے۔ یہیں پہلا دارالحدیث قائم ہوا تھا۔ علوم فلسفہ کی پہلی درسگاہ میر فتح اللہ شیرازی نے آگرہ میں قائم کی۔ امیر مرتضیٰ شریفی نبیرۂ سید شریف جرجانی، ملا شیخ حسین بغدادی، ملا حسن موصلی، ملا اُویس گوالیاری، ملا شاہ محمد شاہ آبادی

یہ لوگ علوم عقلیات کے بڑے عالم فاضل تھے۔ انھیں سے ہندوستان میں منطق و فلسفہ کی اشاعت ہوئی۔

اکبر اعظم نے سنسکرت جو مردہ زبان تھی اس سے دل بستگی کا اظہار کیا، عربی و فارسی کی کتابیں سنسکرت میں ترجمہ کرائیں، نایاب نسخے سرکاری کتب خانہ کے لئے جمع کرائے جو جہانگیر کے زمانہ میں جے پور کے کتب خانہ کے لئے چلے گئے۔ بقول علامہ شبلی نعمانی "اکبر کو سنسکرت کی کتابوں سے جو شغف تھا وہ عام طور سے مشہور ہے"۔ گنگا دھر مہیش اور مہانند کی مدد سے ملا شیری نے سنسکرت کی کتاب کا ترجمہ فارسی میں کیا، ابوالفضل نے "زیچ جدید مرزائی" نام رکھا۔ مہابھارت کا ترجمہ نقیب خاں، مولانا عبدالقادر بدایونی کی زیر نگرانی سنسکرت سے فارسی میں کیا گیا۔ نام اس کا "رزم نامہ" رکھا۔ محمد خاں گجراتی نے (نجوم ہندی) تاجک کو فارسی قالب پہنایا۔ غرضکہ صدہا کتب کے ترجمے کئے گئے۔

میر جمال الدین حسین انجو چار ہزاری ماہانہ کے جاگیر دار تھے، اکبر نے فارسی لغت مرتب کرانیکا انتظام ان کے سپرد کیا جو جہانگیر کے عہد میں تکمیل کو پہونچی۔ دارالترجمہ قائم ہوا جہاں میر فتح اللہ شیرازی، شیخ فیضی، شیخ بہاون، حاجی ابراہیم، ملا عبدالقادر بدایونی، عبدالرحیم خانخاناں، حکیم ہمام علامی، ابوالفضل ملا شیری وغیرہ سے حضرات منسلک تھے اس کے علاوہ اکبر کو ہندی زبان سے بھی دلچسپی تھی۔ فارسی شعراء کی طرح ہندی شعراء کو انعام اور صلے دے کر حوصلے بڑھائے۔ منوہر داس دربار کا مشہور شاعر تھا، راجہ بیربل کو کوی رائے (ملک الشعراء) کا خطاب دیا، عبدالرحیم خانخانان خود ہندی میں فکر کرتا تھا اور ایسا قدردان تھا کہ ایک ہندی نظم پر گنگا پرشاد کو چھتیس لاکھ روپیہ کا انعام دیا، "رحیم ست سوئی" خود کی تصنیف یادگار زمانہ سے ہے۔ اکبر کے بعد شاہ جہانگیر کا دور آیا، وہ باپ کے نقش قدم پر چلا۔ اس کی علمی قابلیت اعلیٰ درجہ کی تھی، نظم و نثر پر یکساں قدرت رکھتا تھا۔ تزک جہانگیری اس کی تحریری قابلیت کا بین ثبوت ہے، عربی فارسی کے علاوہ ترکی زبان سے بھی خوب واقف تھا، خود تزک میں لکھتا ہے:۔

"باوجود آنکہ در ہندوستان نشوونما یافتہ ام ولیکن در گفتن و نوشتن بزبان ترکی عاجز نیستم"

اس کے علمی مذاق سے ارباب علم کی شاہانہ قدرو منزلت ہوئی جس سے صاحبان کمال اس کے دربار میں آ جمع ہوئے۔ ملا احمد بہائے تبریزی، ملا شکر اللہ شیرازی، میر ابوالقاسم گیلانی، ملا باقر کاشمیری، ملا محمد سیستانی، ملا فاضل کابلی، ملا عبدالحکیم سیالکوٹی، ملا عبداللطیف سلطان پوری، ملا حسن مراغی،

ملا محمود جونپوری، مفتی محمد عیسیٰ محدث گوپاموی، حکیم صدرا الملقب مسیح الزماں، حکیم مومنائی شیرازی، حکیم حامد گجراتی۔ غرضکہ عالم، مفسر، محدث، فلسفی، مصور، نقاش، شاعر، ہر نوع کے باکمال اساتذہ اس کے دربار سے منسلک تھے۔ جو شاہانہ انعام و اکرام سے نوازے جاتے۔

عہدِ اکبری میں عضد الدولہ میر جمال الدین حسن انجوی نے لغت موسومہ بہ فرہنگِ جہانگیری مرتب کرنا شروع کی تھی، اس کی تکمیل جہانگیر کے عہد میں ہوئی، جس کے متعلق تزک میں ہے:۔

"فرہنگے کہ در لغت ترتیب دادہ بہ نظر در آورد الحق بسیار محنت کشیدہ۔"

سید محمد نبیرہ حضرت شاہ عالم گجراتی سے جہانگیر نے فارسی میں کلام مجید کا ترجمہ کرایا۔ غرضکہ جملہ علوم و فنون مروجہ کی ترقی و اشاعت کی طرف جہانگیر کو خاص توجہ تھی۔ شعر و سخن سے بھی دلچسپی تھی سخن فہمی اور نکتہ سنجی میں خاص ملکہ تھا۔ عبد الرحیم خانخاناں نے جامی کے مصرع ذیل پر غزل کہی۔ ع

بہر یک گل منتِ صد خار می باید کشید

جہانگیر نے غزل سُنکر فی البدیہہ اس زمین میں یہ شعر موزوں کیا ؎

جام مے را بر رُخ گلزار می باید کشید
ابر بسیار است مے بسیار می باید کشید

جہانگیر کے بعد شاہجہاں نے زمامِ حکومت سنبھالی۔ باپ دادا کی طرح علوم و فنون کی سرپرستی کی۔ اربابِ فن و کمال کی طویل فہرستیں اُس عہد کی تاریخوں میں محفوظ ہیں۔ اُس عہد کے نامور و مشاہیر علما، ہیں قاضی صدر الدین ہرگامی، مفتی عبید اللہ گوپاموی، ملا قطب الدین سہالوی، شیخ نور الحق محدث دہلوی، شیخ عبد الرشید جونپوری، ملا عصمت اللہ سہارنپوری، قاضی محمد سعید، سید محمد قنوجی، ان میں سے اکثر علماء کو بیش قرار وظائف دربار سے دیئے جاتے تھے۔ علمائے اسلام ہی کی صرف قدر نہ تھی دوسری قوم کے اہلِ علم کی بھی منزلت حسب مراتب تھی۔

ہرناتھ ایک فاضل پنڈت تھا، دو ہزار روپے سالانہ وظیفہ پاتا تھا اور خطاب "مہا پاتر" سے موصوف تھا۔ ۱۰۴۹ھ میں دربار شاہی کے انعقاد پر خلعت و اسپ اور فیل کے علاوہ ایک لاکھ دام ہرناتھ کو مرحمت ہوئے۔ شاہ جہاں کو علم ہیئت سے خاص دلچسپی تھی، ملا محمود جونپوری صاحبِ شمس بازغہ کو حکم دیا کہ رصد خانہ قائم ہو۔ (ماثر الکرام صفحہ ۲۰۲)

شاہ جہاں کے بعد شاہنشاہ ابو المظفر محی الدین محمد اورنگ زیب عالمگیر نے زمام حکومت سنبھالی، خود عالم تھے تمام اصناف علوم و فنون میں دستگاہ رکھتے تھے، علوم شرعیہ سے خاص لگاوٹ تھی، مُلّا شیخ نظام بُرہان پوری، قاضی محمد حسین جونپوری، قاضی شہاب الدین گوپاموی، قاضی محب اللہ بہاری، ملا محمود فاروقی جونپوری، ملا عبدالرشید، شیخ عبدالعزیز اکبر آبادی، ملا عبداللہ سیالکوٹی سے صدہا علما و فضلا، دامنِ دولت سے وابستہ تھے۔ اِن میں سے ہر ایک صاحبِ تصانیف کثیرہ ہے۔ میر زاہد ہروی دوسرے شخص ہیں جنھوں نے علوم عقلیہ کی درس گاہ آگرہ میں قائم کی۔ علامہ میر زاہد درس نظامیہ کا بانی مبانی ہے جس کے تلمذ کے درخشندہ ستارے ملا نظام الدین سہالوی، قاضی مبارک گوپاموی، حضرت شاہ ولی اللہ دہلوی سے حضرات ہیں، علامہ وجیہ الدین گوپاموی و ملا نظام جونپوری کے زیرنگرانی فتاویٰ عالمگیری کی ترتیب و تدوین ہوئی۔

آگرہ میں جو عظیم الشان پیمانہ پر سرکاری مدرسہ تھا اُس کے صدر مدرس ملا عبدالعزیز پسر ملا عبدالرشید اکبر آبادی تھے۔

بارھویں صدی کے شروع میں اورنگ زیب عالمگیر نے وصال فرمایا نااہل جانشینوں کی بدولت طوائف الملوکی ملک میں پیدا ہوگئی۔ پست قومیں اُبھر آئیں، مرہٹے اور جاٹ اُٹھ کھڑے ہوئے، آگرہ اور دلّی اُن کی لوٹ مار کا آماج گاہ ایک صدی تک بنا رہا۔

مگر آگرہ اپنی مردم خیزی کو نہ بھولا قاضی سراج الدین علی خاں آرزو بقول میر حسن دہلوی امیر خسرو کے بعد ہمہ داں شخصیت کے مالک تھے، اس پایہ کا انسان پھر پیدا نہ ہوا، مرزا عبدالقادر بیدل جن کو تذکرہ نویسوں نے عظیم آبادی لکھ مارا۔ ان کی تصانیف جس پایہ کی ہیں اُن سے اہلِ علم بخوبی واقف ہیں۔ اِن کے بعد محمد حسین کلیم جن کا فصوص الحکم کا اُردو ترجمہ ہے وہ آگرہ ہی کے رہنے والے تھے، میر تقی میر کی جو شاعرانہ حیثیت ہے وہ اس جگہ پیش کرنا مقصود نہیں، مصنف کی حیثیت سے بھی اُن کا پایہ بلند ہے۔

نکات الشعراء، ذکر میر، انشائے فیض وغیرہ مشہور و معروف تصانیف ہیں۔ مرزا مظہر جانِ جاناں کی کلمات طیبات بھی فارسی ادب میں ایک درجہ رکھتی ہے۔ لالہ ٹیک چند اکبر آبادی صاحب بہار اُس عہد کے فرد ہیں۔ بارھویں صدی کے آغاز میں ملا ولی محمد شارح مثنوی مولانا روم، فضیلت مآب شخصیت تھی۔ بوستان، سکندر نامہ، انوار سہیلی کی شرح فارسی ادب میں ایک درجہ رکھتی ہے۔ میاں نظیر ان کی انشائے نظیر اپنی طرز میں لاجواب ہے۔

میر اعظم علی اعظم، ملا ولی محمد کے نواسہ تھے اکسیر اعظم ان کی تصنیف ہے۔ صدر نظامت الہ آباد سے آگرہ آیا اہلِ علم حضرات مسلک تھے ایک علمی سبھا قائم ہو گئی، مفتی انعام اللہ خاں بہادر وکیل صدر تھے ان کے مکان پر علماء، اور شعراء کا جگمگٹا رہتا تھا۔ خود مفتی صاحب صاحبِ تصانیف ہیں۔ شرح شمسی، خزینۃ الاولیا، شرح اسرار قاسمی، مشہور ہیں۔ مولوی قمر الدین خاں قمر نے مقاماتِ حریری کا فارسی ترجمہ شائع کیا۔ لمعات قمر وغیرہ تصنیف سے ہیں۔

مولوی واجد علی مدیر "زبدۃ الاخبار" نے فارسی میں علوم و فنون کی انسائیکلوپیڈیا مرتب کی "مطلع العلوم" نام رکھا۔ مولانا مولوی مظفر علی شاہ قدس سرہٗ نے جواہر غیبی تصوف میں معرکہ کی کتاب تصنیف کی۔ اُس عہد میں اور بھی مصنف تھے، یہ تو فارسی عربی میں جو تصانیف ہیں اُن کا ذکر تھا۔

مفتی ریاض الدین مفتی شہر تھے، اِن کے یہاں درس و تدریس جاری تھا، کوئی باضابطہ عربی مدرسہ نہ تھا، البتہ چند مکتب تھے۔ میاں نظیر کا مکتب مائی تھان میں تھا، ان کے بعد میاں خلیفہ گلزار علی اسیر مکتب میں پڑھاتے تھے۔ مولانا احمدی قادری اور مولوی عادل کی نشست گاہیں درس گاہیں بنی ہوئی تھیں۔ ہنگامہ ۱۲۷۳ھ میں اینٹ سے اینٹ بج گئی۔

آگرہ کالج ۱۸۳۲ء میں اور ۱۸۴۱ء میں سینٹ پیٹرس کالج۔ ۱۸۵۰ء میں سینٹ جانس کالج قائم ہو چکے تھے۔ ہنگامہ متذکرہ کے بعد ہی یہ کالج ترقی پکڑنے لگے، ملازمت کے خواہشمند اس طرف جھک گئے، اِن درس گاہوں سے برادرانِ وطن نے بہت زیادہ فائدہ اٹھایا۔ مشرقی علوم کا لوکل کمیٹی کا ایک مدرسہ "مدرسہ عالیہ" تھا۔ مولانا عبداللہ صدر مدرس تھے، اِن کے بعد میرے استاد مفتی محمد رمضان رحمۃ اللہ علیہ مترجم تفسیر عباس، شاگرد رشید مولانا عبدالحی فرنگی محلی۔ مولانا سعادت اللہ صاحب اسرائیلی سے اصحابِ علم و فضل صدر مدرس ہوتے رہے، آگرہ میں چند اہلِ علم کی آج بھی جو صورتیں نظر آ رہی ہیں وہ اِنھیں علماء کا فیضِ علمی ہے مگر افسوس ہے آج یہ مدرسہ قابلِ توجہ نہ رہا۔

---

یہ علمی ترقی کا مختصر تذکرہ تھا، اب اس جگہ اُس زبان کا بھی کچھ ذکر کرنا چاہتا ہوں جو ہماری مادری زبان ہے اور جس کو **اردو** کہتے ہیں:۔

اردو کی تاریخ بیان کرنا مقصود نہیں صرف اہلِ علم کو اس پر توجہ دلانا ہے کہ اہل اکبر آباد نے

بھی اُردو کو ترقی دینے میں انتھک سعی کی ہے۔

محمد شاہ کے عہد میں میر فضلی ۱۱۴۱ھ کربل کتھا لکھ رہے تھے، لالہ آروشن لال نے بدائع الفنون لکھی، یہی وہ زمانہ ہے انسان، آبرو، مضمون خاں آرزو، مرزا مظہر، میر تقی میر یکے بعد دیگرے دلی پہونچے، ان کے معاصر شوق الٰہی بخش تھے۔ ہمیشہ بہار میں نصراللہ خاں قمر لکھتے ہیں:-

''شوق تخلص شیخ الٰہی بخش اکبر آبادی سخن ، دو وہ فورد این فن کتابے تصنیف کردہ بکشکش شوق بہ شاہ جہاں آباد رسید و برسم رہ آورد پیشکش شاہ کرد''

۱۲۰۶ھ میں حکیم غلام امام اکبر آبادی نے ترجمۂ چہل حدیث کا کیا اور منتخب النجوم کتاب لکھی۔ یہی وہ زمانہ ہے کلکتہ میں فورٹ ولیم کالج قائم ہوا اور انگریزوں کو اردو سکھانے کے لئے ڈاکٹر جان گل کرسٹ نے نثر اردو میں متعدد کتابیں لکھوائیں، اس کے بعد نثر نویسی کو رواج عام حاصل ہوا۔ ۱۸۳۳ء میں آگرہ کالج سے متعلق آگرہ بک سوسائٹی قائم ہوئی۔ اس کی جانب سے ترجمے شائع کئے گئے۔ ہیئت و سائنس کے رسائل مرتب ہوئے۔ سید محمد میر لکھنوی اور محمد فتح اللہ خاں اکبر آبادی سوسائٹی کے رکن اعلیٰ تھے۔

شاہزادہ جیش مصنفہ مسٹر جانس کا ترجمہ اور ہیئت کے رسالہ کا ترجمہ متذکرہ حضرات کا کیا ہوا راقم کے کتب خانہ میں موجود ہے۔

پنڈت جواہر لال اکبر آبادی نے ۱۸۴۰ء میں ایک سوسائٹی قائم کی اس کی طرف سے ایک اخبار اور مطبع جاری کیا اور چند مصنفین اس سے منسلک تھے، خلاصہ نظام آسمانی لکھا۔ اور کتابیں بھی تصنیف ہوئیں۔

ایک دوسرا ادارہ تصنیف خان بہادر مفتی انعام اللہ شہابی کے کاشانہ پر قائم تھا۔ جس کے ارکان مولانا غلام امام شہید، میر واحد علی خاں، ڈاکٹر اشرف علی، مولوی قمرالدین، مولوی ابوالحسن فتحپوری، مولوی سید مدد علی تپش، حکیم غلام قطب الدین خاں باطن سے حضرات تھے۔

میر واجد علی اکبر آبادی نے دریائے لطافت کے مقابلہ میں گلدستہ انجمن لکھا، ڈاکٹر صاحب نے اردو میں کیمسٹری نامی کتاب لکھی، خان بہادر صاحب نے مشکوٰۃ المصابیح کی جلد اول کا ترجمہ اردو میں کیا، مسودہ شعیب محمدیہ اسکول میں میرا پیش کردہ ہے۔ مولوی کریم الدین اکبر آبادی نے سائنس کی کتاب کا ترجمہ رسالہ کہربائی کا کیا۔ مولوی عبدالرب اکبر آبادی نے مسٹر بین کی کتاب مساحت کا ترجمہ کیا۔ اور ہندسہ میں ایک تصنیف یادگار سے ہے۔ مولانا شہید نے میلاد مرتب کیا۔ باطن نے نغمۂ عندلیب لکھا، یکایک ہنگامہ ۱۸۵۷ء

میں یہ سبھا منتشر ہوگئی۔ جب ہنگامۂ سیاسی فرو ہوا، اہلِ علم نے بساط بچھائی۔ قدیم کتب خانے کچھ تباہ ہوئے جو بچے اُن کی کتابیں بازار میں دھڑی دھڑی بکیں۔ مگر ڈپٹی امداد علی صاحب نے ایک کتب خانہ قائم کیا، ساٹھ ہزار کتب قلمی اس کتب خانہ میں تھیں، مصنفین کے ہاتھ کے نسخے موجود تھے گو وہ کچھ عرصہ بعد ہی کوڑیوں میں بکا۔

قاضی صفدر علی نے ایک علمی جماعت کی تشکیل کی۔ اس کی طرف سے جگہ جگہ علمی تقریریں ہوتیں، کہربائی پر جو مضمون پڑھا تھا وہ معلم العلماء رسالہ میں شائع ہوا تھا۔ اس کے معاصرین میں مولوی اکرام اللہ صاحب تصویر الشعراء، مرزا انشا علی بیگ مصنف قواعد فارسی و اردو و سفرنامہ ڈاکٹر مکند لال صاحب مٹریا میڈیکا۔ مرزا ہرگوپال تفتہ۔ مرزا حاتم علی مہر صاحب خواب انتقام، مولانا شاہ محمد اکبر دانا پوری صاحبِ تصانیف کثیرہ، مولوی سید اصغر علی جن کی گلشنِ جانفزا کی شہرت عام ہے، مولوی سید اصغر علی شاہ نے رسالہ تصوف لکھا، مولوی وارث علی مصنف شمس التواریخ، مولوی احمد نما صوفی صاحب تصانیف کثیرہ، منشی نادر علی وکیل، مولوی علی احمد خاں صاحب، مولانا احسن اللہ خاں ثاقب، ماسٹر مصری لال، مفتی واحد یار خاں بی اے، صاحبِ ارضِ تاج، مولوی معین الدین احمد مصنف تاریخ تاج، ڈاکٹر انعام اللہ مصنف طب جدید، مولوی فیاض حسین سلمان، مولوی انعام اللہ خاں بانی دائرہ "معارف قرآنیہ" مولوی سید نظام الدین شاہ۔

نیز مولوی سید نثار علی نثار، اور مرزا امجد الدین بیگ سے بکثرت حضرات نے صدہا کتابیں لکھ ڈالیں، اور آج بھی چند ادارے تصنیف و تالیف کا کام کر رہے ہیں۔ صرف ایک دائرۂ "معارف" نے ڈیڑھ سو کتابیں ۱۹۲۵ء سے ۱۹۴۵ء تک ملک میں پیش کر دیں۔ بزمِ نظیر۔ بزمِ اقبال۔ نظیر اکڈمی اور قصر الادب نے اردو کی جو خدمت کی ہے اور کر رہے ہیں اس کی شہرت تمام اہلِ علم میں ہے۔

میرے معاصرین اہلِ قلم کی خدمات روزِ روشن کی طرح عیاں ہے، آگرہ کے "شاعر نمبر" میں راقم السطور لکھ چکا ہے اِس جگہ اس کی تکرار لاحاصل ہے۔

انتظام اللہ شہابی[۱]



[۱] حضرت مفتی انتظام اللہ صاحب نے یہ مقالہ اجلاس آگرہ آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کے شعبۂ اسلامی تاریخ و تمدن میں پڑھنے کے لئے تحریر فرمایا تھا۔
(مدیر)

# بزمِ مصنّف

**مولوی عبدالرحمن صاحب خوشتر ریونیو کمشنر منگرول (کاٹھیاواڑ)**
"مصنف" ۱۲ دیکھنے کا اتفاق ہوا اس سے قبل بھی ایک دو پرچے دیکھ چکا ہوں۔ آپ کی محنت قابل ستائش ہے۔ اب ٹھوس مضامین پیش کرنے والے رسالے بمشکل سے دو چار ہی نکلیں گے۔ محبی قاضی احمد میاں اختر کا مضمون "ولی گجراتی" جس محنت وکاوش اور تحقیق و تدقیق کے ساتھ لکھا گیا ہے۔ اس سے امید بندھتی ہے کہ "گجرات میں اردو" بھی اسی نہج پر تیار کر کے دعویداران "دکن میں اردو"— "پنجاب میں اردو" کو اصلیت مولد اردو سے آگاہ کر دیں گے۔ آپ بھی زور دیجئے اور اُن سے کام کی بات لکھوائیے۔ اگر انھوں نے اس کا عزم کر لیا تو اس کے متعلق انھیں خود گجرات ہی سے اس قدر مواد ملے گا کہ کسی اور کا دست نگر نہونا پڑیگا۔ مکرمی پروفیسر نجیب اشرف صاحب سے بھی بہت کچھ مدد کی توقع کیجا سکتی ہے۔

**پروفیسر اویس احمد صاحب ادیب ایم۔ اے کانپور**
"مصنف" برابر آرہا ہے اس کے معیار کے متعلق کیا تحریر کروں، وہ خود اپنی جگہ پر اس کا ثبوت ہے۔

**ویورنڈ بشیر احمد صاحب ملک ملتان**
رسالہ "ہمایوں" ماہ نومبر میں "مصنف" پر ریویو نظر سے گزرا از حد خوشی ہوئی کہ آپ علم وادب کی خدمت کر رہے ہیں۔ میں نے ذاتی خرچ سے ایک ریڈنگ روم اور لائبریری کا انتظام کیا ہے جس میں تمام ہندوستان کے اردو رسائل جاری ہیں۔ میں چاہتا ہوں کہ "مصنف" کا اضافہ ہو۔ لہٰذا جاری کر دیجئے۔ ذیل کے رسالے پہلے سے جاری ہیں:—

"سائنس" "ہمایوں" "معارف" "آجکل" "ادیب" "نگار" "نیا دور" "ساقی" "سیاست" "اورنٹیل کالج میگزین" "مجلہ طیلسانین" "اردو" "ہماری زبان" "ہندوستانی ادب" "جامعہ" "نئی زندگی" "ادبی دنیا" "رہنمائے تعلیم" "زمانہ" "چمنستان" "نوید صحت" "ہمدرد صحت" "مسیح الملک" "مشیر الاطباء" "شاعر" "حکیم دکن" "برہان دہلی" "ترجمان القرآن لاہور" "ندیم پٹنہ" "الفرقان بریلی" "سب رس حیدرآباد دکن" (اور "کانفرنس گزٹ علی گڑھ" کا مزید اضافہ ہو تو مناسب ہوگا۔ مدیر)

**ہمایوں لاہور** | **مصنف** (علیگڑھ) مجلس مصنفین علیگڑھ کے سہ ماہی علمی رسالہ کا اکتوبر نمبر اس وقت ہمارے سامنے ہے۔ یہ سہ ماہی رسالہ گزشتہ تین سال سے شائع ہورہا ہے اور اس کا مقصد خالص ادبی مضامین کی اشاعت ہے۔ شمارہ زیر نظر میں ادارے کے علاوہ آٹھ مضامین ہیں، جن میں تقریباً ہر ایک علمی اور ادبی اعتبار سے نہایت اہم ہے۔ بالخصوص شمس العلماء مولوی محمد امین صاحب عباسی چریاکوٹی کا مضمون "املا اور رسم الخط کی اصلاح" ایک نہایت بسیط مضمون ہے۔ اسی طرح "مرحوم کیفی حیدر آباد میں" از مولوی نصیر الدین صاحب ہاشمی اور "غالب کا نظریۂ اقدار اخلاق" از سید شوکت علی صاحب سبزواری جامع اور پُر مغز مضامین ہیں۔ روش کے اعتبار سے ملک بھر میں دو ہی پرچے ایسے ہیں جو "مصنف" کے پیشرو ہیں "اردو دہلی" اور "ہندوستانی الہ آباد"۔ ہمیں امید ہے کہ علی گڑھ سے اٹھی ہوئی یہ آواز بھی ہندوستان گیر ثابت ہوگی۔ مدیر مسلم کانفرنس گزٹ علی گڑھ کے مشہور اور فاضل نیجر سید الطاف علی صاحب بریلوی بی۔ اے (علیگ) ہیں جن کی متعدد تصانیف علمیت اور وسعت نظر کی شاہد ہیں۔ ضخامت ۴۴ صفحات۔ چندہ سالانہ چار روپے ہے۔

**مسٹر عبد الصمد رستجھانی ایم۔ اے ایل ایل۔ بی۔ ڈائرکٹر پبلک انفارمیشن و سکریٹری پبلک سروس کمیشن ریاست جوناگڑھ**

آپ کی بیگم صاحبہ (سیدہ آنیس فاطمہ) کا مضمون "جنرل بخت خاں" اگر شاہ کار کہا جائے تو کوئی مبالغہ نہیں، مبارک باد قبول ہو۔

**قاضی احمد میاں صاحب اختر جوناگڑھی** | آپ کی علالتِ طبع اور موجودہ حالت معلوم کرکے مجھے کچھ زیادہ تعجب نہیں ہوا۔ البتہ افسوس ضرور ہوا۔ "قومی کارکنوں" کی یہی گت ہوتی رہتی ہے۔ "روشنیٔ طبع" بسا اوقات انسان کے لئے "بلا" بن جاتی ہے۔ آپ بھی اس سے مستثنیٰ نہیں رہے۔ اسلئے اب "گل و گلچیں کا گلہ" عبث ہے! مجھے تو اس بات پر حیرت ہے کہ اتنی تلخ کامیوں کے باوجود آپ توازنِ دماغی کو قائم رکھے ہوئے ہیں۔ ع ایں کار از تو آید و مرداں چنیں کنند!

آپ اس "کولھو کے بیل" کی سی زندگی کا خاتمہ کر دینا چاہتے ہیں۔ خدا کرے آپ میں اتنی جرأت پیدا ہو جائے، لیکن میرے خیال میں تو نہ صرف یہ آپ کے لئے دشوار بلکہ ناممکن ہے۔ اس لئے فی الحال تو مرم کرتے جانا ہی بہتر ہے تاوقتیکہ خدا کوئی بہتر سامان پیدا نہ کر دے۔

میں بستر علالت سے اُٹھ تو گیا لیکن دل و دماغ بُری طرف ماؤف ہو گئے اور ضعف و ناطاقتی کے ساتھ ہی تفکرات کا ایک سیلاب اُمڈ آیا ہے۔ دعا کیجئے کہ خدا ان سے جلد نجات دے۔ ایک جانِ ناتواں پر اتنے جھمیلے ہیں کہ خدا کی پناہ ؎

زندگی اپنی جب اس طور سے گزری اختر ہم بھی کیا یاد کریں گے کہ خدا رکھتے تھے

مقالۂ دکنی صرف آپ کی توجہ کا کرشمہ ہے۔ نہ آپ مجھے "بزم مصنف" میں بلاتے نہ میں اس کام کو انجام دے سکتا، حضرت قبلہ نواب صاحب کا یہ ارشاد کس قدر صحیح ہے کہ آپ میں ادبی خدمات لینے کا خاص ملکہ ہے۔ اس لحاظ سے اس مقالہ کی جو کچھ داد مل رہی ہے اس کے مستحق مجھ سے زیادہ آپ ہیں۔ ناظر صاحب کاکوری، پروفیسر عبدالشکور صاحب اور سید حسن امام صاحب کا ممنون ہوں کہ انھوں نے قدردانی کی، یہ ان کا حسنِ نظر ہے ورنہ یہ مقالہ اس قدر داد کا مستحق تو نہیں ہے۔ بہت سرسری طور پر لکھا گیا ہے، البتہ اس کا دوسرا حصہ (اگر مسودہ سے بیضہ ہو سکا) قابل دید ہوگا۔ بعض احباب نے بھی اس کو قدر کی نگاہوں سے دیکھا ہے۔ حبیب لبیب پروفیسر نجیب اشرف صاحب تحریر فرماتے ہیں:۔

"ابھی ابھی مصنف ملا۔ اسی وقت آپ کا محققانہ مضمون پڑھا۔ آپ ہوتے تو گلے لگا کر داد دیتا۔ اب زبانِ قلم سے یہ فرض ادا کرتا ہوں، مبارکباد۔ الوسی والے مضمون کا میں نے جواب لکھا تھا۔ اب وہ مکمل ہو رہا ہے۔ اکثر تو اردو ہے۔ ایک مرتبہ پھر مبارکباد قبول فرمائیے۔ اللہ کرے زورِ قلم اور زیادہ۔"

میرے ایک دیرینہ محب مخلص جناب شہاب مالیرکوٹلوی مقیم بمبئی رقمطراز ہیں:۔

"آپ کا مرسلہ تحفۂ مصنف ملا۔ ملتے ہی پڑھا اور آپ کی تحقیق و تدقیق کا نقش جو دل پر پہلے ہی ثبت تھا، اور گہرا ہو گیا۔ اللہ کرے زورِ قلم اور زیادہ۔ حکیم کی خاموشی بلا وجہ نہیں ہوتی۔ اتنے لمبے سکوت کے بعد دکنی کی وطنیت کی فیصلہ کن بحث اس سکوت کا ثمر ہے۔ بارک اللہ بارک اللہ۔ اب معارف تو آپ کے معارف سے گویا محروم ہی ہو گیا۔ "مصنف" کی خوش قسمتی میں کسے شک ہو سکتا ہے۔ دوران بحث میں دکنیوں سے چھیڑ چھاڑ معاصرانہ اور علمی گفتگو سے زیادہ رقابت وطنی کا رنگ لئے ہوئے نظر آئی۔ ایسا ہونا قدرتی تھا۔ دکنی کو اورنگ آبادی ثابت کرنے کے لئے حیدرآبادی اہل قلم نے جو روش اختیار کی اس میں دکن اور "دکنی" کو اساس قرار دے کر ہوائی قلعہ تعمیر کر لیا گیا تھا۔ قدیم شواہد پر تنقید و تبصرہ کے ساتھ آپ کا نئے عناصر اور تازہ شواہد کو بحث میں شامل کر دینا، آپ کی ملائنس، دکنی کی خوش قسمتی اور اہل علم کے لئے نئی دعوتِ فکر اور اہل قلم کے لئے تلاش

وجستجو کا نیا اچھوتا نمونہ ہے۔ بارک اللہ۔"

"اس پرچہ میں 'غلام قادر روہیلہ' پر سید الطاف علی صاحب کا مضمون بہت اچھا ہے۔ انھوں نے زیادہ تر عجیب التواریخ پر اعتماد کیا ہے۔ ضرورت ہے کہ وہ کتاب بھی چھپ جائے۔ سید صاحب نے جو کچھ لکھا ہے بہت اچھا ہے۔ مگر اقبال کی نظم میں کوئی ایسی بات نہیں جس سے اکبر شاہ خاں صاحب کے بیان کی بنا پر کمزوری کا ثبوت ملے۔ دورِ آخر مغلیہ کی تاریخ سوائے حسنِ ظن کے اور کسی طرح بھی مسلمانوں کے لئے سرمایۂ نازو افتخار نہیں۔ مغلیہ خاندان کے عروج کی تاریخ نے ہندی مسلمانوں کے قدیم فرمانرواؤں کے محاسن کو بھی معائب نہیں بنایا تو گرد آلود ضرور بنا دیا ہے۔ حالانکہ مغلوں سے پہلے کے جو دور تھے ان میں بھی بادشاہ ہونے کی حیثیت سے بڑے بڑے فرماں روا ہو چکے ہیں۔ مگر بدقسمتی ہے کہ ہندی مسلمان عموماً مغلیہ دور ہی کو اسلامی دور سمجھ کر قصہ ختم کر دیتا ہے۔ خیر تو بحث یہ تھی کہ سید صاحب نے غلام قادر کے لئے جو لکھا ہے وہ بہت اچھا ہے۔ مگر سید صاحب کا یہ کہنا کہ وہ مسلم طاقت یا مغلیہ طاقت کی بحالی کی آخری کوشش کرنے والا یا آخری محافظ ہے، زبردستی ہے۔ شاہی لال قلعہ میں اس کے ساتھ جو ہوا، اس کا اگر وہ بھی بدلہ لے تو اسے کون بُرا کہہ سکتا ہے اور یہ تو سیاست ہے کہ طاقتور کمزور کو دباتے ہیں۔ لیکن سچی سیاست یہ ہے کہ کمزوری میں غلام نہ بنے، طاقت میں فرعون نہ بنے۔ ایسا ہی شخص فرماں فرمائی کا مستحق ہے۔ نگاہیں ایسے ہی لوگوں کو ڈھونڈھ رہی ہیں۔"

حیاتِ ولی کا احباب کی طرف سے سخت تقاضا ہو رہا ہے۔ میں نے بہت کچھ حصہ لکھ ڈالا ہے، اس کو صاف کرنا باقی ہے جو موجودہ مصروفیتوں میں بالفعل دشوار ہے، میں کوشش کروں گا کہ آیندہ ماہ میں اس کام کو شروع کروں۔ میں نے اس کے دو حصّے کر دیے ہیں۔ پہلے حصّہ میں ولی کے خاندانی اور ذاتی حالات ہیں اور دوسرے میں ان کی شاعری پر مفصل بحث ہے۔ پہلا حصّہ حتی الامکان جلد سے جلد جنوری کے اواخر تک تیار ہو سکتا ہے، دوسرا حصّہ ذرا محنت طلب ہے اور اس پر بہت کچھ لکھنا باقی ہے جو کافی وقت اور فرصت چاہتا ہے۔ غلام قادر کے مضمون پر آپ کو مبارک باد دیتا ہوں۔

**مسٹر محمود بریلوی سابق سب ایڈیٹر بمبئی کرانیکل**

"سالہا سال سے میں اس امر کا متمنی رہا ہوں کہ چند روز مسلم یونیورسٹی کے اندر گزاروں، وہاں کے پروفیسروں سے ملوں اور وہاں کے طریقِ کار سے ذاتی واقفیت پیدا کروں، میں یہ بھی برسوں سے جانتا ہوں کہ آپ کا تعلق علیگڑھ اور مسلم یونیورسٹی سے دیرینہ اور گہرا ہے، اور وہاں آپ کے متعلق مزید معلومات مجھے مولانا سید

طفیل احمد صاحب سے دورانِ سفر میں معلوم ہوئیں۔ بہرکیف میرے لئے آپ کی وساطت سے اپنی مذکورہ بالا خواہش کا پورا کرنا آسان تھا، لیکن میں اپنی اس آرزو کو آج تک پورا نہ کر سکا۔

اپنی ایک دو کتابوں کی طباعت و اشاعت کے متعلق بھی آپ سے مشورہ کرنا چاہتا ہوں۔ میں چونکہ بمبئی میں زیادہ عرصے تک رہا ہوں، لہٰذا وہیں کے لوگوں سے زیادہ واقف ہوں۔ بدقسمتی سے پنجاب...... کے لئے ضرب المثل ہو چکا ہے۔ چنانچہ میں چاہتا ہوں کہ آپ میرا تعارف ایک دو ایسے مطابع سے کرا دیں جو خوش معاملگی کے لئے معروف ہوں۔ میری ایک کتاب آجکل (بنام "فلسطین و مسئلۂ یہود") انوار احمدی پریس الہ آباد، میں زیرِ طباعت ہے۔ دوسری ("اشتراکیت اور اُس کے متعلقات") نفیس اکیڈیمی حیدر آباد دکن، کے پاس ہے اور غالباً وہ اُسے جلد طبع و شائع کریں گے۔ اب میرے پاس اپنے مختصر افسانوں کا مجموعہ اور ایک مختصر مسوّدہ "ہندی شاعری"۔ یہ دو چیزیں بغرض طباعت تیار ہیں۔ تیسری چیز "اسلامیانِ عالم" ہے جو ضخیم کتاب ہے اور آجکل زیرِ تکمیل ہے۔ غالباً دو تین ماہ کے اندر مکمل ہو جائے گی، انشاءاللہ۔ میں نے "تاریخ زبان و ادبِ اُردو" کا حصۂ نظم قریباً سات سَو صفحات تک لکھکے چھوڑ دیا۔ اُس کی خاصی پبلسٹی ہوئی تھی۔ مگر میں ہی تھک کے اُسے چھوڑ بیٹھا۔ اب پھر ارادہ کر رہا ہوں کہ "اسلامیانِ عالم" ختم ہولے اور کوئی معقول پبلشر نصیب ہو جائے تو از سرِ نو اسے اپنے ہاتھ میں لوں۔ علاوہ ازیں "ہند جدید کی ستیا" پر پوری کتاب کا مواد اور نوٹ میرے پاس موجود ہیں، مگر ابھی تک اِس کی طرف توجہ کرنے کی مہلت نہ مل سکی ——— اب آپ تحریر فرمائیں کہ آپ کی اخلاقی امداد اس مسئلہ میں کس حد تک مجھے مل سکتی ہے؟ آپ کی تصانیف تک، آج تک میری رسائی نہ ہو سکی۔ اُن کے دیکھنے کی حسرت ہے۔

## ڈاکٹر عاشق حسین صاحب بٹالوی لاہور

اکتوبر کا "مُصنف" مُلا۔ غلام قادر روہیلہ کے متعلق آپ کا بلند پایہ مضمون، میں اس سے قبل روزنامہ ڈان میں پڑھ چکا تھا۔ اب سراج الحق صاحب کا اُردو ترجمہ پڑھکر دوبارہ لطف حاصل کیا۔ قریشی صاحب نے حضرت مولانا اکبر شاہ خاں نجیب آبادی مرحوم و مغفور کا ذکر کرتے ہوئے میرے اُس مضمون کا بھی حوالہ دیا ہے جو گزشتہ سال "مصنف" میں شائع ہوا تھا۔ مولانا مرحوم کی زندگی میں متعدد بار غلام قادر خاں کے حادثۂ فاجعہ کے متعلق بھی گفتگو ہوئی تھی۔ افسوس کہ اب وہ مواد ذہن میں موجود نہیں۔ مولانا کی عادت تھی کہ وہ ہر تاریخی واقعہ کی وضاحت کرتے وقت اُس کے ما لہٗ و ما علیہ کو

نہایت تفصیل سے بیان کرتے تھے تاکہ سامعین کو کسی قسم کے شک و شبہ کی گنجائش نہ رہے۔ یہی خصوصیت آپ اُن کی تحریر میں دیکھیں گے۔ غلام قادر کے افسوسناک واقعہ پر اظہارِ خیال کرتے اور اُس کو حق بجانب قرار دیتے ہوئے بھی وہ تمام جزئیات و تفصیلات کو شرح و بسط سے بیان کرتے تھے۔ لیکن سوءِ اتفاق سے اس موضوع پر وہ کوئی مضمون نہ لکھ سکے۔ جس زمانے میں "عبرت" نکلتا تھا تو اُن کے پاس کسی شخص نے خط بھیج کر اس موضوع پر اُن کے خیالات معلوم کرنے کی خواہش ظاہر کی تھی۔ اکتوبر ۱۹۲۲ء کے "عبرت" میں مولانا نے یہ خط درج کر کے اپنی طرف سے چند ابتدائی باتیں لکھی تھیں۔ اور اُن کا ارادہ تھا کہ "عبرت" کے کسی آیندہ نمبر میں وہ تاریخ ہند کے اس افسوسناک قضیہ پر ایک مفصل و مکمل مضمون لکھیں گے۔ لیکن بعض حوادث کی وجہ سے نومبر ۱۹۲۴ء کے بعد "عبرت" بند ہو گیا۔ اور مولانا کا یہ ارادہ بر روئے کار نہ آسکا۔ اگر مولانا کا مضمون حسبِ وعدہ "عبرت" میں چھپ جاتا تو اس موضوع پر یقیناً قولِ فیصل کی حیثیت اختیار کر لیتا۔ اکتوبر ۱۹۲۲ء کے "عبرت" سے وہ خط اور مولانا کا مختصر سا جواب نقل کر کے خدمتِ والا میں بھیج رہا ہوں۔ شاید "مصنف" کے کام آسکے۔

"لکھنؤ سے میرے نام ایک کارڈ آیا ہے۔ احبابِ کرام ملاحظہ فرمائیں۔ وھو ہٰذا:۔

"مکرمی۔ سلامِ مسنون۔ میں آپ کو ایک تکلیف دینی چاہتا ہوں۔ اُمید ہے کہ آپ ضرور خیال فرمائیں گے۔ بعض آدمی روہیلکھنڈ کے باشندوں کو محسن کُش کے لفظ سے یاد کرتے ہیں۔ آپ مہربانی فرما کر اس کے متعلق "عبرت" میں کچھ تشریح بیان فرمائیں۔ نیز یہ بھی بیان فرمائیں کہ نواب غلام قادر خاں نے شاہ عالم کے ساتھ کیوں بدسلوکی کی تھی۔ والسلام

راقم

محمود خاں۔ ممتاز منزل

امین آباد۔ لکھنؤ

اس کارڈ کے پڑھنے سے یہ اندازہ نہیں ہو سکتا کہ راقم خط کا ذاتی عقیدہ کیا ہے۔ ویسے بھی اپنی برأت کے لئے دوسروں کے الزام کو بطور دلیل بیان کرنا کوئی اچھی بات نہیں۔ تاہم روہیلکھنڈ کے باشندوں کی خصوصیات پر نظر کرنے میں انسان مجبور ہے کہ ہندوستان کے دوسرے حصوں پر بھی نظر ڈال کر اُن سے مقابلہ کر کے دیکھے۔ غالباً دُنیا کے کسی حصے میں فرشتوں کی آبادی موجود نہیں ہے۔ ہر جگہ آدمیوں ہی کی بستیاں نظر آتی ہیں۔ اور آدمؑ کی اولاد

میں ہر قسم کے نمونے موجود ہیں۔ روہیلکھنڈ آج کل کی تقسیم ملکی کے اعتبار سے سات ضلعوں کے مجموعہ کا نام ہے
جن کے نام یہ ہیں۔ بریلی، شاہجہاں پور، بدایوں، مرادآباد، بجنور، پیلی بھیت، رامپور۔ بعض مؤرخین
نے فرخ آباد اور قنوج کو بھی روہیلکھنڈ میں شامل سمجھا ہے۔ اور ایسا سمجھنے میں اُن کو خاندان بنگش کی پٹھان ریاست
کے سبب دھوکا لگا ہے۔ روہیلکھنڈ میں سب سے زیادہ آبادی ہندوؤں کی ہے۔ اور مندرجہ بالا الزام کی جواب دہی
سب سے زیادہ روہیلکھنڈ کے ہندوؤں پر عائد ہونی چاہئے۔ مگر چونکہ روہیلکھنڈ میں رہنے والے افغانوں کو مؤرخین
نے روہیلہ کے نام سے یاد کیا ہے۔ لہٰذا روہیلکھنڈ کے باشندوں پر جب کوئی الزام لگایا جائے گا تو اس ملک کے
پٹھان ہی سب سے پہلے اپنے آپ کو ملزم سمجھیں گے۔ اس کارڈ میں چونکہ غلام قادر خاں کا نام بھی لیا گیا ہے۔ لہٰذا
نجیب آباد کے پٹھان جن کی تعداد آجکل بہت ہی محدود اور معدود ہے خصوصی طور پر اپنے آپ کو ہدف ملامت
سمجھ سکتے ہیں۔ میں اس کارڈ کو ہرگز "عبرت" میں جگہ نہ دیتا کیونکہ ایسی تحریریں جو کسی قومی تفریق یا منافرت کا موجب
ہو سکیں شائع نہیں ہونی چاہئیں۔ مگر چونکہ اس کارڈ کا براہ راست سب سے زیادہ قوی اثر نجیب آباد پر ہو سکتا
ہے۔ لہٰذا میں نے مناسب نہیں سمجھا کہ اپنے اختیار کو اس کارڈ کی اشاعت میں سدِّ راہ ہونے دوں۔ روہیلکھنڈ
کے باشندوں کے متعلق میں خود کچھ لکھنا نہیں چاہتا۔ بریلی، رامپور اور شاہجہاں پور والوں کو بھی آخر کچھ بولنا
چاہئے۔ ہاں میرا یہ فرض ہے کہ نواب غلام قادر خاں کے متعلق حقیقت و اصلیت کا انکشاف کر دوں۔ لہٰذا
محمود خاں صاحب اور تمام قارئین "عبرت" منتظر رہیں کہ تاریخ ہند کے اس سب سے زیادہ نازک و خطرناک حصے کو کسی
آیندہ اشاعت میں پیش کر سکوں گا۔ اور اس کے بعد سوا سو برس کی غلط فہمی کا تار و پود انشاء اللہ تعالےٰ
تار تار ہو جائے گا۔ وباللہ التوفیق۔" اکبر شاہ خاں

**مولوی حسین امام صاحب سابق مدیر ندیم گیا**

مصنف ۱۲ بابتہ اکتوبر ۴۵ء ملا۔ مضامین سب ایسے اور اس پائے کے دیکھنے میں آئے کہ آئندہ نمبر کیلئے خطرہ ہو رہا ہے کہ معیار پر اُترنے میں کہیں کسر نہ رہ جائے۔ اتنے عمدہ مضامین کا یک بارگی شائع کر دینا مدیر کی بلندی حوصلہ کی دلیل ضرور ہے۔ مگر خیر اندیش اس بارے میں آپ کو جُزرسی کا مشورہ دیں گے۔ "الف بائے وجھن" (از پروفیسر ابرار حسین صاحب فاروقی ایم۔ اے) کے متعلق اپنے کچھ شکوک و شبہات پیش کرنا چاہتا ہوں۔ لیکن وہ بغرض اشاعت نہیں ہیں۔ اسکے علاوہ آپ جو صرف چاہے لے سکتے ہیں "ولی گجراتی" پر حضرت اختر جونا گڑھی کا مقالہ بڑے وقت کی چیز ہے۔ "حالات و حیات ولی" کا انتظار رہے گا۔ خدا کرے آیندہ اشاعت آپ جلد بھیجیں +

